بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ ﴾ [سورۃ القمر ۱۷]

"اور یقیناً ہم نے بالکل آسان بنادیا ہے اس قرآن کو سمجھنے کیلئے تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟"

تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے

ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

﴿ الٓمّٓ ① ﴾

2

پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر



BAIT-UL-QURAN

بیت القرآن

لاھور - پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿17﴾ ﴾ سورۃ القمر: 17

”اور البتہ یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کے لیے، تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟“

## تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے
## ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

## ﴿ لَنْ تَنَالُوا 04 ﴾

پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر

BAIT-UL-QURAN

بیت القرآن

لاہور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مصباح القرآن ﴿ لَنْ تَنَالُوا ﴾ پارہ نمبر 04 |
| مرتب | پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر |
| کمپوزنگ و ڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی ، مدثر بن یوسف حجازی<br>حافظ سعید عمران ، قاری مبشر رشید مجاہد |
| ایڈیشن دوم | جون 2013 |
| پبلشر | "بیت القرآن" پاکستان |
| ہدیہ | 90 روپے |


## پبلشر نوٹ

1 ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ "بَیْتُ القُرآن" اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب بَیْتُ القُرآن کی ریٹ لسٹ کے مطابق ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔

2 "بَیْتُ القُرآن" کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ "بَیْتُ القُرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمدللہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہوسکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاء اللہ العزیز۔

محمد مستمر خان

رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان


### برائے رابطہ ہیڈ آفس

## بَیْتُ القُرآن

پوسٹ بکس نمبر 150 ، جی پی او، لاہور، پاکستان۔

فون : 0092-42-111737111 ایکسٹینشن: 115

فیکس: 0092-42-111737111 ایکسٹینشن: 111

ویب سائٹ: www.bait-ul-quran.org

ای میل : Info@bait-ul-quran.org

### سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

## کتاب سرائے

فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔

فون: 042-37320318 فیکس: 042-37239884

## فضلی بک سپر مارکیٹ

نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔

فون: 021-32629724 فیکس: 021-32633887

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حرفِ اوّل

قرآن مجید وحی الٰہی کا واحد نسخہ اور نمونہ ہے جو آج انسانیت کے پاس اسی زبان میں اور اسی متن کے ساتھ محفوظ ہے جو لوحِ محفوظ سے جبریلِ امینؑ کے ذریعے محمد رسولُ اللہ ﷺ کو عطا کیا گیا۔ یہ کتابِ ہدایت ہے جو صاحبِ تقوٰی لوگوں کے لئے تزکیۂ نفس، تمانیتِ قلب اور تطہیرِ دماغ کا فریضہ انجام دیتی ہے۔قرآن مجید کا دعوٰی ہے کہ اسے آسان بنا کر پیش کیا گیا ہے تا کہ اس میں غور و فکر آسان ہو اور راہِ عمل ایک طالبِ ہدایت پر واضح ہو جائے۔

قرآن فہمی کے معلمِ اوّل تو خود محمد رسولُ اللہ ﷺ ہیں۔ مگر آپ کے درسِ قرآن کے فیض یافتگان نے پھر اس علمُ الوحی کو چہار دانگ عالم میں اس طرح پھیلا دیا کہ پہلی صدی ہجری کے اختتام تک قرآن مجید کے فہم و تدبر کے متعدد مراکز 65 لاکھ مربع میل کے ممالک اور خطوں کے باسیوں میں اپنی خدمات پیش کر رہے تھے۔ قرآنی علوم و فنون کا ایک ارتقائی سلسلہ ہے جو کہ گزشتہ چودہ صدیوں سے جاری ہے اور ان کی جوئے رواں دلوں اور دماغوں کی سرزمین کو سیراب کرتی ہوئی ایمان و عمل کے گل و گلزار کی شادابیاں پیش کر رہی ہے۔

پاکستان کی سرزمین بھی کتاب و سنت کی تعلیمات کے نفاذ کے لئے ایک عملی ماڈل کے طور پر حاصل کی گئی، مگر یہاں قرآن فہمی کے لئے وہ تگ و دو نہ ہو سکی جس کی عملاً ضرورت تھی، اس صورت حال کے پیشِ نظر یہاں ترجمۂ قرآن اور قرآن فہمی کے مختلف مراکز قائم ہوئے، جن میں سے ایک مؤقر اور مؤثر ادارہ "قرآن کلب" بھی ہے۔ اس ادارے کے روحِ رواں محترم عبدالرحمٰن طاہر ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان اور سائنٹیفک انداز میں سکھانے اور پڑھانے کا ایک خصوصی ملکہ عطا فرمایا ہے ان کی اس کوشش کے دو رنگ اور پیرائے ہمارے سامنے ہیں۔ ایک "مفتاح القرآن" کی شکل میں جب کہ دوسرا "مصباح القرآن" کے رنگ میں موجود ہے۔

فہم قرآن اور ترجمۂ قرآن کے لحاظ سے ایک اسلوب مختلف الفاظ کو مختلف رنگوں کے حوالے سے پیش کر کے پھر انہیں رنگوں میں ان کے معانی اور مطالب کو بیان کرنے کا ہے۔ مصنف موصوف نے بڑی مہارت اور علمی چابک دستی سے ان رنگوں کا سائنٹیفک استعمال کیا ہے۔ مجھے ان کے اس تجزیے سے اتفاق ہے کہ قرآن مجید کے 65 فیصد الفاظ کو ہم اپنی روزمرّہ زبان اردو میں استعمال کرتے ہیں۔ 20 فیصد وہ الفاظ ہیں جو قرآن مجید میں بہت تکرار سے استعمال ہوئے ہیں، یوں صرف 15 فیصد الفاظ ایسے رہ جاتے ہیں، جن پر خصوصی غور و فکر اور تدبر کی ضرورت ہے۔

''مصباح القرآن'' ترجمۂ قرآن میں یقیناً ایک نئے اور مفید اسلوب سے آراستہ ہے یہ کوشش قرآنی مطالب کو عام کرنے اور ایک طالبِ قرآن کو اس کے معانی و مفہوم سے آشنا کرنے کی کامیاب کوشش ہے۔ مصباح میں ترجمۂ قرآن کا جو اسلوب اختیار کیا گیا ہے، اس میں روز مرّہ زندگی میں اردو زبان میں استعمال ہونے والے 65 فیصد الفاظ کو سیاہ رنگ میں پیش کیا گیا ہے۔ تکرار کے ساتھ استعمال ہونے والے 20 فیصد الفاظ کو نیلی روشنائی میں اور 15 فیصد دوسرے اہم الفاظ کو سرخ روشنائی سے پیش کر کے ان کے فہم کے الگ الگ دائرے متعیّن کر دیئے ہیں۔ تاکہ ایک استاد یا طالبِ قرآن اِن کی مدد سے ان کا خصوصی فہم حاصل کر لے، یوں اس صفحے کے مقابل صفحہ پر پھر انہی تین رنگوں میں تقسیم الفاظ قرآن کے معانی کو بھی ''مفتاح'' کے اصولوں کے مطابق انہی رنگوں میں قواعد کی تقسیم اور جوڑ توڑ کے پیرائے میں یوں درج کیا گیا ہے کہ کسی آیت شریفہ کا کوئی لفظ یا اِن لفظوں کے مزید کسی گرامر میں منقسم حصے کی تعیین تشریح اور تفہیم بہت واضح، آسان، عام فہم اور دلچسپ ہوگئی ہے۔ میرے نزدیک انسانی ذہن کو گرامر کی گرانبار اصطلاحات میں الجھانے اور ان کی تعلیم کے ادق اور پیچیدہ اسلوب کی بجائے یہ ایک آسان اور سلیس طریق ہے جسے انسانی نفسیات کے مطلوبہ اسلوب کے مطابق پیش کر دیا گیا ہے۔

میں برادر عزیز پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر صاحب کی اس قرآنی کاوش کو ایک مفید اور انقلابی کوشش سمجھتا ہوں مجھے یقین ہے کہ ''مصباح القرآن'' کے اس نظام اور پروگرام کے ذریعے اردو خواں دنیا میں فہمِ قرآن کی ایک ایسی تحریک پیدا ہوگی جو عامتہ المسلمین میں عمل و تقویٰ اور صلاح و فلاح کا ایک نیا زاویۂ فکر پیدا کرے گی۔ اہلِ خیر سے توقع ہے کہ وہ اس علمی اور قرآنی اسلوب کی سرپرستی اور تعاون میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور دین و دنیا کے حسنات کو حاصل کریں گے، اللہ تعالیٰ اس کاوش کی حفاظت فرمائے اور اس کی قبولیت اور افادیت کی راہیں ہموار فرمائے۔ آمین

پروفیسر عبدالجبار شاکر

ڈائریکٹر بیت الحکمت، لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرض مرتب

جنوری 1998ء کی بات ہے کہ "قرآن انسٹی ٹیوٹ سوسائٹی" کے زیر اہتمام گلبرگ لاہور میں مجھے قرآن فہمی کی کلاس لینے کا موقع ملا اور وہاں عربی گرامر پڑھانے کی ذمہ داری تفویض کی گئی، پڑھنے والوں میں ڈاکٹرز، انجینئرز، وکلاء، سرکاری محکموں کے آفیسرز، مختلف دفاتر میں کام کرنے والے اور طلبہ شامل تھے، ان میں عمر رسیدہ اصحاب بھی تھے اور نوجوان بھی، میری کوشش ہوتی کہ گرامر کو اس کی پیچیدگیوں سے دور کر کے آسان اور دلچسپ بنا کر پیش کیا جائے، اس کے باوجود لوگ کچھ عرصہ تو باقاعدگی سے حاضر رہتے، لیکن جب مشکل قواعد کا سلسلہ شروع ہو جاتا تو ایک ایک کر کے کم ہونے لگتے، ادھر میری خواہش یہ ہوتی کہ جو شخص قرآن فہمی کیلئے میری کلاس میں آیا ہے وہ کورس مکمل کر کے ہی جائے۔ اس احساس نے مجھے مسلسل غور و فکر کرنے پر مجبور کیئے رکھا کہ قرآن فہمی کا ایسا طریقہ اختیار کیا جائے کہ لوگ آخر تک کلاس میں دلچسپی سے شریک رہیں۔

آخر کار اللہ کے فضل و کرم سے مئی 1999ء میں میں نے گرامر کے ساتھ علامتوں کی مدد سے ترجمہ قرآن پڑھانے کا ایک سلسلہ شروع کیا، میں وائٹ بورڈ پر قرآنی آیت تحریر کر کے اس کے الفاظ میں موجود گرامر کی علامتوں کی وضاحت کرتا اور الفاظ کو جوڑ توڑ کے ذریعے خوب واضح کر دیتا کہ قرآن کے الفاظ تین اقسام پر مشتمل ہیں۔ اکثر الفاظ ہم روزمرہ زندگی میں استعمال کرتے ہیں، اور کچھ الفاظ بار بار استعمال ہونے کی وجہ سے یاد ہو جاتے ہیں اور بہت کم الفاظ ہیں جو نئے ہیں اور انہیں یاد کرنے کی ضرورت ہے اور اس کے بعد ان تینوں قسموں کے الفاظ کی شناخت کراتا، الحمد للہ اس طریقۂ تدریس میں طلبہ نے خوب دلچسپی کا اظہار کیا۔

2001ء کے وسط میں انہی طلبہ میں سے ایک صاحب خیر طالب علم نے مجھے یہ مشورہ دیا کہ آپ جس طریقے سے ہمیں ترجمۂ قرآن پڑھاتے ہیں، اسے کتابی شکل میں پیش کیا جائے، تاکہ وہ عام لوگ بھی اس سے مستفید ہو سکیں جو آپ کی کلاس میں حاضر نہیں ہو سکتے، یا دوسرے شہروں میں رہتے ہیں۔ انہوں نے اظہار

کیا کہ اس مقصد کیلئے میں ہر قسم کے تعاون کیلئے تیار ہوں، چنانچہ میرے اظہار آمادگی پر انہوں نے فوراً ایک کمپیوٹر اور ایک پرنٹر مہیا کر دیا، اس کیلئے ایک کمپوزر کی خدمات بھی حاصل کر لیں اور اپنے آفس میں ایک کمرہ اس کام کیلئے مخصوص کر دیا، اسی دوران قرآن حکیم کی اشاعت اور خدمت کی غرض سے ''بیت القرآن'' کی داغ بیل ڈال دی گئی۔

میں نے کام کا باقاعدہ آغاز کر دیا، اس سلسلے میں سب سے پہلے گرامر کی علامتوں کے گروپ بنا کر 36 اسباق پر مشتمل ایک کتاب ترتیب دی جو "مفتاح القرآن" کے نام سے چھپ کر منظرِ عام پر آچکی ہے، اس کے علاوہ ایک ایسا ترجمۂ قرآن ترتیب دینا بھی شروع کیا جس میں اِن علامات کا عملی انطباق موجود ہو۔

الحمدللہ اس سلسلے کے چوتھے پارے کا یہ دوسرا ایڈیشن ہے جو آپ کی خدمت میں پیش ہے، اسکی پروف ریڈنگ کے تقریباً آٹھ مراحل طے کئے گئے ہیں، ہم نے پوری کوشش کی ہے کہ اس میں کوئی غلطی نہ رہنے پائے، تاہم انسان غلطیوں سے مبرا ہونے کا دعویٰ نہیں کر سکتا کیونکہ کوتاہیوں سے مبرا ذات تو اللہ تعالیٰ ہی کی ہے۔

آئندہ صفحہ پر اس ترجمۂ قرآن "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ بتا دیا گیا ہے، اگر اس طریقے کو پیشِ نظر رکھ کر استفادہ کیا جائے تو ان شاء اللہ نتائج حوصلہ افزا نکلیں گے۔

آخر میں استفادہ کرنے والے تمام احباب سے درخواست ہے کہ وہ میرے، میرے والدین، میرے اساتذہ، اہلِ خانہ اور اس کارِ خیر میں معاونت کرنے والے تمام لوگوں کے لیے دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ سب کو اجر و مغفرت سے نوازے۔ آمین یارب العالمین۔

عبدالرحمٰن طاہر

فاضل اسلامیہ یونیورسٹی مدینہ منورہ

مبعوث: وزارة الشئون الإسلامية والأوقاف والدّعوة والإرشاد، السعودية

استاد: انسٹیٹیوٹ آف ایجوکیشن اینڈ ریسرچ پنجاب یونیورسٹی قائداعظم کیمپس لاہور، پاکستان

# ”مصباح القرآن“ سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر ”مصباح القرآن“ میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روز مرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم و بیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور اردو میں ان کے استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کردی گئی ہے۔ ہر سیاہ لفظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت، نیچے دیئے گئے حاشیہ کو ضرور پڑھیں۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں انکے متعلق بہت فکرمندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ ”مفتاح القرآن“ میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اس طرح اگر صرف سرخ الفاظ یاد کر لئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کر لیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ بریک اپ (Break up) کر کے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کردی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات مفتاح القرآن' میں بیان کی جا چکی ہیں، اگر ”مصباح القرآن“ کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو بہتر نتائج کی توقع کی جاسکتی ہے۔

| | |
|---|---|
| لَنۡ تَنَالُوا الۡبِرَّ حَتّٰی | ہرگز نہ تم حاصل کرسکو گے نیکی یہاں تک کہ |
| تُنۡفِقُوۡا مِمَّا تُحِبُّوۡنَ ۬ؕ | تم خرچ (نہ) کرلو اس سے جو تم پسند کرتے ہو |
| وَ مَا تُنۡفِقُوۡا مِنۡ شَیۡءٍ | اور جو (بھی) تم خرچ کرو گے کوئی چیز |
| فَاِنَّ اللّٰہَ بِہٖ عَلِیۡمٌ ﴿92﴾ | تو یقیناً اللہ تعالیٰ اُسے خوب جاننے والا ہے۔﴿92﴾ |
| کُلُّ الطَّعَامِ کَانَ حِلًّا لِّبَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ | تمام کھانے بنی اسرائیل کے لیے حلال تھے، |
| اِلَّا مَا حَرَّمَ اِسۡرَآءِیۡلُ عَلٰی نَفۡسِہٖ | مگر جو خود اسرائیل نے اپنے آپ پر حرام کرلیے تھے |
| مِنۡ قَبۡلِ اَنۡ تُنَزَّلَ التَّوۡرٰىۃُ ؕ | اس سے قبل کہ اُتاری جاتی تورات، |
| قُلۡ فَاۡتُوۡا بِالتَّوۡرٰىۃِ | (اے نبی ﷺ!) آپ کہہ دیں کہ تم لے آؤ تورات |
| فَاتۡلُوۡہَاۤ اِنۡ کُنۡتُمۡ صٰدِقِیۡنَ ﴿93﴾ | پھر اس کو (میرے سامنے) پڑھو، اگر تم سچے ہو۔﴿93﴾ |
| فَمَنِ افۡتَرٰی عَلَی اللّٰہِ الۡکَذِبَ | پھر جو جھوٹ باندھے اللہ تعالیٰ پر |
| مِنۡۢ بَعۡدِ ذٰلِکَ فَاُولٰٓئِکَ | اس کے بعد تو وہی لوگ |
| ہُمُ الظّٰلِمُوۡنَ ﴿94﴾ | ہی ظلم کرنے والے ہیں۔﴿94﴾ |



## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَتّٰی | : حتیٰ کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | قَبۡلِ | : قبل از غذا، چند دن قبل، قبل از وقت۔ |
| تُنۡفِقُوۡا | : نان و نفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | تُنَزَّلَ | : نازل، نزول، شانِ نزول۔ |
| مِمَّا (مِنۡ+مَا) | : منجانب، من وعن/ ماحول، ماتحت۔ | قُلۡ | : قول، قائل، مقولہ، اقوالِ زریں۔ |
| تُحِبُّوۡنَ | : حُبّ، حبیب، محب، محبت۔ | فَاتۡلُوۡہَا | : تلاوت، وحی متلوّ۔ |
| اِلَّا | : الا قلیل، الا ماشاء اللہ، الا یہ کہ۔ | افۡتَرٰی | : افتراپردازی (جھوٹ باندھنا)۔ |
| عَلٰی | : علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ | الۡکَذِبَ | : کذاب، تکذیب، کذب بیانی۔ |
| نَفۡسِہٖ | : نفس، نفسا نفسی، نظامِ تنفس۔ | الظّٰلِمُوۡنَ | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَنْ | تَنَالُوا | الْبِرَّ | حَتّٰى | تُنْفِقُوْا | مِمَّا ① |
| ہرگز نہ | تم سب حاصل کرسکو گے | نیکی | یہاں تک | تم سب خرچ (نہ) کرلو | (اس) سے جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تُحِبُّوْنَ ؕ | وَمَا | تُنْفِقُوْا | مِنْ شَیْءٍ | فَاِنَّ اللّٰهَ | بِهٖ |
| تم سب پسند کرتے ہو | اور جو | تم سب خرچ کرو گے | کسی چیز سے | تو یقیناً اللہ | اس کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلِیْمٌ (92) | كُلُّ الطَّعَامِ | كَانَ حِلًّا | لِّبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ | اِلَّا مَا |
| خوب جاننے والا ہے | تمام کھانے | حلال تھے | بنی اسرائیل کے لیے | مگر جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَرَّمَ اِسْرَآءِیْلُ ② | عَلٰى نَفْسِهٖ | مِنْ قَبْلِ | اَنْ تُنَزَّلَ | التَّوْرٰىةُ ③ ؕ |
| حرام کرلیا (خود) اسرائیل نے | اپنے آپ پر | (اس) سے قبل | کہ اُتاری جاتی | تورات |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | فَاْتُوْا ④ | بِالتَّوْرٰىةِ ③ | فَاتْلُوْهَآ | اِنْ كُنْتُمْ |
| آپ کہہ دیں کہ | پس تم سب لے آؤ | تورات کو | پھر تم پڑھو اس کو | اگر ہو تم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صٰدِقِیْنَ (93) | فَمَنِ | افْتَرٰى | عَلَى اللّٰهِ | الْكَذِبَ |
| سب سچے | پھر جو | باندھے | اللہ تعالیٰ پر | جھوٹ |

| | | |
|---|---|---|
| مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ ⑤ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ⑥ (94) ۘ |
| اس کے بعد | تو وہی لوگ | ہی سب ظلم کرنے والے ہیں |

## ضروری وضاحت

①مِمَّا دراصل مِنْ+مَا کا مجموعہ ہے۔②اِسْرَآءِیْلَ حضرت یعقوب علیہ السلام کا لقب ہے۔③ۃ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ فَاْتُوْا کا ترجمہ پس تم آؤ ہے، اگر اس کے بعد علامت "بِ" ہو تو اس کا ترجمہ پس تم لے آؤ کیا جاتا ہے۔⑤ اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ ہو تو اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔⑥هُمْ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قُلۡ صَدَقَ اللّٰهُ ۟ | (اے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم!) آپ کہہ دیں اللہ نے سچ کہا ہے، |
| فَاتَّبِعُوۡا مِلَّةَ اِبۡرٰهِيۡمَ حَنِيۡفًا ؕ | تو تم پیروی کرو ابراہیمؑ کے طریقے کی جو یکسو تھے |
| وَمَا كَانَ مِنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ﴿95﴾ | اور نہیں تھے وہ مشرکوں میں سے۔ ﴿95﴾ |
| اِنَّ اَوَّلَ بَيۡتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ | بیشک پہلا گھر (جو) لوگوں کے لیے بنایا گیا |
| لَلَّذِىۡ بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا | یقیناً وہی ہے جو مکہ میں ہے، وہ برکت دیا گیا ہے |
| وَّهُدًى لِّلۡعٰلَمِيۡنَ ﴿96﴾ ۚ | اور باعث ہدایت ہے تمام جہان والوں کے لیے ﴿96﴾ |
| فِيۡهِ اٰيٰتٌ ۢ بَيِّنٰتٌ | اس (بیت اللہ) میں کئی کھلی نشانیاں ہیں، |
| مَّقَامُ اِبۡرٰهِيۡمَ ۚ ۟ | (ان میں سے) مقام ابراہیم ہے |
| وَمَنۡ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا ؕ | اور جو داخل ہوا اس میں وہ امن میں ہو گیا |
| وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الۡبَيۡتِ | اور اللہ کیلئے لوگوں کے ذمے ہے بیت اللہ کا حج کرنا |
| مَنِ اسۡتَطَاعَ اِلَيۡهِ سَبِيۡلًا ؕ | جو اس کی طرف راستے کی طاقت رکھے۔ |
| وَمَنۡ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ | اور جو نہ مانے تو بیشک اللہ تعالیٰ |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| صَدَقَ | صادق، صداقت، صدق ووفا۔ | فِيۡهِ | فی الحال، فی الحقیقت، فی الفور۔ |
| فَاتَّبِعُوۡا | اتباع، تابع فرماں، متبع سنت۔ | بَيِّنٰتٌ | بیان، مبینہ، دلیل بین۔ |
| حَنِيۡفًا | دین حنیف (یک طرفہ، یکسو)۔ | مَّقَامُ | بلند مقام، مرتبہ ومقام، تاریخی مقامات۔ |
| وُّضِعَ | وضع قطع، موضوع (بناوٹ)۔ | حِجُّ | حج، حاجی، حجاج۔ |
| لِلنَّاسِ | لہٰذا، الحمدللہ/عوام الناس، عامۃ الناس۔ | اسۡتَطَاعَ | استطاعت (طاقت)۔ |
| هُدًى | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادی کائنات۔ | اِلَيۡهِ | مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| لِّلۡعٰلَمِيۡنَ | عالم اسلام، عالم کفر، عالم برزخ۔ | سَبِيۡلًا | فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلْ ① | صَدَقَ اللّٰهُ قف | فَاتَّبِعُوْا | مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ ② |
| (اے نبیؐ!) آپ کہہ دیں | اللہ نے سچ کہا ہے | تو تم سب پیروی کرو | ابراہیمؑ کے طریقے کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَنِيْفًا ط | وَمَا كَانَ | مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿95﴾ | اِنَّ | اَوَّلَ بَيْتٍ |
| (جو) یکسو تھے | اور نہیں تھے وہ | مشرکوں میں سے | بیشک | پہلا گھر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وُّضِعَ | لِلنَّاسِ | لَلَّذِيْ | بِبَكَّةَ ②③ | مُبٰرَكًا ④ |
| (جو) بنایا گیا | لوگوں کے لیے | یقیناوہی ہے جو | مکہ میں ہے | برکت والا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّهُدًى | لِّلْعٰلَمِيْنَ ج ﴿96﴾ | فِيْهِ | اٰيٰتٌ بَيِّنٰتٌ ② |
| اور باعث ہدایت ہے | تمام جہان والوں کے لیے | اس (بیت اللہ) میں | کئی کھلی نشانیاں ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَّقَامُ ⑤ اِبْرٰهِيْمَ ج | وَمَنْ | دَخَلَهٗ | كَانَ اٰمِنًا ط |
| (ان میں سے) مقام ابراہیم ہے | اور جو | داخل ہوا اس میں | وہ امن میں ہوگیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَلِلّٰهِ | عَلَى النَّاسِ ⑥ | حِجُّ الْبَيْتِ | مَنِ اسْتَطَاعَ |
| اور اللہ کے لیے | لوگوں پر ہے | بیت اللہ کا حج کرنا | جو طاقت رکھے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَيْهِ | سَبِيْلًا ط | وَمَنْ | كَفَرَ | فَاِنَّ | اللّٰهَ |
| اس کی طرف | راہ | اور جو | نہ مانے | تو بیشک | اللہ تعالیٰ |

## ضروری وضاحت

① قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق "و" کو گرایا گیا ہے۔ ② ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ یہ اصل میں مکہ تھا، بعض عرب کے ہاں بکہ استعمال ہوتا تھا اس لیے اللہ نے بکہ استعمال فرمایا ہے۔ ④ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ یہ وہ پتھر ہے جس پر ابراہیم علیہ السلام نے کھڑے ہو کر بیت اللہ کی تعمیر کی تھی۔ ⑥ اس سے مراد لوگوں کے ذمے ہے۔

| | |
|---|---|
| غَنِیٌّ عَنِ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿97﴾ | بے پرواہ ہے تمام جہان والوں سے۔ ﴿97﴾ |
| قُلۡ یٰۤاَهۡلَ الۡکِتٰبِ لِمَ تَکۡفُرُوۡنَ | کہہ دیجیے اے اہل کتاب! تم کیوں انکار کرتے ہو |
| بِاٰیٰتِ اللّٰہِ ٭ۖ وَ اللّٰہُ شَہِیۡدٌ | اللہ کی آیات کا حالانکہ اللہ گواہ ہے |
| عَلٰی مَا تَعۡمَلُوۡنَ ﴿98﴾ | (اُس) پر جو تم کرتے ہو۔ ﴿98﴾ |
| قُلۡ یٰۤاَهۡلَ الۡکِتٰبِ لِمَ تَصُدُّوۡنَ | آپ کہہ دیں! اے اہل کتاب کیوں تم روکتے ہو |
| عَنۡ سَبِیۡلِ اللّٰہِ مَنۡ اٰمَنَ | اللہ کے راستے سے (اُسے) جو ایمان لایا |
| تَبۡغُوۡنَهَا عِوَجًا وَّاَنۡتُمۡ شُهَدَآءُ ؕ | (کیا) تم چاہتے ہو اس میں کجی حالانکہ تم (خود) گواہ ہو |
| وَمَا اللّٰہُ بِغَافِلٍ | (کہ وہ راہ راست پر ہے) اور اللہ غافل نہیں ہے |
| عَمَّا تَعۡمَلُوۡنَ ﴿99﴾ | (اُس) سے جو تم کر رہے ہو۔ ﴿99﴾ |
| یٰۤاَیُّهَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِنۡ تُطِیۡعُوۡا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اگر تم مان لو گے |
| فَرِیۡقًا مِّنَ الَّذِیۡنَ | ایک گروہ (کی بات، اُن لوگوں) میں سے جو |
| اُوۡتُوا الۡکِتٰبَ یَرُدُّوۡکُمۡ | دیے گئے کتاب وہ لوٹا دیں گے تمہیں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| غَنِیٌّ | غنی، اغنیا، مستغنی۔ | تَعۡمَلُوۡنَ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، اعمال صالحہ۔ |
| الۡعٰلَمِیۡنَ | عالم اسلام، عالم کفر، عالم برزخ۔ | سَبِیۡلِ | فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| قُلۡ | قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | بِغَافِلٍ | غافل، غفلت۔ |
| یٰۤاَهۡلَ | یا اللہ/ اہل محلہ، اہل وعیال۔ | اٰمَنُوۡۤا | ایمان، مومن، امن۔ |
| تَکۡفُرُوۡنَ | کفر، کافر، کفار۔ | تُطِیۡعُوۡا | اطاعت، مطیع۔ |
| شَہِیۡدٌ ، شُهَدَآءُ | شہادت، شاہد، شہید۔ | فَرِیۡقًا | فریق، تفریق، فرقہ، تفرقہ۔ |
| عَمَّا | ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | یَرُدُّوۡکُمۡ | ردّ، مردود، فتنۂ ارتداد، مرتد۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| غَنِیٌّ | عَنِ الْعٰلَمِیْنَ ﴿97﴾ | قُلْ ① | یٰۤاَھْلَ الْکِتٰبِ | لِمَ |
| بے پرواہے | تمام جہان والوں سے | آپ کہہ دیں! | اے اہل کتاب! | کیوں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَکْفُرُوْنَ | بِاٰیٰتِ ② اللّٰہِ ۖ | وَاللّٰہُ | شَھِیْدٌ | عَلٰی مَا | تَعْمَلُوْنَ ﴿98﴾ |
| تم سب انکار کرتے ہو | اللہ کی آیات کا | حالانکہ اللہ | گواہ ہے | (اس) پر جو | تم سب کرتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ ① | یٰۤاَھْلَ الْکِتٰبِ | لِمَ | تَصُدُّوْنَ | عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ |
| آپ کہہ دیں | اے اہل کتاب! | کیوں | تم سب روکتے ہو | اللہ کے راستے سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَنْ اٰمَنَ | تَبْغُوْنَھَا | عِوَجًا | وَّاَنْتُمْ | شُھَدَآءُ ؕ |
| (اسے) جو ایمان لایا | (کیا) تم سب چاہتے ہو اس میں | کجی | حالانکہ تم | (خود) گواہ ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا اللّٰہُ | بِغَافِلٍ ③ | عَمَّا ④ | تَعْمَلُوْنَ ﴿99﴾ | یٰۤاَیُّھَا ⑤ | الَّذِیْنَ |
| اور اللہ نہیں ہے | غافل | (اس) سے جو | تم سب کر رہے ہو | اے | وہ لوگو جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْۤا ⑥ | اِنْ | تُطِیْعُوْا | فَرِیْقًا |
| سب ایمان لائے ہو! | اگر | تم سب مان لوگے | ایک گروہ کی بات |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنَ الَّذِیْنَ | اُوْتُوا | الْکِتٰبَ | یَرُدُّوْکُمْ ⑦ |
| ان لوگوں میں سے جن | سب کو دی گئی | کتاب | وہ سب لوٹا دیں گے تمہیں |

**ضروری وضاحت**

① قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، گرامر کے اصول کے مطابق "و" کو گرایا گیا ہے۔ ② ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ علامت بِ سے پہلے اگر مَا آ رہا ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ④ عَمَّا دراصل عَنْ + مَا مجموعہ ہے۔ ⑤ یَا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔ ⑥ اٰمَنُوْا کا ترجمہ وہ ایمان لائے ہے اور اٰمِنُوْا کا ترجمہ تم سب ایمان لاؤ ہوتا ہے۔ ⑦ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ كٰفِرِيْنَ ﴿100﴾ | تمہارے ایمان لانے کے بعد کفر کی حالت میں ﴿100﴾ |
| وَكَيْفَ تَكْفُرُوْنَ وَاَنْتُمْ | اور کیسے تم کفر کرو گے حالانکہ تم (وہ ہو کہ) |
| تُتْلٰى عَلَيْكُمْ اٰيٰتُ اللّٰهِ | تلاوت کی جاتی ہیں تم پر اللہ کی آیات |
| وَفِيْكُمْ رَسُوْلُهٗ ؕ | اور تم میں اس کا رسول (موجود) ہے۔ |
| وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ | اور جو مضبوطی سے تھام لے گا اللہ (کے دامن) کو |
| فَقَدْ هُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿101﴾ ع | تو ضرور اسکو ہدایت مل جائے گی سیدھے راستے تک ﴿101﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ سے (ایسے) ڈرو |
| حَقَّ تُقٰتِهٖ | (جیسا کہ) اس سے ڈرنے کا حق ہے۔ |
| وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا | اور تمہیں ہرگز موت نہ آئے مگر |
| وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿102﴾ | اس حال میں کہ تم مسلمان ہو۔ ﴿102﴾ |
| وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا | اور تم مضبوطی سے تھام لو اللہ کی رسی کو سب (مل کر) |
| وَّلَا تَفَرَّقُوْا ۠ وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ | اور تفرقے میں نہ پڑو اور اللہ کی نعمت کو یاد کرو |

ع 10/10 1

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِيْمَانِكُمْ، اٰمَنُوا | : ایمان، مومن، امن۔ | مُّسْتَقِيْمٍ | : استقامت، خط مستقیم۔ |
| كٰفِرِيْنَ، تَكْفُرُوْنَ | : کفر، کافر، کفار۔ | اتَّقُوا، تُقٰتِهٖ | : تقویٰ، متقی۔ |
| كَيْفَ | : کیفیت، بہر کیف۔ | تَمُوْتُنَّ | : موت، میت، اموات۔ |
| تُتْلٰى | : تلاوت، وحی متلوّ۔ | اِلَّا | : الاقلیل، الا ماشاءاللہ، الا یہ کہ۔ |
| فِيْكُمْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | جَمِيْعًا | : جمع، جامع، جماعت، مجموعہ۔ |
| هُدِيَ | : ہدایت، ہادیٔ برحق۔ | تَفَرَّقُوْا | : فرقہ، تفرقہ، تفریق۔ |
| صِرَاطٍ | : پل صراط۔ | اذْكُرُوْا | : ذکر، ذاکر، مذکورہ، تذکرہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَعۡدَ اِیۡمَانِکُمۡ | کٰفِرِیۡنَ ﴿100﴾ | وَ کَیۡفَ | تَکۡفُرُوۡنَ | وَاَنۡتُمۡ |
| تمہارے ایمان لانے کے بعد | سب کو کفر کی حالت میں | اور کیونکر | تم سب کفر کروگے | حالانکہ تم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تُتۡلٰی ① | عَلَیۡکُمۡ | اٰیٰتُ اللّٰہِ ② | وَفِیۡکُمۡ | رَسُوۡلُہٗ ؕ |
| تلاوت کی جاتی ہیں | تم پر | اللہ کی آیات | اور تم میں | اسکا رسول (موجود ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَنۡ | یَّعۡتَصِمۡ ③ | بِاللّٰہِ | فَقَدۡ | ہُدِیَ |
| اور جو | مضبوطی سے تھام لے گا | اللہ (کے دامن) کو | توضرور | اس کو ہدایت مل جائے گی |

ع 10/10/1

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰی صِرَاطٍ مُّسۡتَقِیۡمٍ ﴿101﴾ ع | یٰۤاَیُّہَا الَّذِیۡنَ ④ | اٰمَنُوا | اتَّقُوا اللّٰہَ |
| سیدھے راستے تک | اے وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو | اللہ سے (ایسے) ڈرو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَقَّ تُقٰتِہٖ | وَلَا تَمُوۡتُنَّ ⑤ | اِلَّا وَاَنۡتُمۡ | مُّسۡلِمُوۡنَ ﴿102﴾ |
| حق ہے اس سے ڈرنے کا | اور تمہیں ہرگز موت نہ آئے | مگر اس حال میں کہ تم | سب مسلمان ہو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | اعۡتَصِمُوۡا | بِحَبۡلِ اللّٰہِ | جَمِیۡعًا |
| اور | تم سب مضبوطی سے تھام لو | اللہ کی رسی کو | سب (مل کر) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّ | لَا تَفَرَّقُوۡا ⑥⑦ ص | وَاذۡکُرُوۡا | نِعۡمَتَ اللّٰہِ |
| اور | تم سب تفرقے میں نہ پڑو | اور تم سب یاد کرو | اللہ کی نعمت کو |

ضروری وضاحت

① تـ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے اور علامت تـ پر پیش اور آخر سے پہلے کھڑی زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ② ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ یہاں یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ④ یا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔ ⑤ فعل کے آخر میں نّ تاکید کی علامت ہے۔ ⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ⑦ یہاں علامت تـ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| عَلَيۡكُمۡ اِذۡ كُنۡتُمۡ اَعۡدَآءً | (جواس نے) تم پر کی جب تم (ایک دوسرے کے) دشمن تھے |
| فَاَلَّفَ بَيۡنَ قُلُوۡبِكُمۡ | تو اس نے الفت ڈال دی تمہارے دلوں میں |
| فَاَصۡبَحۡتُمۡ بِنِعۡمَتِهٖۤ اِخۡوَانًا ۚ | تو تم ہو گئے اُس کی نعمت (مہربانی) سے بھائی بھائی |
| وَكُنۡتُمۡ عَلٰى شَفَا حُفۡرَةٍ مِّنَ النَّارِ | اور تم (کھڑے) تھے آگ کے گڑھے کے کنارے پر |
| فَاَنۡقَذَكُمۡ مِّنۡهَا ؕ | تو اس نے بچالیا تمہیں اس (دوزخ) سے |
| كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمۡ | اسی طرح اللہ بیان کرتا ہے تمہارے لیے |
| اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمۡ تَهۡتَدُوۡنَ ﴿103﴾ | اپنی آیات تا کہ تم ہدایت پا جاؤ۔ ﴿103﴾ |
| وَلۡتَكُنۡ مِّنۡكُمۡ اُمَّةٌ | اور چاہیے کہ ہو تم میں سے ایک گروہ |
| يَّدۡعُوۡنَ اِلَى الۡخَيۡرِ | وہ دعوت دیتے ہوں بھلائی کی طرف |
| وَيَاۡمُرُوۡنَ بِالۡمَعۡرُوۡفِ | اور وہ حکم دیتے ہوں نیکی کا |
| وَيَنۡهَوۡنَ عَنِ الۡمُنۡكَرِ ؕ | اور وہ روکتے ہوں برائی سے |
| وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ﴿104﴾ | اور وہی لوگ ہی فلاح پانے والے ہیں۔ ﴿104﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| عَلَيۡكُمۡ : علیحدہ، علی الاعلان علی العموم۔ | يُبَيِّنُ : بیان، مبینہ طور پر، دلیل بیّن۔ |
| اَعۡدَآءً : عداوت، عدوّ (دشمن)۔ | تَهۡتَدُوۡنَ : ہدایت، ہادیٔ برحق۔ |
| فَاَلَّفَ : الفت، تالیف قلب۔ | يَّدۡعُوۡنَ : دعا، دعوت، مدعوّ، داعی الی الخیر۔ |
| بَيۡنَ : بین بین، بین الاقوامی، بین السطور۔ | يَاۡمُرُوۡنَ : امر، مامور، امارت، آمر۔ |
| قُلُوۡبِكُمۡ : قلب وجگر، قلبی تعلق، امراض قلب۔ | بِالۡمَعۡرُوۡفِ : امر بالمعروف (نیکی)۔ |
| اِخۡوَانًا : اخوت، مواخات (بھائی چارہ)۔ | يَنۡهَوۡنَ : نہی عن المنکر (منع کرنا)۔ |
| النَّارِ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | الۡمُفۡلِحُوۡنَ : فلاح وبہبود، فلاحی ادارے، فلاح دارین۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيۡكُمۡ | اِذۡ كُنۡتُمۡ | اَعۡدَآءً | فَاَلَّفَ | بَيۡنَ قُلُوۡبِكُمۡ |
| (جو اس نے کی) تم پر | جب تم تھے | دشمن | تو اس نے الفت ڈال دی | تمہارے دلوں میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَصۡبَحۡتُمۡ | بِنِعۡمَتِهٖۤ | اِخۡوَانًا ۚ | وَكُنۡتُمۡ |
| تو ہو گئے تم | اس کی مہربانی سے | بھائی بھائی | اور تم (کھڑے) تھے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰى شَفَا حُفۡرَةٍ ① | مِّنَ النَّارِ ② | فَاَنۡقَذَكُمۡ | مِّنۡهَا ؕ |
| گڑھے کے کنارے پر | آگ کے | تو اس نے بچا لیا تمہیں | اس (دوزخ) سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَذٰلِكَ | يُبَيِّنُ اللّٰهُ ③ | لَكُمۡ | اٰيٰتِهٖ ① | لَعَلَّكُمۡ تَهۡتَدُوۡنَ ④ (103) |
| اسی طرح | اللہ بیان کرتا ہے | تمہارے لیے | اپنی آیتیں | تاکہ تم سب ہدایت پا جاؤ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلۡتَكُنۡ ⑤ | مِّنۡكُمۡ | اُمَّةٌ ①⑥ | يَّدۡعُوۡنَ | اِلَى الۡخَيۡرِ |
| اور چاہیے کہ ہو | تم میں سے | ایک گروہ | وہ سب دعوت دیتے ہوں | بھلائی کی طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يَاۡمُرُوۡنَ | بِالۡمَعۡرُوۡفِ ⑦ | وَ | يَنۡهَوۡنَ |
| اور | وہ سب حکم دیتے ہوں | نیکی کا | اور | وہ سب روکتے ہوں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَنِ الۡمُنۡكَرِ ؕ | وَ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ الۡمُفۡلِحُوۡنَ ⑧ (104) |
| برائی سے | اور | وہی لوگ | ہی سب فلاح پانے والے ہیں |

## ضروری وضاحت

① ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② یہاں مِنۡ کا ترجمہ کے ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ③ یہاں يـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ④ كُمۡ اور تـ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔ ⑤ تـ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ ایک کیا گیا ہے۔ ⑦ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی بوجہ کیا جاتا ہے۔ ⑧ هُمۡ کے بعد اَلۡ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَكُوۡنُوۡا كَالَّذِيۡنَ | اور تم مت ہو (ان لوگوں) کی طرح جو |
| تَفَرَّقُوۡا وَاخۡتَلَفُوۡا | فرقوں میں بٹ گئے اور وہ اختلاف کرنے لگے |
| مِنۡۢ بَعۡدِ مَا جَآءَهُمُ الۡبَيِّنٰتُ ؕ | اس کے بعد کہ آ گئے ان کے پاس روشن دلائل |
| وَاُولٰٓـئِكَ لَهُمۡ عَذَابٌ عَظِيۡمٌ ۙ﴿105﴾ | اور وہی لوگ ہیں کہ انکے لیے بڑا عذاب ہے۔﴿105﴾ |
| يَّوۡمَ تَبۡيَضُّ وُجُوۡهٌ | اس دن روشن ہوں گے کچھ چہرے |
| وَّتَسۡوَدُّ وُجُوۡهٌ ۚ | اور سیاہ ہوں گے کچھ چہرے |
| فَاَمَّا الَّذِيۡنَ اسۡوَدَّتۡ وُجُوۡهُهُمۡ ۚ قف | پس رہے وہ لوگ سیاہ ہوں گے جن کے چہرے |
| اَكَفَرۡتُمۡ | (ان سے کہا جائے گا) کیا تم ہی نے کفر کیا تھا |
| بَعۡدَ اِيۡمَانِكُمۡ فَذُوۡقُوا الۡعَذَابَ | اپنے ایمان لانے کے بعد، تو مزہ چکھو عذاب کا |
| بِمَا كُنۡتُمۡ تَكۡفُرُوۡنَ ﴿106﴾ | اس وجہ سے جو تم کفر کرتے تھے۔﴿106﴾ |
| وَاَمَّا الَّذِيۡنَ ابۡيَضَّتۡ وُجُوۡهُهُمۡ | اور رہے وہ لوگ روشن ہوں گے جن کے چہرے |
| فَفِىۡ رَحۡمَةِ اللّٰهِ ؕ | تو (یہ) اللہ کی رحمت میں ہوں گے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | تَبۡيَضُّ، ابۡيَضَّتۡ | : ید بیضا، بیاض والا قرآن۔ |
| تَفَرَّقُوۡا | : فرق، تفریق، فرقہ، تفرقہ۔ | وُجُوۡهٌ، وُجُوۡهُهُمۡ | : علی وجہ البصیرت، وجاہت۔ |
| اخۡتَلَفُوۡا | : اختلاف، مختلف، اختلافات۔ | تَسۡوَدُّ، اسۡوَدَّتۡ | : حجر اسود، مسودہ (کالا)۔ |
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | كَفَرۡتُمۡ، تَكۡفُرُوۡنَ | : کفر، کافر، کفار۔ |
| الۡبَيِّنٰتُ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | فَذُوۡقُوا | : ذائقہ۔ |
| عَظِيۡمٌ | : عظمت، تعظیم، معظم۔ | فَفِىۡ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| يَّوۡمَ | : یوم، ایام، یوم آزادی، یوم آخرت۔ | رَحۡمَةِ | : رحمت، رحم، مرحوم، رحیم۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَلَا تَكُوْنُوْا | كَالَّذِيْنَ | تَفَرَّقُوْا[1] | وَاخْتَلَفُوْا |
| اور تم سب مت ہو | ان لوگوں کی طرح جو | سب بٹ گئے (فرقوں میں) | اور اُن سب نے اختلاف کیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْۢ بَعْدِ مَا[2] | جَآءَهُمُ | الْبَيِّنٰتُ[3] ؕ | وَاُولٰٓئِكَ |
| اس کے بعد کہ | آ گئے ان کے پاس | روشن دلائل | اور وہی لوگ ہیں کہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَهُمْ | عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۙ (105) | يَّوْمَ | تَبْيَضُّ[3] |
| اُن کے لیے | بڑا عذاب | اس دن | روشن ہوں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وُجُوْهٌ[4] | وَّتَسْوَدُّ[3] | وُجُوْهٌ[4] ۚ | فَاَمَّا | الَّذِيْنَ | اسْوَدَّتْ[3] |
| کچھ چہرے | اور سیاہ ہوں گے | کچھ چہرے | پس رہے | وہ لوگ جن کے | سیاہ ہوں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وُجُوْهُهُمْ[5] قف | اَ | كَفَرْتُمْ | بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ |
| ان کے چہرے | (ان سے کہا جائے گا) کیا | تم نے کفر کیا تھا | اپنے ایمان لانے کے بعد |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَذُوْقُوا | الْعَذَابَ | بِمَا | كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ[6] (106) | وَاَمَّا |
| تو تم سب مزہ چکھو | عذاب کا | اس وجہ سے جو | تم تھے سب کفر کرتے | اور رہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | ابْيَضَّتْ[3] | وُجُوْهُهُمْ[5] | فَفِيْ رَحْمَةِ اللّٰهِ[3] ؕ |
| وہ لوگ جو | روشن ہوں گے | اُن کے چہرے | پس (یہ) اللہ کی رحمت میں ہوں گے |

### ضروری وضاحت

①تـ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔② اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ ہو تو اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی اور اگر لفظ بَعْدِ کے بعد مَا ہو تو اس کا ترجمہ کہ کیا جاتا ہے۔③ ات، تـ، تْ اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔
④ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کچھ کیا گیا ہے۔⑤ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔⑥ تُمْ اور تـ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔

هُمۡ فِيۡهَا خٰلِدُوۡنَ ﴿107﴾ — وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿107﴾

تِلۡكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتۡلُوۡهَا — یہ اللہ کی آیات ہیں (کہ) ہم تلاوت کرتے ہیں انکو

عَلَيۡكَ بِالۡحَقِّ ؕ — (جبریلؑ کی زبانی) آپ پر حق کے ساتھ

وَمَا اللّٰهُ يُرِيۡدُ ظُلۡمًا لِّلۡعٰلَمِيۡنَ ﴿108﴾ — اور اللہ نہیں چاہتا ظلم کرنا جہان والوں پر۔ ﴿108﴾

وَلِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ — اور اللہ ہی کے لیے ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے

وَمَا فِى الۡاَرۡضِ ؕ وَاِلَى اللّٰهِ — اور جو کچھ زمین میں ہے اور اللہ ہی کی طرف

تُرۡجَعُ الۡاُمُوۡرُ ﴿109﴾ ع — لوٹائے جاتے ہیں تمام معاملات۔ ﴿109﴾ ع 11 8 2

كُنۡتُمۡ خَيۡرَ اُمَّةٍ — ہو تم بہترین اُمت (جسے)

اُخۡرِجَتۡ لِلنَّاسِ — نکالا (پیدا کیا) گیا ہے لوگوں (کی اصلاح) کے لیے

تَاۡمُرُوۡنَ بِالۡمَعۡرُوۡفِ — (کہ) تم حکم دیتے ہو نیکی کا

وَتَنۡهَوۡنَ عَنِ الۡمُنۡكَرِ — اور تم روکتے ہو برائی سے

وَتُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰهِ ؕ — اور تم ایمان لاتے ہو اللہ پر،

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

خٰلِدُوۡنَ : خلد بریں، خالد۔

نَتۡلُوۡهَا : تلاوت، وحی متلوّ۔

يُرِيۡدُ : ارادہ، مرید، معنی مراد۔

لِّلۡعٰلَمِيۡنَ : عالم اسلام، عالم کفر، عالم برزخ۔

مَا، فِى : ماحول، ماجرا، ماتحت/فی الحال، فی الفور۔

السَّمٰوٰتِ، الۡاَرۡضِ : کتب سماویہ، ارض وسما، اراضی۔

تُرۡجَعُ : رجوع، رجعت پسندی، رجوع الی اللہ۔

الۡاُمُوۡرُ : امر، آمر، مامور، امارت اسلامی۔

خَيۡرَ : خیر، خیریت، خیرات۔

اُخۡرِجَتۡ : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔

لِلنَّاسِ : عوام الناس، عامۃ الناس۔

تَاۡمُرُوۡنَ : امر، آمر، مامور، امارتِ اسلامی۔

تَنۡهَوۡنَ : نہی عن المنکر، نواہی (منع کرنا)۔

تُؤۡمِنُوۡنَ : ایمان، مومن، امن۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ ﴿107﴾ | تِلْكَ ① | اٰيٰتُ اللّٰهِ ② |
| وہ سب | اس میں | سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | یہ | اللہ کی آیات ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَتْلُوْهَا | عَلَيْكَ | بِالْحَقِّ ؕ | وَمَا | اللّٰهُ |
| (کہ) ہم تلاوت کرتے ہیں وہ | (جبریلؑ کی زبانی) آپ پر | حق کے ساتھ | اور نہیں | اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُرِيْدُ ③ | ظُلْمًا | لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿108﴾ | وَلِلّٰهِ | مَا |
| چاہتا | ظلم کرنا | سب جہان والوں پر | اور اللہ ہی کے لیے ہے | جو (کچھ) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي السَّمٰوٰتِ | وَمَا | فِي الْاَرْضِ ؕ | وَ | اِلَى اللّٰهِ |
| آسمانوں میں ہے | اور جو (کچھ) | زمین میں ہے | اور | اللہ (ہی) کی طرف |

ع 11 8 2

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُرْجَعُ ④ | الْاُمُوْرُ ﴿109﴾ ع | كُنْتُمْ | خَيْرَ اُمَّةٍ ② |
| لوٹائے جاتے ہیں | تمام معاملات | ہو تم | بہترین اُمت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُخْرِجَتْ ② | لِلنَّاسِ | تَاْمُرُوْنَ | بِالْمَعْرُوْفِ ⑤ |
| نکالی گئی | لوگوں (کی اصلاح) کے لیے | (کہ) تم سب حکم دیتے ہو | نیکی کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَتَنْهَوْنَ | عَنِ الْمُنْكَرِ | وَ | تُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ ؕ ⑤ |
| اور تم سب روکتے ہو | برائی سے | اور | تم سب ایمان لاتے ہو | اللہ پر |

ضروری وضاحت

①تِلْكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ بھی کر دیا جاتا ہے، عموماً بات میں تاکید کا مفہوم شامل کرنے کے لیے ذٰلِكَ، تِلْكَ، اُولٰٓئِكَ استعمال ہوتا ہے۔② ۃ، ات اور ت مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③یہاں یُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④علامت تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے (عموماً جمع کے ساتھ فعل واحد مؤنث آتا ہے)۔⑤ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی پر کبھی کا، کی، کے، کو کبھی بوجہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَوۡ اٰمَنَ اَهۡلُ الۡكِتٰبِ | اور اگر ایمان لے آتے اہل کتاب |
| لَكَانَ خَيۡرًا لَّهُمۡ ؕ | (تو) یقیناً بہتر ہوتا ان کے لیے |
| مِنۡهُمُ الۡمُؤۡمِنُوۡنَ | اُن میں سے کچھ ایمان لے آئے ہیں |
| وَاَكۡثَرُهُمُ الۡفٰسِقُوۡنَ ﴿110﴾ | اور اُن کی اکثریت نافرمان ہی ہے۔ ﴿110﴾ |
| لَنۡ يَّضُرُّوۡكُمۡ | وہ (یہودی) ہرگز نہیں تمہارا نقصان کر سکتے |
| اِلَّاۤ اَذًى ؕ وَاِنۡ | سوائے (معمولی) تکلیف کے اور اگر |
| يُّقَاتِلُوۡكُمۡ يُوَلُّوۡكُمُ الۡاَدۡبَارَ قف | یہ تم سے لڑیں (تو) تم سے پیٹھ پھیر (کر بھاگ) جائیں گے |
| ثُمَّ لَا يُنۡصَرُوۡنَ ﴿111﴾ | پھر ان کی مدد بھی نہیں کی جائے گی۔ ﴿111﴾ |
| ضُرِبَتۡ عَلَيۡهِمُ الذِّلَّةُ اَيۡنَ مَا | مسلط کردی گئی اُن پر ذلت جہاں بھی |
| ثُقِفُوۡۤا اِلَّا بِحَبۡلٍ مِّنَ اللّٰهِ | وہ پائے جائیں مگر پناہ لینے کی وجہ سے اللہ کی |
| وَحَبۡلٍ مِّنَ النَّاسِ | اور پناہ لینے (کی وجہ سے) لوگوں کی |
| وَبَآءُوۡ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ | اور وہ حقدار بن چکے ہیں اللہ کے غضب کے |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اٰمَنَ، الۡمُؤۡمِنُوۡنَ: ایمان، مومن، امن۔ | اَذًى : ایذا، موذی، اذیت ناک۔ |
| اَهۡلُ : اہل وعیال، اہلیہ۔ | يُّقَاتِلُوۡكُمۡ : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ |
| خَيۡرًا : خیر، خیریت، خیرات۔ | يُنۡصَرُوۡنَ : نصرت، ناصر، منصور، انصار۔ |
| اَكۡثَرُهُمُ : کثیر، کثرت، اکثر۔ | عَلَيۡهِمُ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| الۡفٰسِقُوۡنَ : فاسق وفاجر، فسق وفجور (گناہگار)۔ | الذِّلَّةُ : ذلت ورسوائی، ذلالت، ذلیل۔ |
| يَّضُرُّوۡكُمۡ : ضرر، مضرصحت، ضرررساں۔ | النَّاسِ : عوام الناس، عامۃ الناس۔ |
| اِلَّاۤ : الا ماشاء اللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | بِغَضَبٍ : غضب، غضبناک۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَوۡ | اٰمَنَ | اَهۡلُ الۡكِتٰبِ | لَكَانَ | خَيۡرًا |
| اور اگر | ایمان لے آتے | اہل کتاب | (تو) یقیناً ہوتا | بہتر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّهُمۡ ؕ | مِنۡهُمُ | الۡمُؤۡمِنُوۡنَ ① | وَ | اَكۡثَرُهُمُ |
| اُن کے لیے | ان میں سے (کچھ) | ایمان والے ہیں | اور | اُن کی اکثریت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الۡفٰسِقُوۡنَ (110) | لَنۡ | يَّضُرُّوۡكُمۡ | اِلَّاۤ اَذًى ؕ |
| سب نافرمان ہیں | ہرگز نہیں | وہ سب تمہارا نقصان کرسکتے | سوائے (معمولی) تکلیف کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاِنۡ | يُّقَاتِلُوۡكُمۡ ② | يُوَلُّوۡكُمُ ② | الۡاَدۡبَارَ قف | ثُمَّ |
| اور اگر | وہ سب لڑیں تم سے | (تو) وہ سب بھاگ جائیں گے تم سے | پیٹھ پھیر کر | پھر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يُنۡصَرُوۡنَ ③ (111) | ضُرِبَتۡ ④ | عَلَيۡهِمُ | الذِّلَّةُ ④ | اَيۡنَ مَا |
| وہ سب مدد نہیں کیے جائیں گے | مسلط کردی گئی ہے | ان پر | ذلت | جہاں بھی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُقِفُوۡۤا | اِلَّا | بِحَبۡلٍ ⑤ | مِّنَ اللّٰهِ | وَحَبۡلٍ ⑤ |
| (یہ) سب پائے جائیں | مگر | پناہ کی وجہ سے | اللہ (کی طرف) سے | اور پناہ (کی وجہ سے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنَ النَّاسِ | وَبَآءُوۡ | بِغَضَبٍ ⑥ | مِّنَ اللّٰهِ |
| لوگوں (کی طرف) سے | اور وہ سب حقدار بن چکے ہیں | غضب میں | اللہ (کی طرف) سے |

ضروری وضاحت

① وْنَ جمع مذکر کی علامت ہے، یہاں اس کے الگ ترجمہ کی ضرورت نہیں۔② علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہوتو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔③ فعل کے شروع میں "یـ" پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہوتو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔④ تْ اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ حَبْلٌ کا معنی رسی ہے لیکن یہاں اس سے مراد امان، عہد یا پناہ ہے۔⑥ یہاں علامت بِ کا ترجمہ ضرورتاً میں کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَضُرِبَتۡ عَلَيۡهِمُ الۡمَسۡكَنَةُ ؕ | اور مسلط کر دی گئی ہے اُن پر محتاجی |
| ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ كَانُوۡا يَكۡفُرُوۡنَ | یہ اس لیے کہ بیشک وہ انکار کرتے تھے |
| بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقۡتُلُوۡنَ الۡاَنۡۢبِيَآءَ | اللہ کی آیات کا اور قتل کرتے تھے انبیاء کو |
| بِغَيۡرِ حَقٍّ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوۡا | ناحق، یہ اس وجہ سے کہ وہ نافرمانی کرتے تھے |
| وَّكَانُوۡا يَعۡتَدُوۡنَ ﴿112﴾ | اور حدود سے نکل جاتے تھے۔ ﴿112﴾ |
| لَيۡسُوۡا سَوَآءً ؕ مِنۡ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ | (یہ) سب ایک جیسے نہیں ہیں (بلکہ) اہل کتاب میں سے |
| اُمَّةٌ قَآئِمَةٌ | ایک گروہ (حق پر) قائم رہنے والا ہے |
| يَّتۡلُوۡنَ اٰيٰتِ اللّٰهِ اٰنَآءَ الَّيۡلِ | وہ اللہ کی آیات پڑھتے ہیں رات کے اوقات میں |
| وَهُمۡ يَسۡجُدُوۡنَ ﴿113﴾ | اس حال میں کہ وہ (اسکے آگے) سجدہ کرتے ہیں ﴿113﴾ |
| يُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰهِ وَالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ | وہ ایمان رکھتے ہیں اللہ پر اور روز آخرت (پر) |
| وَيَاۡمُرُوۡنَ بِالۡمَعۡرُوۡفِ | اور وہ نیکی کا حکم دیتے ہیں |
| وَيَنۡهَوۡنَ عَنِ الۡمُنۡكَرِ | اور برائی سے روکتے ہیں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَيۡهِمۡ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | قَآئِمَةٌ | قائم، قیام، مقیم، قائمقام۔ |
| الۡمَسۡكَنَةُ | مسکین، مسکینی۔ | يَّتۡلُوۡنَ | تلاوت، وحی متلوّ۔ |
| يَكۡفُرُوۡنَ | کفر، کافر، کفار۔ | الَّيۡلِ | لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ |
| يَقۡتُلُوۡنَ | قتل، قاتل، قتال۔ | يُؤۡمِنُوۡنَ | ایمان، مومن، امن۔ |
| بِغَيۡرِ | غیر اللہ، دیار غیر، اغیار۔ | الۡاٰخِرِ | آخر، آخری، اُخروی زندگی۔ |
| عَصَوۡا | عصیان، معصیت، معاصی۔ | يَاۡمُرُوۡنَ | امر، آمر، مامور، امارت۔ |
| سَوَآءً | مساوی، مساوات۔ | يَنۡهَوۡنَ | نہی عن المنکر، منہیات، نواہی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَضُرِبَتۡ① | عَلَيۡهِمُ | الۡمَسۡكَنَةُ ؕ② | ذٰلِكَ③ | بِاَنَّهُمۡ |
| اور مسلط کردی گئی ہے | ان پر | محتاجی | یہ | اس وجہ سے ہے کہ بیشک وہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَانُوۡا يَكۡفُرُوۡنَ④ | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ② | وَيَقۡتُلُوۡنَ | الۡاَنۡۢبِيَآءَ |
| تھے وہ سب انکار کرتے | اللہ کی آیات کا | اور وہ سب قتل کرتے تھے | انبیاء کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِغَيۡرِ حَقٍّ ؕ⑤ | ذٰلِكَ③ بِمَا⑥ | عَصَوۡا | وَّ | كَانُوۡا يَعۡتَدُوۡنَ④ ق ﴿112﴾ |
| ناحق | یہ اس وجہ سے تھا کہ | وہ سب نافرمانی کرتے | اور | تھے وہ سب حدود سے نکل جاتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَيۡسُوۡا | سَوَآءً ؕ | مِنۡ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ | اُمَّةٌ② | قَآئِمَةٌ② |
| (یہ) سب نہیں ہیں | ایک جیسے | اہل کتاب میں سے | ایک گروہ | قائم رہنے والا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّتۡلُوۡنَ | اٰيٰتِ اللّٰهِ② | اٰنَآءَ الَّيۡلِ | وَ | هُمۡ يَسۡجُدُوۡنَ⑥ ﴿113﴾ |
| وہ سب پڑھتے ہیں | اللہ کی آیات | رات کے اوقات میں | اور | وہ سب سجدہ کرتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُؤۡمِنُوۡنَ | بِاللّٰهِ⑥ | وَ | الۡيَوۡمِ | الۡاٰخِرِ | وَ |
| وہ سب ایمان رکھتے ہیں | اللہ پر | اور | روز | آخرت (پر) | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَاۡمُرُوۡنَ | بِالۡمَعۡرُوۡفِ⑥ | وَيَنۡهَوۡنَ | عَنِ الۡمُنۡكَرِ |
| وہ سب حکم دیتے ہیں | نیکی کا | اور وہ سب روکتے ہیں | برائی سے |

### ضروری وضاحت

① ضُرِبَتۡ کا اصل ترجمہ ماردی گئی ہے، یہاں تۡ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔
② ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے اور یہ علامت بات میں زور ڈالنے
کے لیے استعمال ہوتی ہے۔ ④ یہاں وۡا اور وۡنَ دونوں کا ترجمہ سب ہے۔ ⑤ یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑥ بِ کا
ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے کو کبھی پر اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ⑦ هُمۡ اور یَ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيُسَارِعُوۡنَ فِى الۡخَيۡرٰتِ‌ؕ | اور وہ جلدی کرتے ہیں بھلائی کے کاموں میں |
| وَاُولٰٓـئِكَ مِنَ الصّٰلِحِيۡنَ ﴿114﴾ | اور یہی لوگ صالحین میں سے ہیں۔ ﴿114﴾ |
| وَمَا يَفۡعَلُوۡا مِنۡ خَيۡرٍ | اور جو بھلائی کا کام وہ کریں گے |
| فَلَنۡ يُّكۡفَرُوۡهُ‌ؕ | پس ہرگز نہ کی جائے اس کی ناقدری |
| وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌۢ بِالۡمُتَّقِيۡنَ ﴿115﴾ | اور اللہ پرہیزگاروں کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿115﴾ |
| اِنَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا | بیشک وہ لوگ جنھوں نے کفر کیا |
| لَنۡ تُغۡنِىَ عَنۡهُمۡ اَمۡوَالُهُمۡ | ہرگز نہیں فائدہ دیں گے اُن سے اُن کے مال |
| وَلَاۤ اَوۡلَادُهُمۡ مِّنَ اللّٰهِ شَيۡـئًا‌ؕ | اور نہ اُن کی اولاد اللہ (کے عذاب) سے کچھ بھی |
| وَاُولٰٓـئِكَ اَصۡحٰبُ النَّارِ‌ۚ | اور یہی لوگ اہل دوزخ ہیں |
| هُمۡ فِيۡهَا خٰلِدُوۡنَ ﴿116﴾ | (اور) وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿116﴾ |
| مَثَلُ مَا يُنۡفِقُوۡنَ | اس کی مثال جو وہ (کافر لوگ) خرچ کرتے ہیں |
| فِىۡ هٰذِهِ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا | اس دنیاوی زندگی میں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُسَارِعُوۡنَ : سرعت، سریع الحرکت۔ | شَيۡـئًا : شے، اشیاء۔ |
| فِى : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | اَصۡحٰبُ : صاحب، اصحاب، صحابی، صحابہ کرام۔ |
| الصّٰلِحِيۡنَ : عمل صالح، اعمال صالحہ، مصلح۔ | النَّارِ : یہ خاک کی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |
| مَا : ماحول، ماجرا، ماتحت، ماورائے عدالت۔ | خٰلِدُوۡنَ : خلد بریں، خالد۔ |
| يُّكۡفَرُوۡهُ : کفر، کافر، کفار، کفرانِ نعمت۔ | يُنۡفِقُوۡنَ : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| عَلِيۡمٌ : علم، عالم معلوم، تعلیم، معلومات۔ | الۡحَيٰوةِ : حیات، حیات جاودانی، احیائے دین۔ |
| بِالۡمُتَّقِيۡنَ : تقویٰ، متقی۔ | الدُّنۡيَا : دنیا، دنیاوی زندگی۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | يُسَارِعُوۡنَ | فِي الۡخَيۡرٰتِ ؕ | وَاُولٰٓئِكَ ① |
| اور | وہ سب جلدی کرتے ہیں | بھلائی کے کاموں میں | اور یہی لوگ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الصّٰلِحِيۡنَ ﴿114﴾ | وَمَا | يَفۡعَلُوۡا | مِنۡ خَيۡرٍ |
| صالحین میں سے ہیں | اور جو | وہ سب کام کریں گے | بھلائی سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَنۡ ② | يُّكۡفَرُوۡهُ ③④ ؕ | وَاللّٰهُ | عَلِيۡمٌ | بِالۡمُتَّقِيۡنَ ﴿115﴾ |
| پس ہرگز نہیں | ناقدری کی جائے گی اُسکی | اور اللہ | خوب جاننے والا ہے | پرہیزگاروں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا | لَنۡ تُغۡنِيَ ② | عَنۡهُمۡ | اَمۡوَالُهُمۡ |
| بیشک وہ لوگ جن | سب نے کفر کیا | ہرگز نہیں ٹال سکیں گے | ان سے | ان کے مال |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَآ | اَوۡلَادُهُمۡ | مِّنَ اللّٰهِ | شَيۡـًٔا ؕ | وَاُولٰٓئِكَ ① |
| اور نہ | ان کی اولاد | اللہ (کے عذاب) سے | کچھ بھی | اور یہی لوگ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَصۡحٰبُ النَّارِ ۚ | هُمۡ | فِيۡهَا | خٰلِدُوۡنَ ﴿116﴾ |
| اہل دوزخ ہیں | (اور) وہ سب | اس میں | سب ہمیشہ رہنے والے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَثَلُ | مَا | يُنۡفِقُوۡنَ | فِيۡ هٰذِهِ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا |
| (اس کی) مثال | جو | وہ سب خرچ کرتے ہیں | اِس دنیاوی زندگی میں |

ضروری وضاحت

① اُولٰٓئِكَ کا اصل ترجمہ وہ لوگ ہے ضرورتاً کبھی یہ لوگ بھی کر دیا جاتا ہے، قرآن مجید میں عموماً بات میں زور پیدا کرنے کے لیے اشارہ بعید استعمال ہوتا ہے۔② فعل سے پہلے علامت لَنۡ ہو تو مستقبل میں تاکید کے ساتھ نفی ہوتی ہے اور ترجمہ ہرگز نہیں کیا جاتا ہے۔③ وۡا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا الف گر جاتا ہے اور "وۡ" یہاں کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ اگر یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| كَمَثَلِ رِيۡحٍ فِيۡهَا صِرٌّ | اس ہوا کی مثال ہے (کہ) اس میں سخت سردی ہو |
| اَصَابَتۡ حَرۡثَ قَوۡمٍ ظَلَمُوۡۤا | وہ جا پہنچے (ایسے) لوگوں کی کھیتی پر (کہ) انہوں نے ظلم کیا ہو |
| اَنۡفُسَهُمۡ فَاَهۡلَكَتۡهُ ؕ | اپنے آپ پر تو تباہ کرڈالے وہ اس (کھیتی) کو |
| وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ | اور اللہ نے ان پر کچھ ظلم نہیں کیا |
| وَلٰكِنۡ اَنۡفُسَهُمۡ يَظۡلِمُوۡنَ ﴿117﴾ | اور لیکن اپنے آپ پر یہ خود ظلم کر رہے ہیں۔ ﴿117﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لَا تَتَّخِذُوۡا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! مت بناؤ تم |
| بِطَانَةً مِّنۡ دُوۡنِكُمۡ | رازدان اپنے سوا کسی (غیر مسلم) کو |
| لَا يَاۡلُوۡنَكُمۡ خَبَالًا ؕ | نہیں وہ کوتاہی کرتے تمہیں خراب کرنے میں |
| وَدُّوۡا مَا عَنِتُّمۡ ۚ | وہ تو (وہ کچھ) چاہتے ہیں جس سے تمہیں تکلیف پہنچے |
| قَدۡ بَدَتِ الۡبَغۡضَآءُ مِنۡ اَفۡوَاهِهِمۡ ۖۚ | یقیناً دشمنی ظاہر ہوچکی ہے ان کے منہ (زبانوں) سے |
| وَمَا تُخۡفِىۡ صُدُوۡرُهُمۡ | اور جو (کینے) چھپائے ہوئے ہیں ان کے سینے |
| اَكۡبَرُ ؕ | (وہ اس سے بھی) بہت زیادہ ہیں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَمَثَلِ | کالعدم، کماحقہ/مثل، مثال، امثلہ۔ | تَتَّخِذُوۡا | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| رِيۡحٍ | ریح بادی، درد ریح۔ | وَدُّوۡا | محبت ومودت۔ |
| اَصَابَتۡ | مصیبت، مصائب۔ | بَدَتِ | بادی النظر (ظاہر)۔ |
| ظَلَمُوۡۤا، ظَلَمَهُمُ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | الۡبَغۡضَآءُ | بغض وعناد، حسد وبغض۔ |
| اَنۡفُسَهُمۡ | نفس، نفسانفسی، نفسانی۔ | اَفۡوَاهِهِمۡ | افواہ (چونکہ بات ہر منہ پر ہوتی ہے اسلیے افواہ کہتے ہیں)۔ |
| فَاَهۡلَكَتۡهُ | ہلاکت، ہلاک، مہلک۔ | تُخۡفِىۡ | اخفا، مخفی، خفیہ۔ |
| لٰكِنۡ | لیکن۔ | صُدُوۡرُهُمۡ | صدر بازار، شرح صدر، شق صدر۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَمَثَلِ رِيۡحٍ | فِيۡهَا | صِرٌّ | اَصَابَتۡ ① |
| ہوا کی مثال کی طرح ہے | (کہ) اس میں | سخت سردی ہو | وہ جا پہنچے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَرۡثَ قَوۡمٍ | ظَلَمُوۡۤا | اَنۡفُسَهُمۡ | فَاَهۡلَكَتۡهُ ط ① |
| (ایسے) لوگوں کی کھیتی پر | (کہ) ان سب نے ظلم کیا | اپنے آپ پر | تو وہ تباہ کر ڈالے اُسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَمَا | ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ | وَلٰكِنۡ | اَنۡفُسَهُمۡ |
| اور نہیں | اللہ نے ان پر (کچھ) ظلم کیا | اور لیکن | اپنے آپ پر (خود) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَظۡلِمُوۡنَ ﴿117﴾ | يٰۤاَيُّهَا ② الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | لَا تَتَّخِذُوۡا |
| وہ سب ظلم کر رہے ہیں | اے وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو! | مت تم سب بناؤ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِطَانَةً | مِّنۡ دُوۡنِكُمۡ ③ | لَا يَاۡلُوۡنَكُمۡ | خَبَالًا ط |
| راز دان | اپنے سوا کسی (غیر مسلم) کو | نہیں وہ سب کوتاہی کرتے تمہیں | خراب کرنے میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَدُّوۡا | مَا عَنِتُّمۡ ج | قَدۡ بَدَتِ ④ | الۡبَغۡضَآءُ ⑤ |
| وہ سب چاہتے ہیں | (وہ کچھ) جس سے تمہیں تکلیف پہنچے | یقیناً ظاہر ہو چکی ہے | دشمنی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنۡ اَفۡوَاهِهِمۡ صلے | وَمَا | تُخۡفِيۡ ⑥ | صُدُوۡرُهُمۡ | اَكۡبَرُ ط ⑦ |
| ان کے مونہوں سے | اور جو | چھپائے ہوئے ہیں | ان کے سینے | وہ اس سے بھی زیادہ ہیں |

ضروری وضاحت

① تۡ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② یَا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔ ③ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ④ تِ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اسے زیر دیتے ہیں۔ ⑤ آء واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ تُ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑦ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے، اس لیے ترجمہ زیادہ کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلِلّٰهِ مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ | اور اللہ ہی کیلیے ہے بادشاہت آسمانوں اور زمین کی |
| ع 19 9 10 وَاللّٰهُ عَلٰی كُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ﴿189﴾ ع | اور اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔ ﴿189﴾ |
| اِنَّ فِیۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ | بیشک آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے میں |
| وَاخۡتِلَافِ الَّیۡلِ وَالنَّهَارِ | اور رات اور دن کے آنے جانے میں |
| لَاٰیٰتٍ لِّاُولِی الۡاَلۡبَابِ ﴿190﴾ ۙ | یقیناً نشانیاں ہیں عقل والوں کے لیے۔ ﴿190﴾ |
| الَّذِیۡنَ یَذۡكُرُوۡنَ اللّٰهَ قِیٰمًا | وہ لوگ جو ذکر کرتے ہیں اللہ کا کھڑے ہو کر |
| وَّقُعُوۡدًا وَّ عَلٰی جُنُوۡبِهِمۡ | اور بیٹھ کر اور اپنے پہلوؤں کے بل |
| وَیَتَفَكَّرُوۡنَ فِیۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ۚ | اور غور و فکر کرتے ہیں آسمانوں اور زمین کی تخلیق میں |
| رَبَّنَا مَا خَلَقۡتَ | (اور کہتے ہیں) اے ہمارے رب! نہیں پیدا کیا تو نے |
| هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبۡحٰنَكَ | یہ (سب کچھ) بیکار، تو پاک ہے (ہر عیب سے) |
| فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿191﴾ | پس بچا ہمیں آگ کے عذاب سے۔ ﴿191﴾ |
| رَبَّنَاۤ اِنَّكَ مَنۡ تُدۡخِلِ النَّارَ | اے ہمارے رب! بیشک تو جسے داخل کر دے آگ میں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

مُلۡكُ : ملک، ملکیت۔

السَّمٰوٰتِ، الۡاَرۡضِ : ارض و سما، کتب سماویہ، ارض۔

شَیۡءٍ : شے، اشیا، اشیائے خورد و نوش۔

قَدِیۡرٌ : قادر، مقدور بھر، قدرت۔

خَلۡقِ : خالق، مخلوق، خلقت، تخلیق۔

اخۡتِلَافِ : اختلاف، مختلف، اختلافی بات۔

الَّیۡلِ : لیل و نہار، لیلۃ القدر۔

النَّهَارِ : نہار منہ، لیل و نہار۔

یَذۡكُرُوۡنَ : ذکر، ذاکر، مذکورہ، تذکرہ۔

قِیٰمًا : قیام، قائم مقام، مقیم۔

قُعُوۡدًا : قعدہ، قعود، مقعد (بیٹھنے کی جگہ)۔

یَتَفَكَّرُوۡنَ : غور و فکر، تفکر، مفکر اسلام۔

سُبۡحٰنَكَ : سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ۔

تُدۡخِلِ : داخل، دخول، وزیر داخلہ۔

19 ع 9 10

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلِلّٰهِ | مُلۡكُ | السَّمٰوٰتِ① وَالۡاَرۡضِ ؕ | وَاللّٰهُ | عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ |
| اور اللہ ہی کے لیے ہے | بادشاہت | آسمانوں اور زمین کی | اور اللہ تعالیٰ | ہر چیز پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَدِيۡرٌ ؑ (189) | اِنَّ | فِىۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ① | وَ | الۡاَرۡضِ |
| خوب قادر ہے | بیشک | آسمانوں کے پیدا کرنے میں | اور | زمین (کے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاخۡتِلَافِ | الَّيۡلِ وَالنَّهَارِ | لَاٰيٰتٍ①② | لِّاُولِى الۡاَلۡبَابِ ۚ (190) |
| اور آنے جانے میں | رات اور دن کے | یقیناً نشانیاں ہیں | عقل والوں کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيۡنَ | يَذۡكُرُوۡنَ اللّٰهَ③ | قِيٰمًا | وَّقُعُوۡدًا | وَّعَلٰى جُنُوۡبِهِمۡ④ |
| وہ لوگ جو | سب ذکر کرتے ہیں اللہ کا | کھڑے ہوکر | اور بیٹھ کر | اور اپنے پہلوؤں پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَيَتَفَكَّرُوۡنَ | فِىۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ① | وَالۡاَرۡضِ ۚ | رَبَّنَا⑤ |
| اور وہ سب غور و فکر کرتے ہیں | آسمانوں کی تخلیق میں | اور زمین کی | اے ہمارے رب! |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا خَلَقۡتَ | هٰذَا بَاطِلًا ۚ | سُبۡحٰنَكَ⑥ | فَقِنَا |
| تو نے نہیں پیدا کیا | یہ (سب کچھ) بیکار | تو پاک ہے | پس تو بچا ہمیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَذَابَ النَّارِ (191) | رَبَّنَاۤ⑤ | اِنَّكَ | مَنۡ تُدۡخِلِ | النَّارَ⑦ |
| آگ کے عذاب سے | اے ہمارے رب! | بیشک تو | جسے تو داخل کردے | آگ میں |

**ضروری وضاحت**

①ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔②اسم کے شروع میں لَ تاکید کی علامت ہے اس لیے ترجمہ یقیناً کیا گیا ہے۔③یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④یہاں مراد ہے اپنے پہلوؤں کے بل۔⑤یہاں شروع سے یَا محذوف ہے جیسے ہمارے ہاں بھی اے خالد کی بجائے صرف خالد کہہ کر پکارا جاتا ہے۔⑥سُبۡحٰنَكَ کا اصل ترجمہ تیری پاکی ہے۔⑦فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَقَدْ اَخْزَيْتَهٗ ؕ | تو یقیناً تو نے رسوا کر دیا اُسے |
| وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ (192) | اور نہیں ہے ظالموں کا کوئی مددگار۔ (192) |
| رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا | اے ہمارے رب! بیشک ہم نے سنا |
| مُنَادِيًا يُّنَادِيْ لِلْاِيْمَانِ | ایک پکارنے والے کو (جو) ایمان کی منادی کر رہا تھا |
| اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ فَاٰمَنَّا ۖ | کہ ایمان لاؤ اپنے رب پر تو ہم ایمان لے آئے، |
| رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا | اے ہمارے رب! پس معاف کر ہمیں ہمارے گناہ |
| وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا | اور دور کر دے ہم سے ہماری بُرائیاں |
| وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ۚ (193) | اور ہمیں موت دینا نیک لوگوں کے ساتھ۔ (193) |
| رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا | اے ہمارے رب! اور دے ہمیں وہ جس کا |
| وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ | تو نے وعدہ کیا ہم سے اپنے رسولوں (کی زبان) پر |
| وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ | اور ہمیں رسوا نہ کرنا قیامت کے دن |
| اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ (194) | بیشک تو وعدے کے خلاف نہیں کرتا۔ (194) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

النَّارَ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔
لِلظّٰلِمِيْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
اَنْصَارٍ : نصرت، ناصر، انصاری۔
سَمِعْنَا : سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفلِ سماع۔
مُنَادِيًا، يُّنَادِيْ : منادی، ندا، ندائے جہاد۔
فَاغْفِرْ : استغفار، مغفرت۔
كَفِّرْ : کفارہ، کفارۂ مجلس۔

سَيِّاٰتِنَا : علمائے سوء، اعمالِ سیئہ۔
تَوَفَّنَا : فوت، وفات، متوفی۔
الْاَبْرَارِ : بر، ابرار (نیک، نیکی)۔
وَعَدْتَّنَا : وعدہ، وعید۔
الْقِيٰمَةِ : قیامت، قائم، قیام، مقیم۔
تُخْلِفُ : اختلاف، مختلف، خلاف، مخالف۔
الْمِيْعَادَ : وعدہ، وعید، میعاد۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَقَدْ | اَخْزَيْتَهٗ ؕ | وَمَا | لِلظّٰلِمِيْنَ ① | مِنْ اَنْصَارٍ ② (192) |
| تو یقیناً | تو نے رسوا کر دیا اسے | اور نہیں ہے | ظالموں کا | کوئی مددگار |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبَّنَآ ③ | اِنَّنَا سَمِعْنَا ④ | مُنَادِيًا | يُّنَادِيْ ⑤ | لِلْاِيْمَانِ |
| اے ہمارے رب! | بیشک ہم نے سنا | ایک پکارنے والے کو | (جو) منادی کر رہا تھا | ایمان کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنْ اٰمِنُوْا | بِرَبِّكُمْ | فَاٰمَنَّا ۖ | رَبَّنَا ③ |
| کہ تم سب ایمان لاؤ | اپنے رب پر | تو ہم ایمان لے آئے | اے ہمارے رب! |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاغْفِرْ لَنَا | ذُنُوْبَنَا | وَكَفِّرْ | عَنَّا | سَيِّاٰتِنَا ⑥ |
| پس تو بخش دے ہمیں | ہمارے گناہ | اور دور کر دے | ہم سے | ہماری برائیاں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَوَفَّنَا ⑦ | مَعَ الْاَبْرَارِ ۚ (193) | رَبَّنَا | وَ | اٰتِنَا |
| اور | تو ہمیں موت دینا | نیک لوگوں کے ساتھ | اے ہمارے رب! | اور | تو دے ہمیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا | وَعَدْتَّنَا | عَلٰى رُسُلِكَ | وَلَا تُخْزِنَا |
| جس کا | تو نے وعدہ کیا ہم سے | اپنے رسولوں (کی زبان) پر | اور تو ہمیں رسوا نہ کرنا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ ⑥ | اِنَّكَ | لَا تُخْلِفُ ⑧ | الْمِيْعَادَ (194) |
| قیامت کے دن | بیشک تو | خلاف نہیں کرتا | وعدے کے |

ضروری وضاحت

① اسم کے ساتھ لِ کا ترجمہ کبھی کے لیے اور کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔② یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ یہاں شروع سے یَا محذوف ہے اسی کا ترجمہ اے کیا گیا ہے۔④ اِنَّنَا اور سَمِعْنَا کے نَا دونوں کا ملا کر ترجمہ ہم نے کیا گیا ہے۔⑤ یہاں یِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥ ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑦ علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔⑧ لَا کے بعد فعل کے آخر میں پیش ہو تو اس میں واحد کو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاسۡتَجَابَ لَهُمۡ رَبُّهُمۡ | پھر قبول کرلی اُن کی (دعا) اُن کے رب نے |
| اَنِّیۡ لَاۤ اُضِیۡعُ | (فرمایا) کہ بیشک میں نہیں ضائع کروں گا |
| عَمَلَ عَامِلٍ مِّنۡکُمۡ مِّنۡ ذَکَرٍ اَوۡ اُنۡثٰیۚ | کسی عمل کرنیوالے کا عمل تم میں سے مرد ہو یا عورت |
| بَعۡضُکُمۡ مِّنۡۢ بَعۡضٍۚ | تم ایک دوسرے سے ہو (یعنی سب برابر ہیں) |
| فَالَّذِیۡنَ هَاجَرُوۡا وَاُخۡرِجُوۡا | پس جنہوں نے ہجرت کی اور نکالے گئے |
| مِنۡ دِیَارِهِمۡ وَاُوۡذُوۡا فِیۡ سَبِیۡلِیۡ | اپنے گھروں سے اور ستائے گئے میری راہ میں |
| وَقٰتَلُوۡا وَقُتِلُوۡا | اور انہوں نے جنگ کی (اللہ کی راہ میں) اور مارے گئے |
| لَاُکَفِّرَنَّ عَنۡهُمۡ سَیِّاٰتِهِمۡ | البتہ ضرور میں ضرور مٹادوں گا اُن سے اُن کے گناہ |
| وَلَاُدۡخِلَنَّهُمۡ جَنّٰتٍ | اور البتہ ضرور میں داخل کروں گا انہیں (ایسی) جنتوں میں |
| تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُۚ | (کہ) بہتی ہیں اُن (باغات) کے نیچے سے نہریں |
| ثَوَابًا مِّنۡ عِنۡدِ اللّٰهِؕ | بدلہ ہے اللہ کی طرف سے |
| وَاللّٰهُ عِنۡدَهٗ حُسۡنُ الثَّوَابِ ﴿195﴾ | اور اللہ (وہ ہے کہ) اُسکے پاس بہترین بدلہ ہے۔ ﴿195﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اُضِیۡعُ : ضائع، ضیاع۔ | سَبِیۡلِیۡ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| عَمَلَ، عَامِلٍ : عمل، عامل، معمول، تعمیل۔ | سَیِّاٰتِهِمۡ : علمائے سوء، اعمال سیئہ۔ |
| ذَکَرٍ، اُنۡثٰی : مذکر و مؤنث، تذکیر و تانیث۔ | لَاُدۡخِلَنَّهُمۡ : داخل، دخول، داخلی امور۔ |
| هَاجَرُوۡا : ہجرت، مہاجر، مہاجرین۔ | تَجۡرِیۡ : جاری، اجرا، تاریخ اجرا۔ |
| اُخۡرِجُوۡا : خارج، خروج، اخراج۔ | تَحۡتِهَا : تحت الثریٰ، ماتحت، تحت الشعور۔ |
| دِیَارِهِمۡ : دار، دیارِ غیر، دار الخلافہ۔ | عِنۡدَهٗ : عند الطلب، عند اللہ ماجور ہوں۔ |
| اُوۡذُوۡا : ایذا، موذی مرض۔ | حُسۡنُ : حسن، حسین، احسن، تحسین۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاسْتَجَابَ | لَهُمْ | رَبُّهُمْ | اَنِّيْ لَآ اُضِيْعُ ① |
| پھر قبول کر لی | ان کی (دعا) | ان کے رب نے | (فرمایا کہ) بیشک میں ضائع نہیں کروں گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَمَلَ | عَامِلٍ ② | مِّنْكُمْ | مِّنْ ذَكَرٍ ③ | اَوْ اُنْثٰى ۚ |
| عمل | کسی عمل کرنیوالے کا | تم میں سے | مرد (ہو) | یا عورت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَعْضُكُمْ | مِّنْۢ بَعْضٍ ۚ | فَالَّذِيْنَ | هَاجَرُوْا |
| تم میں سے بعض | بعض سے ہیں (یعنی سب برابر ہیں) | پس جن | سب نے ہجرت کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاُخْرِجُوْا | مِنْ دِيَارِهِمْ | وَاُوْذُوْا | فِيْ سَبِيْلِيْ |
| اور وہ سب نکالے گئے | اپنے گھروں سے | اور وہ سب ستائے گئے | میری راہ میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَقٰتَلُوْا | وَقُتِلُوْا ④ | لَاُكَفِّرَنَّ ⑤ | عَنْهُمْ | سَيِّاٰتِهِمْ |
| اور ان سب نے جنگ کی | اور وہ سب مارے گئے | البتہ میں ضرور مٹادوں گا | ان سے | ان کے گناہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَاُدْخِلَنَّهُمْ ⑤ | جَنّٰتٍ ⑥ | تَجْرِيْ ⑥ | مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ ۚ |
| اور البتہ ضرور داخل کروں گا انہیں | (ایسی) جنتوں میں | (کہ) بہتی ہیں | اُن کے نیچے سے | نہریں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثَوَابًا | مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ | وَاللّٰهُ | عِنْدَهٗ | حُسْنُ الثَّوَابِ ﴿195﴾ |
| بدلہ ہے | اللہ کی طرف سے | اور اللہ | اس کے پاس | بہترین بدلہ ہے |

### ضروری وضاحت

①ئِ اور أ دونوں کا ملا کر ترجمہ میں کیا گیا ہے۔②فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔③یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو اس میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤علامت لَـ اور نّ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔⑥ات اور ـۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| لَا يَغُرَّنَّكَ تَقَلُّبُ | ہرگز دھوکے میں نہ ڈالے آپ کو (ادھرادھر) پھرنا |
| الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِي الْبِلَادِ ﴿196﴾ | اُن لوگوں کا جنھوں نے کفر کیا ملکوں میں۔ ﴿196﴾ |
| مَتَاعٌ قَلِيْلٌ ثُمَّ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ | (یہ) فائدہ ہے تھوڑا سا پھر اُن کا ٹھکانہ جہنم ہے |
| وَبِئْسَ الْمِهَادُ ﴿197﴾ | اور وہ بہت بُرا ٹھکانہ ہے۔ ﴿197﴾ |
| لٰكِنِ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ | لیکن وہ لوگ جو ڈرتے ہیں اپنے رب سے |
| لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ | اُن کے لیے جنتیں ہیں (کہ) بہتی ہیں |
| مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ | اُن کے نیچے سے نہریں |
| خٰلِدِيْنَ فِيْهَا | وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں اُن میں |
| نُزُلًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ | مہمانی ہے اللہ کی طرف سے |
| وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ | اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے |
| خَيْرٌ لِّلْاَبْرَارِ ﴿198﴾ | وہ سب سے بہتر ہے نیکو کاروں کے لیے۔ ﴿198﴾ |
| وَاِنَّ مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ | اور بیشک اہل کتاب میں سے (بعض وہ بھی ہے) |

الثلثة

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | لاعلم، لاتعداد، لاعلاج، لاجواب۔ | اتَّقَوْا | تقویٰ، متقی۔ |
| تَقَلُّبُ | انقلاب، انقلابی اقدام۔ | تَجْرِيْ | جاری، اجرا۔ |
| كَفَرُوْا | کفر، کافر، کفار۔ | تَحْتِهَا | ماتحت، تحت الثریٰ، تحت الشعور۔ |
| الْبِلَادِ | طول بلد، بلاد عرب، عروس البلاد۔ | خٰلِدِيْنَ | خالد، خُلدِ بریں۔ |
| مَتَاعٌ | متاع کارواں، مال ومتاع۔ | عِنْدِ | عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| مَاْوٰىهُمْ | ملجا وماویٰ (ٹھکانہ)۔ | لِّلْاَبْرَارِ | برّ، ابرار (نیکی)۔ |
| لٰكِنِ | لیکن۔ | اَهْلِ، الْكِتٰبِ | اہل وعیال، اہل محلہ/ کتاب، کتب۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا يَغُرَّنَّكَ ①② | تَقَلُّبُ ③ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا |
| ہرگز دھوکے میں نہ ڈالے آپ کو | (اِدھر اُدھر) پھرنا | ان لوگوں کا جن | سب نے کفر کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي الۡبِلَادِ ؕ 196 | مَتَاعٌ | قَلِيۡلٌ ۟ قف | ثُمَّ | مَاۡوٰىهُمۡ |
| ملکوں میں | (یہ) فائدہ ہے | تھوڑا سا | پھر | ان کا ٹھکانہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَهَنَّمُ ؕ | وَبِئۡسَ | الۡمِهَادُ 197 | لٰكِنِ | الَّذِيۡنَ |
| جہنم ہے | اور وہ بہت بُرا | ٹھکانہ ہے | لیکن | جو (لوگ) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اتَّقَوۡا | رَبَّهُمۡ | لَهُمۡ ④ | جَنّٰتٌ ⑤ | تَجۡرِيۡ ⑤ |
| سب ڈرتے رہے | اپنے رب سے | اُن کے لیے | جنتیں ہیں | (کہ) بہتی ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنۡ تَحۡتِهَا | الۡاَنۡهٰرُ | خٰلِدِيۡنَ | فِيۡهَا |
| ان کے نیچے سے | نہریں | وہ سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | ان میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نُزُلًا | مِّنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ ؕ | وَ | مَا | عِنۡدَ اللّٰهِ |
| مہمانی ہے | اللہ کی طرف سے | اور | جو (کچھ) | اللہ کے پاس ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَيۡرٌ | لِّلۡاَبۡرَارِ 198 | وَ | اِنَّ ⑥ | مِنۡ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ |
| وہ بہتر ہے | نیکوکاروں کے لیے | اور | بیشک | اہل کتاب میں سے |

الثلثة

## ضروری وضاحت

① فعل کے آخر میں نّ تاکید کی علامت ہے۔② یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔④لَهُمۡ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہوجاتا ہے۔ ⑤ات اور ت مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥اِنَّ میں تاکید کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| لَمَنۡ يُّؤۡمِنُ بِاللّٰهِ | البتہ جو ایمان لاتا ہے اللہ پر |
| وَمَآ اُنۡزِلَ اِلَيۡكُمۡ | اور جو نازل کیا گیا تمہاری طرف (قرآن مجید) |
| وَمَآ اُنۡزِلَ اِلَيۡهِمۡ | اور جو نازل کیا گیا اُن کی طرف (تورات، انجیل) |
| خٰشِعِيۡنَ لِلّٰهِ ۙ | عاجزی کرنے والے ہیں اللہ کے لیے |
| لَا يَشۡتَرُوۡنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيۡلًا ؕ | وہ نہیں سودا کرتے اللہ کی آیات کا تھوڑی قیمت میں |
| اُولٰٓئِكَ لَهُمۡ اَجۡرُهُمۡ | وہی لوگ ہیں (کہ) اُن کے لیے اُن کا اجر ہے |
| عِنۡدَ رَبِّهِمۡ ؕ | اُن کے رب کے پاس |
| اِنَّ اللّٰهَ سَرِيۡعُ الۡحِسَابِ ﴿199﴾ | بیشک اللہ تعالیٰ جلد حساب لینے والا ہے۔ ﴿199﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوا اصۡبِرُوۡا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! صبر کرو (ثابت قدم رہو) |
| وَصَابِرُوۡا | اور ایک دوسرے کو تھامے رکھو |
| وَرَابِطُوۡا قف | اور (جہاد کے لیے) کمر بستہ رہو |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمۡ تُفۡلِحُوۡنَ ﴿200﴾ ع | اور اللہ سے ڈرتے رہو تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ۔ ﴿200﴾ |

ع 20 11 11

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُّؤۡمِنُ، اٰمَنُوا | : ایمان، مومن، امن۔ | ثَمَنًا | : زر ثمن (قیمت)۔ |
| مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا۔ | قَلِيۡلًا | : قلت، الاقلیل، متاع قلیل۔ |
| اُنۡزِلَ | : نازل، شانِ نزول، منزل من اللہ۔ | عِنۡدَ | : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| اِلَيۡكُمۡ | : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ | سَرِيۡعُ | : سرعت، سریع الحرکت۔ |
| خٰشِعِيۡنَ | : خشوع وخضوع (عاجزی کرنا)۔ | اصۡبِرُوۡا | : صبر، صابر۔ |
| يَشۡتَرُوۡنَ | : مشتری ہوشیار باش، بیع وشرا۔ | اتَّقُوا | : تقویٰ، متقی۔ |
| بِاٰيٰتِ | : آیت، آیات۔ | تُفۡلِحُوۡنَ | : فلاح، فلاحی ادارے، فلاح وبہبود۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَمَنْ ① | يُّؤْمِنُ ② | بِاللّٰهِ | وَمَآ اُنْزِلَ | اِلَيْكُمْ |
| (بعض وہ بھی ہے) البتہ جو | ایمان لاتا ہے | اللہ پر | اور جو نازل کیا گیا | تمہاری طرف (قرآن مجید) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْهِمْ | خٰشِعِيْنَ | لِلّٰهِ ۙ |
| اور جو | نازل کیا گیا | ان کی طرف (تورات، انجیل) | سب عاجزی کرنے والے ہیں | اللہ کے لیے |

| | | |
|---|---|---|
| لَا يَشْتَرُوْنَ ③ | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ |
| نہیں وہ سب سودا کرتے | اللہ کی آیات کا | تھوڑی قیمت میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | لَهُمْ | اَجْرُهُمْ | عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ |
| وہی لوگ ہیں (کہ) | ان کے لیے | ان کا اجر ہے | ان کے رب کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | اللّٰهَ | سَرِيْعُ | الْحِسَابِ (199) | يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ ④ |
| بیشک | اللہ تعالیٰ | جلد | حساب لینے والا ہے | اے وہ لوگو جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٰمَنُوا | اصْبِرُوْا | وَ | صَابِرُوْا |
| سب ایمان لائے ہو! | تم سب صبر کرو (ثابت قدم رہو) | اور | تم سب ایک دوسرے کو صبر کی (تلقین کرتے رہو) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَرَابِطُوْا ⑤ قف | وَاتَّقُوا | اللّٰهَ | لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ⑥ (200) ع |
| اور (جہاد کے لیے) سب کمر بستہ رہو | اور تم سب ڈرتے رہو | اللہ سے | تاکہ تم سب کامیاب ہو جاؤ |

ع 20 11 11

### ضروری وضاحت

①اسم کے شروع لَ تاکید کی علامت ہے۔②یہاں یُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③اس فعل کا ترجمہ خریدنا اور بیچنا دونوں طرح کیا جاسکتا ہے دراصل اس کا ترجمہ ایک چیز کے بدلے دوسری چیز لینا ہوتا ہے، چونکہ خریدنے اور بیچنے دونوں میں یہی عمل ہوتا ہے، اس لیے ضرورت کے مطابق ترجمہ دونوں طرح کیا جاسکتا ہے۔④یا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔
⑤اسکا معنیٰ جہاد کے لیے گھوڑے باندھ کر تیار کرنا ہے۔⑥ کُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔

● سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے ● نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے ● کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

اٰيَاتُهَا 176 | 04 سُوْرَةُ النِّسَآءِ مَدَنِيَّةٌ 92 | رُكُوْعَاتُهَا 24

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| يٰاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِىْ | اے لوگو! ڈرو اپنے رب سے جس نے |
| خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ | تمہیں پیدا کیا ہے ایک جان (آدم) سے |
| وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا | اور اس نے پیدا کیا اُس (جان) سے اُس کا جوڑا |
| وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ | اور پھیلا دیے اُن دونوں سے، بہت سے مرد اور عورتیں |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِىْ | اور ڈرتے رہو اللہ سے جو (کہ) |
| تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ | تم ایک دوسرے سے سوال کرتے ہو اسکا واسطہ دے کر |
| وَالْاَرْحَامَ ؕ | اور رشتوں (کو توڑنے) سے (بھی ڈرو) |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا ﴿1﴾ | بیشک اللہ تم پر نگرانی کر رہا ہے۔ ﴿1﴾ |
| وَاٰتُوا الْيَتٰمٰٓى اَمْوَالَهُمْ | اور دو یتیموں کو اُن کے مال |
| وَلَا تَتَبَدَّلُوا الْخَبِيْثَ بِالطَّيِّبِ ۠ | اور مت بدلو بُرے کو اچھے سے (ناقص مال کو عمدہ مال سے) |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| النَّاسُ | عوام الناس، بعض الناس، عامۃ الناس۔ | تَسَآءَلُوْنَ | سوال، سائل، مسؤول، سوالات۔ |
| اتَّقُوْا | تقویٰ، متقی۔ | الْاَرْحَامَ | رحم، صلہ رحمی (تعلقات جوڑنا)۔ |
| خَلَقَكُمْ | خالق، مخلوق، خلقتِ خدا۔ | رَقِيْبًا | رقیب، رقابت (نگران)۔ |
| نَّفْسٍ | نفس، نفساً نفسی، نفسانی۔ | اَمْوَالَهُمْ | مال، اموال، مالیت۔ |
| زَوْجَهَا | زوج، زوجہ، متزوج، زوجیت۔ | تَتَبَدَّلُوا | تبدیل، تبدیلی، متبادل، تبادلہ۔ |
| رِجَالًا | قحط الرجال، رجال کار۔ | الْخَبِيْثَ | خبیث، خباثت |
| نِسَآءً | نسوانی، نسوانیت، تربیت نسواں۔ | بِالطَّيِّبِ | مال طیب، طیب وطاہر۔ |

اٰيَاتُهَا 176 | 04 سُوْرَةُ النِّسَآءِ مَدَنِيَّةٌ 92 | رُكُوْعَاتُهَا 24

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ ① | اتَّقُوْا ② | رَبَّكُمُ | الَّذِىْ | خَلَقَكُمْ |
| اے لوگو! | تم سب ڈرو | اپنے رب سے | جس نے | تمہیں پیدا کیا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ ③ | وَّخَلَقَ | مِنْهَا | زَوْجَهَا | وَبَثَّ |
| ایک جان (آدم) سے | اور اس نے پیدا کیا | اس سے | اس کا جوڑا | اور اس نے پھیلا دیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْهُمَا | رِجَالًا كَثِيْرًا | وَّنِسَآءً ۚ | وَاتَّقُوا اللّٰهَ ② |
| ان دونوں سے | بہت سے مرد | اور عورتیں | اور تم سب ڈرتے رہو اللہ سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِىْ | تَسَآءَلُوْنَ ④ | بِهٖ | وَالْاَرْحَامَ ؕ |
| جس کا | تم سب ایک دوسرے سے سوال کرتے ہو | اسکے ذریعے | اور رشتوں کو (توڑنے سے بھی ڈرو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | كَانَ | عَلَيْكُمْ | رَقِيْبًا ۝١ | وَاٰتُوا ⑤ | الْيَتٰمٰٓى |
| بیشک اللہ | ہے | تم پر | نگرانی کرنیوالا | اور تم سب دو | یتیموں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمْوَالَهُمْ | وَلَا | تَتَبَدَّلُوا ⑥ | الْخَبِيْثَ | بِالطَّيِّبِ ۖ |
| ان کے مال | اور مت | تم سب بدلو | بُرے کو | اچھے سے (ناقص مال کو عمدہ مال سے) |

## ضروری وضاحت

①یَا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔②اِتَّقُوْا کی قاف پر پیش ہو تو اس کا ترجمہ تم سب ڈرو اور اگر زبر ہو تو ترجمہ وہ سب ڈرے ہوتا ہے۔③ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④اس فعل میں موجود تَ اور ا میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے، یہاں شروع سے تَ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے اسی کا ترجمہ تم کیا گیا ہے۔⑤ اٰتُوْا کی تاء پر پیش ہو تو اس کا ترجمہ تم سب دو اور اگر زبر ہو تو ترجمہ اُن سب نے دیا ہوتا ہے۔⑥علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَاۡكُلُوۡۤا اَمۡوَالَهُمۡ اِلٰۤى اَمۡوَالِكُمۡ‌ؕ | اور مت کھاؤ اُنکے مال اپنے مالوں کے ساتھ (ملا کر) |
| اِنَّهٗ كَانَ حُوۡبًا كَبِيۡرًا ۝2 | بلاشبہ یہ بڑا گناہ ہے۔ ۝2 |
| وَاِنۡ خِفۡتُمۡ اَلَّا تُقۡسِطُوۡا | اور اگر تم ڈرو کہ نہ انصاف کر سکو گے |
| فِى الۡيَتٰمٰى فَانۡكِحُوۡا | یتیم (لڑکیوں) کے معاملے میں تو تم نکاح کرو |
| مَا طَابَ لَـكُمۡ مِّنَ النِّسَآءِ | جو تمہیں بھلی لگیں (دوسری) عورتوں میں سے |
| مَثۡنٰى وَثُلٰثَ وَرُبٰعَ‌ ۚ | دو دو اور تین تین اور چار چار |
| فَاِنۡ خِفۡتُمۡ اَلَّا تَعۡدِلُوۡا | پھر اگر تمہیں ڈر ہو کہ نہ عدل کر سکو گے (زیادہ میں) |
| فَوَاحِدَةً اَوۡ مَا مَلَـكَتۡ | تو ایک ہی (کافی ہے) یا جس کے مالک بنے ہیں |
| اَيۡمَانُكُمۡ‌ ؕ ذٰ لِكَ اَدۡنٰٓى | تمہارے ہاتھ (لونڈی) یہ زیادہ قریب ہے |
| اَلَّا تَعُوۡلُوۡا ؕ ۝3 | (اس بات کے) کہ تم بے انصافی نہ کر سکو۔ ۝3 |
| وَاٰتُوا النِّسَآءَ صَدُقٰتِهِنَّ نِحۡلَةً‌ ؕ | اور ادا کرو عورتوں کو اُن کے مہر خوشی سے |
| فَاِنۡ طِبۡنَ لَـكُمۡ | پھر اگر وہ خوشی سے (چھوڑ) دیں تمہیں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | طَابَ | : طیب وطاہر، مال طیب۔ |
| تَاۡكُلُوۡۤا | : اکل وشرب، ماکولات۔ | النِّسَآءِ | : نسوانیت، تربیتِ نسواں |
| اِلٰۤى | : مکتوب الیہ، رجوع الی اللہ۔ | مَثۡنٰى | : لاثانی، تیرا کوئی ثانی نہیں۔ |
| كَبِيۡرًا | : کبیر، اکبر، مکبر، تکبیر، تکبر۔ | ثُلٰثَ | : ثالث، مثلث، تثلیث۔ |
| خِفۡتُمۡ | : خوف، خائف۔ | رُبٰعَ | : ائمہ اربعہ، حدود اربعہ۔ |
| تُقۡسِطُوۡا | : قسط، اقساط۔ | تَعۡدِلُوۡا | : عدل وانصاف، عادل، عدلیہ۔ |
| فَانۡكِحُوۡا | : نکاح خواں، نکاح رجسٹرار، منکوحہ۔ | مَلَـكَتۡ | : مالک، ملکیت، املاک۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَاْكُلُوْٓا ① | اَمْوَالَهُمْ | اِلٰٓى اَمْوَالِكُمْ ؕ ② |
| اور | تم سب مت کھاؤ | ان کے مال | اپنے مالوں کے ساتھ (ملاکر) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | كَانَ | حُوْبًا | كَبِيْرًا ۝2 | وَاِنْ | خِفْتُمْ | اَلَّا ③ |
| بلاشبہ یہ | ہے | گناہ | بڑا | اور اگر | تم سب ڈرو | کہ نہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُقْسِطُوْا | فِي الْيَتٰمٰى | فَانْكِحُوْا | مَا طَابَ |
| تم سب انصاف کرسکو گے | یتیم (لڑکیوں کے معاملے) میں | تو تم سب نکاح کرو | جو بھلی لگیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَكُمْ ④ | مِّنَ النِّسَآءِ | مَثْنٰى | وَثُلٰثَ | وَرُبٰعَ ۚ | فَاِنْ | خِفْتُمْ |
| تمہیں | (دوسری) عورتوں میں سے | دو دو | اور تین تین | اور چار چار | پھر اگر | تمہیں ڈر ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّا ③ | تَعْدِلُوْا | فَوَاحِدَةً ⑤ | اَوْ | مَا | مَلَكَتْ ⑤ |
| کہ نہ | تم سب عدل کرسکو گے | تو ایک ہی (کافی ہے) | یا | (لونڈی) جس کے | مالک بنے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَيْمَانُكُمْ ؕ | ذٰلِكَ اَدْنٰٓى ⑥ | اَلَّا ③ | تَعُوْلُوْا ۝3 ؕ | وَاٰتُوا |
| تمہارے ہاتھ | یہ زیادہ قریب ہے | کہ نہ | تم سب بے انصافی کرسکو | اور تم سب دو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| النِّسَآءَ | صَدُقٰتِهِنَّ | نِحْلَةً ؕ | فَاِنْ | طِبْنَ | لَكُمْ ④⑦ |
| عورتوں کو | ان کے مہر | خوشی سے | پھر اگر | وہ خوشی سے (چھوڑ) دیں | تمہیں |

### ضروری وضاحت

① لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو جمع کو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ② اِلٰٓى اَمْوَالِكُمْ کا اصل ترجمہ اپنے مالوں کی طرف ہے۔ ③ اَلَّا دراصل اَنْ + لَا کا مجموعہ ہے۔ ④ یہاں لَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑤ ة اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ اسم کے شروع میں اَ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑦ لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ استعمال ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| عَنۡ شَیۡءٍ مِّنۡهُ نَفۡسًا | کچھ حصہ اس سے از خود |
| فَکُلُوۡهُ هَنِیۡٓـًٔا مَّرِیۡٓـًٔا ﴿4﴾ | تو کھاؤ اُسے مزے سے بغیر روک ٹوک کے۔ ﴿4﴾ |
| وَلَا تُؤۡتُوا السُّفَهَآءَ اَمۡوَالَکُمُ | اور مت دو نادان لوگوں کو اپنے مال |
| الَّتِیۡ جَعَلَ اللّٰهُ لَکُمۡ قِیٰمًا | جنہیں بنایا ہے اللہ نے تمہارے لیے سہارا |
| وَّارۡزُقُوۡهُمۡ فِیۡهَا وَاکۡسُوۡهُمۡ | اور کھلاؤ اُنہیں اُس میں سے اور پہناؤ اُنہیں |
| وَقُوۡلُوۡا لَهُمۡ قَوۡلًا مَّعۡرُوۡفًا ﴿5﴾ | اور کہو اُن سے اچھی بات۔ ﴿5﴾ |
| وَابۡتَلُوا الۡیَتٰمٰی حَتّٰۤی | اور آزمائش کرتے رہو یتیموں کی یہاں تک کہ |
| اِذَا بَلَغُوا النِّکَاحَ ۚ | جب وہ پہنچ جائیں نکاح (کی عمر بلوغت) کو |
| فَاِنۡ اٰنَسۡتُمۡ مِّنۡهُمۡ رُشۡدًا | پھر اگر تم پاؤ اُن میں سمجھ داری |
| فَادۡفَعُوۡۤا اِلَیۡهِمۡ اَمۡوَالَهُمۡ ۚ | تو حوالے کر دو اُن کو اُن کے مال |
| وَلَا تَاۡکُلُوۡهَاۤ اِسۡرَافًا | اور مت کھاؤ اُسے فضول خرچی کر کے |
| وَّبِدَارًا | اور جلدی جلدی (اس خوف سے) |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| شَیۡءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے صرف۔ | اِبۡتَلُوا | : ابتلا، مبتلا۔ |
| مِّنۡهُ | : منجانب، اظہر من الشّمس، من حیث القوم۔ | حَتّٰۤی | : حتیٰ کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ |
| نَفۡسًا | : نفس، نفسا نفسی، نظامِ تنفس۔ | بَلَغُوا | : بالغ، بلوغ، بلوغت۔ |
| فَکُلُوۡهُ | : اکل و شرب، ماکولات و مشروبات۔ | اٰنَسۡتُمۡ | : اُنس، مانوس، انیس۔ |
| قِیٰمًا | : قیام، قائم مقام، مقیم، قیامت۔ | رُشۡدًا | : رشد و ہدایت، خلافتِ راشدہ۔ |
| ارۡزُقُوۡهُمۡ | : رزق، رازق، رزّاق۔ | فَادۡفَعُوۡۤا | : دفاع، دفاعی مشقیں۔ |
| مَّعۡرُوۡفًا | : عرف عام، معروف۔ | اِسۡرَافًا | اسراف (فضول خرچی)۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَنۡ شَیۡءٍ ① | مِّنۡهُ | نَفۡسًا | فَکُلُوۡهُ ②③ | هَنِیۡٓـًٔا | مَّرِیۡٓـًٔا ﴿4﴾ |
| کچھ حصہ | اس سے | از خود | تو تم سب کھاؤ اسے | مزے سے | بغیر روک ٹوک کے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تُؤۡتُوا ④ | السُّفَهَآءَ | اَمۡوَالَکُمُ | الَّتِیۡ | جَعَلَ اللّٰهُ ⑤ |
| اور | مت تم سب دو | نادان لوگوں کو | اپنے مال | جنہیں | بنایا ہے اللہ نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَکُمۡ | قِیٰمًا | وَّارۡزُقُوۡهُمۡ ③ | فِیۡهَا | وَاکۡسُوۡهُمۡ ③ |
| تمہارے لیے | سہارا | اور تم سب کھلاؤ انہیں | اس میں سے | اور تم سب پہناؤ انہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَقُوۡلُوۡا | لَهُمۡ ⑥ | قَوۡلًا مَّعۡرُوۡفًا ﴿5﴾ | وَابۡتَلُوا |
| اور تم سب کہو | ان سے | اچھی بات | اور تم سب آزمائش کرتے رہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الۡیَتٰمٰی | حَتّٰۤی | اِذَا بَلَغُوا | النِّکَاحَ ۚ | فَاِنۡ | اٰنَسۡتُمۡ |
| یتیموں کی | یہاں تک کہ | جب وہ سب پہنچ جائیں | نکاح (کی عمر) کو | پھر اگر | تم پاؤ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنۡهُمۡ ⑦ | رُشۡدًا | فَادۡفَعُوۡۤا ② | اِلَیۡهِمۡ | اَمۡوَالَهُمۡ ۚ ⑧ |
| ان میں | سمجھ داری | تو تم سب حوالے کر دو | ان کی طرف | ان کے مال |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَاۡکُلُوۡهَاۤ ③④ | اِسۡرَافًا | وَّبِدَارًا |
| اور | مت تم سب کھاؤ اسے | فضول خرچی کر کے | اور جلدی جلدی میں |

**ضروری وضاحت**

① یہاں عَنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ② فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ③ علامت وۡا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وۡا ہو تو جمع کو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ⑤ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ⑥ قَالَ، یَقُوۡلُ کے بعد لِ کا ترجمہ سے کیا جاتا ہے۔ ⑦ یہاں مِنۡ کا ترجمہ میں ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ⑧ هُمۡ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنۡ يَّكۡبَرُوۡا ؕ | کہ وہ بڑے ہو جائیں گے (اور اپنے مال کا مطالبہ کریں گے) |
| وَمَنۡ كَانَ غَنِيًّا | اور جو (یتیم کا سرپرست) مالدار ہو |
| فَلۡيَسۡتَعۡفِفۡ ۚ | تو اسے چاہیے کہ وہ (یتیم کے مال سے) بچا رہے |
| وَمَنۡ كَانَ فَقِيۡرًا فَلۡيَاۡكُلۡ بِالۡمَعۡرُوۡفِ ؕ | اور جو غریب ہو تو وہ کھا سکتا ہے جائز طریقے سے |
| فَاِذَا دَفَعۡتُمۡ اِلَيۡهِمۡ | (یعنی بقدر خدمت) پھر جب اُن کے حوالے کرنے لگو |
| اَمۡوَالَهُمۡ فَاَشۡهِدُوۡا عَلَيۡهِمۡ ؕ | اُن کے مال تو گواہ بنا لو اُن پر |
| وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيۡبًا ﴿6﴾ | اور کافی ہے اللہ حساب لینے والا۔ ﴿6﴾ |
| لِلرِّجَالِ نَصِيۡبٌ مِّمَّا | مردوں کا حصہ ہے اس (مال) سے جو |
| تَرَكَ الۡوَالِدٰنِ وَالۡاَقۡرَبُوۡنَ ۖ | چھوڑ جائیں والدین اور قریبی رشتہ دار |
| وَلِلنِّسَآءِ نَصِيۡبٌ مِّمَّا تَرَكَ | اور عورتوں کا حصہ ہے اس (مال) سے جو چھوڑ جائیں |
| الۡوَالِدٰنِ وَالۡاَقۡرَبُوۡنَ مِمَّا قَلَّ مِنۡهُ | والدین اور قریبی رشتہ دار اُس سے تھوڑا ہو (وہ) |
| اَوۡ كَثُرَ ؕ نَصِيۡبًا مَّفۡرُوۡضًا ﴿7﴾ | یا زیادہ، (یہ) حصہ مقرر ہے (اللہ کی طرف سے)۔ ﴿7﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَّكۡبَرُوۡا : کبیر، اکبر، مکبر، تکبیر۔ | كَفٰى : کافی، کفایت۔ |
| غَنِيًّا : غنی، اغنیا۔ | لِلرِّجَالِ : رجال کار، قحط الرجال (آدمی)۔ |
| فَلۡيَسۡتَعۡفِفۡ : عفت و پاکدامنی (بچنا)۔ | تَرَكَ : تارک، ترکہ، متروکہ املاک۔ |
| فَلۡيَاۡكُلۡ : اکل و شرب، ماکولات۔ | الۡوَالِدٰنِ : والد، والدین، ولادت۔ |
| بِالۡمَعۡرُوۡفِ ؕ : عرف عام، معروف۔ | الۡاَقۡرَبُوۡنَ : اقربا پروری، قریبی، قرب و جوار۔ |
| دَفَعۡتُمۡ : دفع، دفاع، دفاعی مشقیں۔ | لِلنِّسَآءِ : تربیت نسواں، نسوانیت۔ |
| فَاَشۡهِدُوۡا : شہادت، شاہد، عینی شاہدین۔ | قَلَّ، كَثُرَ : قلیل، قلت/کثیر، کثرت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | يَّكْبَرُوْا ؕ | وَمَنْ | كَانَ | غَنِيًّا | فَلْيَسْتَعْفِفْ ۚ ① |
| یہ کہ | وہ سب بڑے ہو جائیں گے | اور جو | ہو | مالدار | تو چاہیے کہ وہ بچا رہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | كَانَ | فَقِيْرًا | فَلْيَاْكُلْ ① | بِالْمَعْرُوْفِ ؕ ② |
| اور جو | ہو | غریب | تو چاہیے کہ وہ کھائے | جائز طریقے سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِذَا | دَفَعْتُمْ | اِلَيْهِمْ | اَمْوَالَهُمْ | فَاَشْهِدُوْا | عَلَيْهِمْ ؕ |
| پھر جب | تم حوالے کرنے لگو | ان کی طرف | ان کے مال | تو سب گواہ بنا لو | ان پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَكَفٰى | بِاللّٰهِ ③ | حَسِيْبًا ﴿6﴾ | لِلرِّجَالِ ④ | نَصِيْبٌ | مِّمَّا ⑤ |
| اور کافی ہے | اللہ | حساب لینے والا | مردوں کا | حصہ ہے | (اس مال) سے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَرَكَ | الْوَالِدٰنِ | وَالْاَقْرَبُوْنَ ۖ ⑥ | وَلِلنِّسَآءِ | نَصِيْبٌ |
| چھوڑ جائیں | والدین | اور قریبی رشتہ دار | اور عورتوں کا | حصہ ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّمَّا ⑤ | تَرَكَ | الْوَالِدٰنِ | وَالْاَقْرَبُوْنَ ⑥ | مِمَّا ⑤ |
| (اس مال) سے جو | چھوڑ جائیں | والدین | اور قریبی رشتہ دار | (اس) سے جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَلَّ | مِنْهُ | اَوْ | كَثُرَ ؕ | نَصِيْبًا | مَّفْرُوْضًا ﴿7﴾ |
| تھوڑا ہو | اس سے | یا | زیادہ | (یہ) حصہ | مقرر ہے (اللہ کی طرف سے) |

### ضروری وضاحت

① وَ یا فَ کے بعد "لْ" کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔② یعنی غریب آدمی بقدر خدمت یتیم کے مال میں سے (جس کا وہ نگران بنا ہے) کھا سکتا ہے۔③ یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ اسم کے ساتھ لِ کا ترجمہ کبھی کے لیے اور کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔⑤ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔⑥ یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَ اِذَا حَضَرَ الۡقِسۡمَةَ | اور جب آجائیں (وراثت کی) تقسیم کے وقت |
| اُولُوا الۡقُرۡبٰى وَ الۡيَتٰمٰى وَالۡمَسٰكِيۡنُ | (غیر وارث) قرابت والے اور یتیم اور مساکین |
| فَارۡزُقُوۡهُمۡ مِّنۡهُ | تو (کچھ) دے دو اُن کو اُس میں سے |
| وَقُوۡلُوۡا لَهُمۡ قَوۡلًا مَّعۡرُوۡفًا ﴿8﴾ | اور بات کرو اُن سے اچھی بات۔ ﴿8﴾ |
| وَلۡيَخۡشَ الَّذِيۡنَ لَوۡ تَرَكُوۡا | اور چاہیے کہ ڈریں وہ لوگ جو اگر وہ (خود) چھوڑ جائیں |
| مِنۡ خَلۡفِهِمۡ ذُرِّيَّةً ضِعٰفًا | اپنے پیچھے کمزور ونا تواں اولاد (تو کتنے فکر مند ہوں اور) |
| خَافُوۡا عَلَيۡهِمۡ ۖ | ڈریں اُن پر (دوسروں کی اولاد کی بھی ویسے ہی فکر کرنی چاہیے) |
| فَلۡيَتَّقُوا اللّٰهَ | پس چاہیے کہ وہ اللہ سے ڈریں |
| وَلۡيَقُوۡلُوۡا قَوۡلًا سَدِيۡدًا ﴿9﴾ اِنَّ | اور چاہیے کہ وہ ٹھیک بات کریں۔ ﴿9﴾ بیشک |
| الَّذِيۡنَ يَاۡكُلُوۡنَ اَمۡوَالَ الۡيَتٰمٰى ظُلۡمًا | وہ لوگ جو کھاتے ہیں یتیموں کے مال ظلم کر کے |
| اِنَّمَا يَاۡكُلُوۡنَ فِىۡ بُطُوۡنِهِمۡ نَارًا ؕ | درحقیقت وہ بھرتے ہیں اپنے پیٹوں میں آگ، |
| وَ سَيَصۡلَوۡنَ سَعِيۡرًا ﴿10﴾ ع | اور عنقریب وہ داخل ہوں گے بھڑکتی ہوئی آگ میں ﴿10﴾ |

ع 1/10/12

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَضَرَ | حاضر، حضور، تناول ماحضر۔ | خَلۡفِهِمۡ | خلف، مخالف، مخالفین۔ |
| الۡقِسۡمَةَ | تقسیم، منقسم۔ | ذُرِّيَّةً | ذریت آدم۔ |
| الۡقُرۡبٰى | اقربا پروری، قریبی، قربت۔ | خَافُوۡا | خوف، خائف۔ |
| فَارۡزُقُوۡهُمۡ | رزق، رازق، رزاق۔ | فَلۡيَتَّقُوۡا | تقویٰ، متقی۔ |
| قُوۡلُوۡا، وَلۡيَقُوۡلُوۡا | قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَاۡكُلُوۡنَ | اکل وشرب، ماکولات۔ |
| وَلۡيَخۡشَ | خشیت الٰہی (ڈر)۔ | بُطُوۡنِهِمۡ | بطن مادر (پیٹ)۔ |
| تَرَكُوۡا | تارک، ترکہ، متروکہ املاک۔ | نَارًا | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاِذَا | حَضَرَ | الْقِسْمَةَ① | اُولُوا الْقُرْبٰى | وَالْيَتٰمٰى |
| اور جب | آجائیں | (وراثت کی) تقسیم کے وقت | (غیر وارث) قرابت والے | اور یتیم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَالْمَسٰكِيْنُ② | فَارْزُقُوْهُمْ③ | مِّنْهُ | وَقُوْلُوْا | لَهُمْ |
| اور مساکین | تو تم سب کچھ دے دو انہیں | اس میں سے | اور تم سب بات کرو | ان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَوْلًا | مَّعْرُوْفًا ﴿8﴾ | وَلْيَخْشَ④⑤ | الَّذِيْنَ | لَوْ تَرَكُوْا |
| بات | اچھی | اور چاہیے کہ ڈریں | وہ لوگ جو | اگر وہ سب (خود) چھوڑ جائیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ خَلْفِهِمْ⑥ | ذُرِّيَّةً① | ضِعٰفًا | خَافُوْا | عَلَيْهِمْ ص |
| اپنے پیچھے | اولاد | کمزور وناتواں | (کیسے) سب ڈریں | ان پر |

| | | |
|---|---|---|
| فَلْيَتَّقُوا اللّٰهَ④ | وَلْيَقُوْلُوْا④ | قَوْلًا سَدِيْدًا ﴿9﴾ |
| پس چاہیے کہ وہ سب ڈریں اللہ سے | اور چاہیے کہ وہ سب بات کریں | سیدھی (سچی) بات |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ | يَاْكُلُوْنَ | اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى | ظُلْمًا | اِنَّمَا |
| بیشک وہ لوگ جو | وہ سب کھاتے ہیں | یتیموں کے مال | ظلم کرتے ہوئے | درحقیقت |

ع 1 10 12

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَاْكُلُوْنَ⑦ | فِىْ بُطُوْنِهِمْ | نَارًا ط | وَسَيَصْلَوْنَ | سَعِيْرًا ﴿10﴾ ع |
| وہ سب بھرتے ہیں | اپنے پیٹوں میں | آگ | اور عنقریب وہ سب داخل ہونگے | بھڑکتی آگ میں |

## ضروری وضاحت

① ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔② اَلْمَسٰكِيْنُ کے آخر میں يْنُ جمع کے لیے نہیں ہے بلکہ یہ مِسْكِيْنٌ کی جمع ہے اور نون اصل لفظ کا حصہ ہے۔③ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔
④ فعل کے شروع میں لْ دراصل لِ تھا اور ترجمہ چاہیے کہ ہوتا ہے، اگر اس سے پہلے وَ یا فَ آجائے تو اس پر جزم آجاتی ہے۔
⑤ یہاں يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦ اس کا اصل ترجمہ وہ سب کھاتے ہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ | اللہ تمہیں حکم دیتا ہے |
| فِيْٓ اَوْلَادِكُمْ ۖ | تمہاری اولاد کے بارے میں (کہ) |
| لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ۚ | ایک مرد کا (حصہ ہے) دو عورتوں کے حصے کے برابر |
| فَاِنْ كُنَّ نِسَآءً فَوْقَ اثْنَتَيْنِ | پھر اگر عورتیں ہوں (دو یا) دو سے زیادہ (یعنی صرف بیٹیاں ہوں) |
| فَلَهُنَّ ثُلُثَا | تو ان سب کے لیے دو تہائی ہے |
| مَا تَرَكَ ۚ | (اس سے) جو اس (میت) نے چھوڑا |
| وَ اِنْ كَانَتْ وَاحِدَةً فَلَهَا النِّصْفُ ؕ | اور اگر صرف ایک (بیٹی) ہو تو اس کیلیے آدھا (ترکہ) ہے |
| وَلِاَبَوَيْهِ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا | اور (میت کے) ماں باپ دونوں میں سے ہر ایک کے لیے |
| السُّدُسُ مِمَّا تَرَكَ | (ترکے کا) چھٹا حصہ ہے اس سے جو (اس میت) نے چھوڑا |
| اِنْ كَانَ لَهٗ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلَدٌ | (بشرطیکہ) اگر اس کی اولاد ہو پھر اگر نہ ہو اسکی اولاد |
| وَّوَرِثَهٗٓ اَبَوٰهُ | اور اُسکے وارث بن رہے ہوں صرف اُسکے ماں باپ |
| فَلِاُمِّهِ الثُّلُثُ ۚ | تو اُس کی ماں کے لیے ایک تہائی ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُوْصِيْكُمْ : وصیت، وصیت نامہ۔ | مَا، تَرَكَ : ماحول، ماتحت/ترکہ، تارک، متروکہ۔ |
| اَوْلَادِكُمْ، وَلَدٌ : ولد، اولاد، والدین۔ | وَاحِدَةً : واحد، وحدانیت، توحید۔ |
| لِلذَّكَرِ، الْاُنْثَيَيْنِ : مذکر و مؤنث، تذکیر و تانیث۔ | لِاَبَوَيْهِ : ماں باپ، آبائی گاؤں۔ |
| نِسَآءً : نسوانیت، تربیت نسواں۔ | السُّدُسُ سدس، مسدس حالی۔ |
| فَوْقَ : فوقیت، مافوق الاسباب، فائق۔ | وَرِثَهٗٓ : وارث، وراثت۔ |
| اثْنَتَيْنِ : لاثانی، تیرا کوئی ثانی نہیں۔ | اَبَوٰهُ : اُخوت، مواخات (بھائی چارہ)۔ |
| ثُلُثَا : ثلث، مثلث، تثلیث۔ | فَلِاُمِّهِ : اُمّ القریٰ، امہات المؤمنین۔ |

| يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ ①② | فِيْٓ اَوْلَادِكُمْ ① ق | لِلذَّكَرِ |
|---|---|---|
| تمہیں حکم دیتا ہے اللہ | تمہاری اولاد (کے بارے) میں | (کہ) ایک مرد کا (حصہ) |

| مِثْلُ | حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ج | فَاِنْ | كُنَّ | نِسَآءً |
|---|---|---|---|---|
| برابر ہے | دو عورتوں کے حصے کے | پھر اگر | ہوں | عورتیں (یعنی صرف بیٹیاں ہوں) |

| فَوْقَ اثْنَتَيْنِ ③ | فَلَهُنَّ ④ | ثُلُثَا | مَا | تَرَكَ ج |
|---|---|---|---|---|
| (دو یا) دو سے اوپر | تو ان سب کے لیے | دو تہائی ہے | (اس سے) جو | اس (میت) نے چھوڑا |

| وَاِنْ | كَانَتْ ⑤ | وَاحِدَةً ⑤ | فَلَهَا | النِّصْفُ ط |
|---|---|---|---|---|
| اور اگر | ہو (بیٹی) | صرف ایک | تو اس کے لیے | آدھا (ترکہ) ہے |

| وَلِاَبَوَيْهِ ⑥ | لِكُلِّ وَاحِدٍ | مِّنْهُمَا ⑦ | السُّدُسُ |
|---|---|---|---|
| اور اس کے ماں باپ کے لیے | ہر ایک کے لیے | ان دونوں میں سے | چھٹا حصہ ہے (ترکے کا) |

| مِمَّا ⑧ | تَرَكَ | اِنْ كَانَ | لَهٗ وَلَدٌ ج | فَاِنْ لَّمْ | يَكُنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| (اس) سے جو | (میت) نے چھوڑا | اگر ہو | اس کی اولاد | پھر اگر نہ | ہو |

| لَّهٗ وَلَدٌ | وَّوَرِثَهٗٓ | اَبَوٰهُ ⑥ | فَلِاُمِّهِ | الثُّلُثُ ج |
|---|---|---|---|---|
| اس کی اولاد | اور اسکے وارث بن رہے ہوں | اسکے ماں باپ | تو اسکی ماں کیلئے | ایک تہائی ہے |

ضروری وضاحت

① یہاں یِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔② كُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو تمہیں کیا جاتا ہے۔③ یعنی اگر دو سے زیادہ ہوں۔④ هُنَّ جمع مؤنث کی علامت ہے۔⑤ تْ اور ةً مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ اَبَوَيْهِ اور اَبَوٰهُ کا ترجمہ دو باپ ہے لیکن مراد اس سے ماں باپ دونوں ہیں۔⑦ هُمَا تعداد میں کسی چیز کے دو ہونے کو ظاہر کرتا ہے۔⑧ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاِنۡ كَانَ لَهٗۤ اِخۡوَةٌ | پھر اگر اس (میت) کے بھائی (یا بہنیں) ہوں |
| فَلِاُمِّهِ السُّدُسُ | تو اُس کی ماں کا چھٹا حصہ ہے (یہ تقسیم) |
| مِنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ يُّوۡصِىۡ بِهَاۤ | وصیت (کی تعمیل) کے بعد ہوگی جسکی وہ وصیت کرے |
| اَوۡ دَيۡنٍ ؕ اٰبَآؤُكُمۡ | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) تمہارے ماں باپ |
| وَاَبۡنَآؤُكُمۡ لَا تَدۡرُوۡنَ اَيُّهُمۡ | اور تمہاری اولاد تم نہیں جانتے اُن میں سے کون |
| اَقۡرَبُ لَـكُمۡ نَفۡعًا ؕ | تمہارے زیادہ قریب ہے نفع کے لحاظ سے |
| فَرِيۡضَةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ | (یہ حصے) مقرر کیے ہوئے اللہ کی طرف سے |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيۡمًا حَكِيۡمًا ﴿11﴾ | بیشک اللہ سب کچھ جاننے والا، حکمت والا ہے ﴿11﴾ |
| وَلَـكُمۡ نِصۡفُ مَا | اور تمہارے لیے نصف حصہ ہے (اس سے) جو |
| تَرَكَ اَزۡوَاجُكُمۡ | چھوڑ جائیں تمہاری بیویاں (بشرطیکہ) |
| اِنۡ لَّمۡ يَكُنۡ لَّهُنَّ وَلَدٌ ۚ فَاِنۡ كَانَ | اگر نہ ہو اُن کی اولاد (بیٹا یا بیٹی) پس اگر ہو |
| لَهُنَّ وَلَدٌ فَلَكُمُ الرُّبُعُ | اُن کی اولاد تو تمہارے لیے چوتھائی حصہ ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِخۡوَةٌ | : اخوت، مواخات۔ | فَرِيۡضَةً | : فرض، فریضہ، فرائض۔ |
| السُّدُسُ | : سدس، مسدس حالی۔ | عَلِيۡمًا | : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |
| يُوۡصِىۡ | : وصیت، وصیت نامہ۔ | حَكِيۡمًا | : حکیم، حکمت، حکما۔ |
| اٰبَآؤُكُمۡ | : آبا و اجداد، آبائی گاؤں۔ | تَرَكَ | : تارک، ترکہ، متروکہ۔ |
| اَبۡنَآؤُكُمۡ | : ابن، ابن الوقت، متبنّٰی۔ | اَزۡوَاجُكُمۡ | : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ |
| اَقۡرَبُ | : قریب، قرب، مقرب، تقریب۔ | وَلَدٌ | : ولد، والد، والدین، تولید۔ |
| نَفۡعًا | : نفع، منافع، منفعت۔ | الرُّبُعُ | : حدود اربعہ، ائمہ اربعہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ | كَانَ | لَهٗۤ | اِخْوَةٌ ① | فَلِاُمِّهِ | السُّدُسُ |
| پھر اگر | ہوں | اس (میت) کے | بھائی (یا بہنیں) | تو اسکی ماں کا | چھٹا (حصہ) ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ ②③ | يُّوْصِيْ | بِهَاۤ | اَوْ دَيْنٍ ؕ |
| وصیت کے بعد | (کہ جو) وہ وصیت کرے | اس کی | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٰبَآؤُكُمْ | وَاَبْنَآؤُكُمْ | لَا تَدْرُوْنَ | اَيُّهُمْ |
| تمہارے ماں باپ | اور تمہاری اولاد | نہیں تم سب جانتے | ان میں سے کون |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَقْرَبُ ④ | لَكُمْ | نَفْعًا ؕ | فَرِيْضَةً ② | مِّنَ اللّٰهِ ؕ |
| زیادہ قریب ہے | تمہارے لیے | نفع (کے لحاظ سے) | مقرر کیے ہوئے ہیں | اللہ کی طرف سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | كَانَ | عَلِيْمًا ⑤ | حَكِيْمًا ⑤ (11) | وَلَكُمْ |
| بیشک اللہ | ہے | سب کچھ جاننے والا | خوب حکمت والا ہے | اور تمہارے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نِصْفُ | مَا | تَرَكَ | اَزْوَاجُكُمْ ⑥ | اِنْ لَّمْ يَكُنْ ⑦ | لَّهُنَّ |
| نصف ہے | (اس سے) جو | چھوڑ جائیں | تمہاری بیویاں | اگر نہ ہو | ان کی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَدٌ ج | فَاِنْ | كَانَ | لَهُنَّ | وَلَدٌ | فَلَكُمُ | الرُّبُعُ |
| اولاد | پس اگر | ہو | ان کی | اولاد | تو تمہارے لیے | چوتھائی (حصہ) ہے |

ضروری وضاحت

① یہاں ۃ واحد مؤنث کی علامت نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔② یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔⑤ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ زَوْجٌ یا اَزْوَاجٌ کی نسبت اگر مذکر کی طرف ہو تو، مراد بیویاں اور اگر مؤنث کی طرف سے ہو تو مراد خاوند ہوتا ہے۔⑦ یہاں يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| مِمَّا تَرَكۡنَ | اس سے جو انہوں نے چھوڑا (اور یہ تقسیم) |
| مِنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ يُّوۡصِيۡنَ بِهَاۤ | وصیت (کی تعمیل) کے بعد ہوگی جسکی وہ وصیت کریں |
| اَوۡ دَيۡنٍ ؕ | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) |
| وَلَهُنَّ الرُّبُعُ | اور اُن (تمہاری بیویوں) کے لیے چوتھا حصہ ہے |
| مِمَّا تَرَكۡتُمۡ اِنۡ لَّمۡ يَكُنۡ لَّكُمۡ وَلَدٌ ۚ | اس سے جو تم چھوڑ جاؤ (بشرطیکہ) اگر نہ ہو تمہاری اولاد |
| فَاِنۡ كَانَ لَكُمۡ وَلَدٌ فَلَهُنَّ | پس اگر ہو تمہاری اولاد تو اُن (تمہاری بیویوں) کا |
| الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكۡتُمۡ | آٹھواں حصہ ہے اس سے جو تم نے چھوڑا (یہ تقسیم |
| مِّنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ تُوۡصُوۡنَ بِهَاۤ | وصیت (کی تعمیل) کے بعد ہوگی جس کی تم نے وصیت کی |
| اَوۡ دَيۡنٍ ؕ وَاِنۡ | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) اور اگر |
| كَانَ رَجُلٌ يُّوۡرَثُ | (ایسا) مرد ہو (کہ) اس کی وراثت تقسیم کی جا رہی ہو |
| كَلٰلَةً | (وہ) کلالہ (یعنی اس کا باپ ہو نہ بیٹا) |
| اَوِ امۡرَاَةٌ وَّ | یا (ایسی ہی) کوئی عورت ہو اس حال میں (کہ) |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِمَّا | : منجانب، من وعن/ ماحول، ماتحت۔ | مِّنۡ | : منجانب، من وعن، اظہر من الشّمس۔ |
| تَرَكۡنَ | : ترکہ، تارک، متروکہ املاک، ترک کرنا۔ | بَعۡدِ | : بعد از غذا، چند دن بعد۔ |
| وَصِيَّةٍ، يُّوۡصِيۡنَ | : وصیت، وصیت نامہ۔ | رَجُلٌ | : قحط الرجال، رجال کار (آدمی)۔ |
| الرُّبُعُ | : حدود اربعہ، ائمہ اربعہ۔ | تُوۡصُوۡنَ | : وصیت، وصیت نامہ۔ |
| تَرَكۡتُمۡ | : ترکہ، تارک، متروکہ املاک، ترک کرنا۔ | يُّوۡرَثُ | : وارث، وراثت۔ |
| وَلَدٌ | : ولد، والد، مولود، ولادت۔ | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِمَّا ① | تَرَكْنَ ② | مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ ③④ | يُّوْصِيْنَ ② |
| (اس) سے جو | انہوں نے چھوڑا | (اور یہ تقسیم) وصیت (کی تعمیل) کے بعد (ہوگی) | (جو) وہ وصیت کریں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِهَآ | اَوْ دَيْنٍ ؕ | وَلَهُنَّ | الرُّبُعُ | مِمَّا ① |
| اس کی | یا قرض (کے بعد) | اور ان (تمہاری بیویوں) کے لیے | چوتھا حصہ ہے | (اس) سے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَرَكْتُمْ | اِنْ لَّمْ | يَكُنْ ⑤ | لَّكُمْ ⑥ | وَلَدٌ ۚ |
| تم چھوڑ جاؤ | (بشرطیکہ) اگر نہ | ہو | تمہاری | اولاد |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ | كَانَ | لَكُمْ ⑥ | وَلَدٌ | فَلَهُنَّ | الثُّمُنُ |
| پس اگر | ہو | تمہاری | اولاد | تو اُن (تمہاری بیویوں) کے لیے | آٹھواں حصہ ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِمَّا ① | تَرَكْتُمْ | مِّنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ ③④ | تُوْصُوْنَ |
| (اس) سے جو | تم نے چھوڑا | (یہ) تقسیم وصیت (کی تعمیل) کے بعد (ہوگی) | جو تم سب وصیت کرو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِهَآ | اَوْ دَيْنٍ ؕ | وَاِنْ | كَانَ | رَجُلٌ |
| اس کی | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد) | اور اگر | ہو | (ایسا) مرد |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُّوْرَثُ ⑤⑦ | كَلٰلَةً ④⑧ | اَوِ امْرَاَةٌ ④ | وَّ |
| (جس کی) وراثت تقسیم کی جارہی ہو | (وہ) کلالہ | یا (ایسی ہی) کوئی عورت ہو | اس حال میں (کہ) |

## ضروری وضاحت

①مِمَّا دراصل مِنْ+مَا کا مجموعہ ہے۔② ـنَ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ ہو تو اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔④ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤یہاں یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥یہاں لَـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦اگر یـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧کَلٰلَةً ایسی میت کو کہتے ہیں جس کا باپ ہو نہ کوئی بیٹا۔

| | |
|---|---|
| لَهٗۤ اَخٌ اَوۡ اُخۡتٌ | اُس کا ایک بھائی ہو یا ایک بہن |
| فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنۡهُمَا السُّدُسُ ۚ | تو اُن دونوں میں سے ہر ایک کے لیے چھٹا حصہ ہے |
| فَاِنۡ كَانُوۡۤا اَكۡثَرَ مِنۡ ذٰلِكَ | پھر اگر وہ ہوں اِس سے زیادہ (یعنی ایک سے) |
| فَهُمۡ شُرَكَآءُ فِى الثُّلُثِ | تو وہ سب شریک ہوں گے ایک تہائی میں |
| مِنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ | (یہ تقسیم) وصیت (کی تعمیل) کے بعد ہوگی |
| يُّوۡصٰى بِهَاۤ اَوۡ دَيۡنٍ ۙ | (جو) وصیت کی گئی ہو اس کی یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) |
| غَيۡرَ مُضَآرٍّ ۚ | (بشرطیکہ) وہ نقصان پہنچانے والا نہ ہو |
| وَصِيَّةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ | (یہ) حکم ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے |
| وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌ حَلِيۡمٌ ؕ (12) | اور اللہ تعالیٰ سب کچھ جاننے والا اور تحمل والا ہے۔ (12) |
| تِلۡكَ حُدُوۡدُ اللّٰهِ ؕ | یہ اللہ تعالیٰ کی مقرر کی ہوئی حدیں ہیں |
| وَمَنۡ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ | اور جو اللہ اور اُس کے رسول کی اطاعت کرے گا |
| يُدۡخِلۡهُ جَنّٰتٍ | وہ داخل کرے گا اُسے (ایسے) باغات میں (کہ) |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَخٌ، اُخۡتٌ | اخوت، مواخات (بھائی چارہ)۔ | غَيۡرَ | غیر اللہ، دیارِ غیر، اغیار۔ |
| فَلِكُلِّ | لہٰذا، الحمدللہ/ کل نمبر، کل کائنات۔ | مُضَآرٍّ | ضرر رساں، مضر صحت۔ |
| السُّدُسُ | سدس، مسدس حالی۔ | عَلِيۡمٌ | علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |
| اَكۡثَرَ | اکثر، کثیر، کثرت۔ | حَلِيۡمٌ | حلم و بردباری، حلیم الطبع۔ |
| شُرَكَآءُ | شریک، شراکت شرکت، مشرک۔ | حُدُوۡدُ | حد، حدود، محدود، حد بندی۔ |
| الثُّلُثِ | ثالث، مثلث، تثلیث۔ | يُّطِعِ | اطاعت، مطیع۔ |
| يُّوۡصٰى | وصیت، وصیت نامہ۔ | يُدۡخِلۡهُ | داخل، دخول، وزیر داخلہ۔ |

| لَهٗۤ | اَخٌ | اَوۡ اُخۡتٌ | فَلِكُلِّ وَاحِدٍ | مِّنۡهُمَا |
|---|---|---|---|---|
| اس کا | ایک بھائی ہو | یا ایک بہن | تو ہرایک کے لیے | ان دونوں میں سے |

| السُّدُسُ ۚ | فَاِنۡ | كَانُوۡۤا | اَكۡثَرَ ① | مِنۡ ذٰلِكَ ② |
|---|---|---|---|---|
| چھٹا حصہ ہے | پھر اگر | وہ سب ہوں | زیادہ | اس سے |

| فَهُمۡ | شُرَكَآءُ | فِى الثُّلُثِ | مِنۡۢ بَعۡدِ وَصِيَّةٍ ③ |
|---|---|---|---|
| تو وہ سب | شریک ہوں گے | ایک تہائی میں | (یہ تقسیم) وصیت (کی تعمیل) کے بعد (ہوگی) |

| يُّوۡصٰى ④ | بِهَاۤ ⑤ | اَوۡ دَيۡنٍ ۙ | غَيۡرَ مُضَآرٍّ ۚ |
|---|---|---|---|
| (کہ جو) وصیت کی جائے | اس کی | یا قرض (کی ادائیگی کے بعد ہوگی) | (بشرطیکہ) وہ نقصان پہنچانے والا نہ ہو |

| وَصِيَّةً ⑥ | مِّنَ اللّٰهِ ؕ | وَاللّٰهُ | عَلِيۡمٌ | حَلِيۡمٌ ؕ (12) |
|---|---|---|---|---|
| (یہ) حکم ہے | اللہ تعالیٰ (کی طرف) سے | اور اللہ تعالیٰ | سب کچھ جاننے والا | تحمل والا ہے |

| تِلۡكَ ② | حُدُوۡدُ اللّٰهِ ؕ | وَمَنۡ | يُّطِعِ اللّٰهَ ⑦ |
|---|---|---|---|
| یہ | اللہ تعالیٰ کی مقرر کی ہوئی حدیں ہیں | اور جو | اطاعت کرے گا اللہ کی |

| وَ | رَسُوۡلَهٗ | يُدۡخِلۡهُ | جَنّٰتٍ ⑥ |
|---|---|---|---|
| اور | (جو) اسکے رسول کی (اطاعت کرے گا) | وہ داخل کرے گا اسے | (ایسے) باغات (میں کہ) |

ضروری وضاحت

①اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔②ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اس بھی کر دیا جاتا ہے۔③اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ ہو تو اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔④اگر یـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی بسبب، بوجہ، بذریعہ کیا جاتا ہے۔⑥ ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑦ یہاں یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ | بہتی ہیں اُن کے نیچے سے نہریں |
| خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَا ؕ | وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں اُن میں |
| وَ ذٰلِكَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِیۡمُ ﴿13﴾ | اور یہ بڑی کامیابی ہے۔﴿13﴾ |
| وَمَنۡ یَّعۡصِ اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ | اور جو نافرمانی کرے گا اللہ اور اُس کے رسول کی |
| وَیَتَعَدَّ حُدُوۡدَهٗ | اور تجاوز کرے گا اُس کی حدود سے |
| یُدۡخِلۡهُ نَارًا | (تو) وہ داخل کرے گا اُسے آگ میں |
| خَالِدًا فِیۡهَا ۠ | (اور وہ) ہمیشہ رہے گا اُس (آگ) میں |
| وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِیۡنٌ ﴿14﴾ ع 2/4 13 | اور اُس کے لیے رسوا کن عذاب ہے۔﴿14﴾ |
| وَالّٰتِیۡ یَاۡتِیۡنَ الۡفَاحِشَةَ | اور وہ عورتیں جو ارتکاب کر بیٹھیں بدکاری کا |
| مِنۡ نِّسَآئِكُمۡ فَاسۡتَشۡهِدُوۡا | تمہاری عورتوں میں سے تو گواہی طلب کرو |
| عَلَیۡهِنَّ اَرۡبَعَةً مِّنۡكُمۡ ۚ | اُن پر چار کی اپنے (مسلمانوں) میں سے |
| فَاِنۡ شَهِدُوۡا فَاَمۡسِكُوۡهُنَّ | پھر اگر وہ گواہی دے دیں تو بند رکھو اُنہیں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَجۡرِیۡ | : جاری، اجرا، تاریخ اجرا۔ | حُدُوۡدَهٗ | : حد، حدود، محدود، حد بندی۔ |
| تَحۡتِهَا | : ماتحت، تحت الثریٰ، تحت الشعور۔ | یُدۡخِلۡهُ | : داخل، دخول، داخلہ، وزیر داخلہ۔ |
| خٰلِدِیۡنَ | : خالد، خُلدِ بریں۔ | نَارًا | : نوری ناری مخلوق، نارِ جہنم۔ |
| الۡفَوۡزُ | : عہدے پر فائز، فوز و فلاح۔ | مُّهِیۡنٌ | : اہانت، توہین آمیز۔ |
| الۡعَظِیۡمُ | : عظمت، اعظم، عظیم، تعظیم۔ | نِّسَآئِكُمۡ | : تربیت نسواں، نسوانیت۔ |
| یَّعۡصِ | : معصیت، معاصی، عصیاں۔ | فَاسۡتَشۡهِدُوۡا | : شہادت، شاہد۔ |
| یَتَعَدَّ | : متعدی بیماری۔ | اَرۡبَعَةً | : حدود اربعہ، ائمہ اربعہ۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَجْرِيْ① | مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ | | | |
| بہتی ہیں | ان کے نیچے سے | نہریں | سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | | | |
| فِيْهَا ؕ | وَذٰلِكَ② | الْفَوْزُ | الْعَظِيْمُ ﴿13﴾ | وَمَنْ | | |
| ان میں | اور یہ | کامیابی ہے | بڑی | اور جو | | |
| يَّعْصِ اللّٰهَ③ | وَرَسُوْلَهٗ | وَيَتَعَدَّ | حُدُوْدَهٗ | | | |
| نافرمانی کرے گا اللہ کی | اور اس کے رسول کی | اور وہ تجاوز کرے گا | اس کی حدود سے | | | |
| يُدْخِلْهُ | نَارًا | خَالِدًا | فِيْهَا ۠ | وَلَهٗ | | |
| (تو) وہ داخل کرے گا اسے | آگ میں | (وہ) ہمیشہ رہے گا | اس (آگ) میں | اور اس کے لیے | | |
| عَذَابٌ | مُّهِيْنٌ ﴿14﴾ ع | وَالّٰتِيْ | يَاْتِيْنَ③ | الْفَاحِشَةَ① | ع 2 4 13 | |
| عذاب ہے | رسوا کرنے والا | اور وہ عورتیں جو | ارتکاب کربیٹھیں | بدکاری کا | | |
| مِنْ نِّسَآىِٕكُمْ | فَاسْتَشْهِدُوْا④ | عَلَيْهِنَّ | اَرْبَعَةً① | | | |
| تمہاری عورتوں میں سے | تو تم سب گواہی طلب کرو | ان پر | چار کی | | | |
| مِّنْكُمْ ۚ | فَاِنْ | شَهِدُوْا | فَاَمْسِكُوْهُنَّ⑤⑥ | | | |
| اپنے (مسلمانوں) میں سے | پھر اگر | وہ سب گواہی دے دیں | تو تم سب بند رکھو انہیں | | | |

ضروری وضاحت

① تـ اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔② ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ یا اس بھی کردیا جاتا ہے۔③ یہاں یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ فعل کے شروع میں اِسْتَ میں طلب کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔⑥ هُنَّ جمع مؤنث کی علامت ہے۔

| | |
|---|---|
| فِي الۡبُيُوۡتِ حَتّٰى يَتَوَفّٰهُنَّ الۡمَوۡتُ | (اپنے) گھروں میں یہاں تک کہ کام تمام کردے انکا موت |
| اَوۡ يَجۡعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيۡلًا ﴿15﴾ | یا نکال دے اللہ اُن کے لیے کوئی (دوسرا) راستہ ﴿15﴾ |
| وَالَّذٰنِ يَاۡتِيٰنِهَا | اور وہ دو فرد جو ارتکاب کریں اس (بدکاری) کا |
| مِنۡكُمۡ فَاٰذُوۡهُمَا ۚ | تم میں سے تو ایذا دو ان دونوں کو |
| فَاِنۡ تَابَا وَاَصۡلَحَا | پھر اگر وہ دونوں توبہ کرلیں اور اصلاح کرلیں |
| فَاَعۡرِضُوۡا عَنۡهُمَا ؕ | تو درگزر کرو ان دونوں سے |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ تَوَّابًا رَّحِيۡمًا ﴿16﴾ | بیشک اللہ توبہ قبول کرنیوالا، مہربان ہے۔ ﴿16﴾ |
| اِنَّمَا التَّوۡبَةُ عَلَى اللّٰهِ | درحقیقت توبہ (کی قبولیت کا) اللہ پر (حق) ہے |
| لِلَّذِيۡنَ يَعۡمَلُوۡنَ السُّوۡٓءَ بِجَهَالَةٍ | اُن لوگوں کا جو کرلیتے ہیں بُری حرکت نادانی سے |
| ثُمَّ يَتُوۡبُوۡنَ مِنۡ قَرِيۡبٍ | پھر وہ توبہ کرلیتے ہیں جلدی سے |
| فَاُولٰٓئِكَ يَتُوۡبُ اللّٰهُ عَلَيۡهِمۡ ؕ | تو یہی وہ لوگ ہیں کہ رجوع فرماتا ہے اللہ اُن پر |
| وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيۡمًا حَكِيۡمًا ﴿17﴾ | اور اللہ سب کچھ جاننے والا، حکمت والا ہے۔ ﴿17﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِي | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | تَابَا، تَوَّابًا، يَتُوۡبُوۡنَ | : توبہ، تائب۔ |
| الۡبُيُوۡتِ | : بیت اللہ، بیت المقدس۔ | اَصۡلَحَا | : اصلاح، صلح، مصلح۔ |
| حَتّٰى | : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسع۔ | فَاَعۡرِضُوۡا | : اعراض (منہ موڑنا)۔ |
| يَتَوَفّٰهُنَّ | : فوت، وفات، فوتگی۔ | يَعۡمَلُوۡنَ | : عمل، عامل، معمول، تعمیل۔ |
| سَبِيۡلًا | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | السُّوۡٓءَ | : علمائے سوء، سوءِظن۔ |
| مِنۡكُمۡ | : منجانب، اظہر من الشمس، من وعن۔ | عَلِيۡمًا | : علم، عالم، معلوم، معلومات۔ |
| فَاٰذُوۡهُمَا | : ایذا، موذی۔ | حَكِيۡمًا | : حکیم، حکمت، حکما۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي الْبُيُوْتِ | حَتّٰى | يَتَوَفّٰهُنَّ ①② | الْمَوْتُ | اَوْ |
| (اپنے) گھروں میں | یہاں تک کہ | فوت کردے انہیں | موت | یا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَجْعَلَ اللّٰهُ ① | لَهُنَّ | سَبِيْلًا (15) | وَالَّذٰنِ | يَاْتِيٰنِهَا |
| نکال دے اللہ | ان کے لیے | کوئی راستہ | اور وہ دو فرد جو | ارتکاب کریں اس (بدکاری) کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْكُمْ | فَاٰذُوْهُمَا ج ③ | فَاِنْ | تَابَا | وَاَصْلَحَا |
| تم میں سے | تو ایذا دو ان دونوں کو | پھر اگر | وہ دونوں توبہ کرلیں | اور دونوں اصلاح کرلیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاَعْرِضُوْا | عَنْهُمَا ط | اِنَّ اللّٰهَ | كَانَ تَوَّابًا | رَّحِيْمًا ④ (16) |
| تو تم سب درگزر کرو | ان دونوں سے | بیشک اللہ | توبہ قبول کرنیوالا ہے | بہت مہربان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّمَا التَّوْبَةُ ⑤ | عَلَى اللّٰهِ | لِلَّذِيْنَ | يَعْمَلُوْنَ ① | السُّوْٓءَ | بِجَهَالَةٍ ⑤ |
| در حقیقت توبہ | اللہ پر (حق) ہے | ان لوگوں کا جو | سب کرلیتے ہیں | بُری حرکت | نادانی سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ثُمَّ يَتُوْبُوْنَ ⑥ | مِنْ قَرِيْبٍ | فَاُولٰٓئِكَ | يَتُوْبُ اللّٰهُ ①⑥ |
| پھر وہ سب توبہ کرلیتے ہیں | جلدی سے | تو یہی وہ لوگ ہیں | کہ رجوع فرماتا ہے اللہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِمْ ط | وَ | كَانَ | اللّٰهُ | عَلِيْمًا ④ | حَكِيْمًا ④ (17) |
| ان پر | اور | ہے | اللہ تعالیٰ | سب کچھ جاننے والا | خوب حکمت والا |

### ضروری وضاحت

① یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ② علامت تہ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ③ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ④ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ خوب کیا گیا ہے۔ ⑤ ةً واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ تَابَ، يَتُوْبُ وغیرہ کا اصل ترجمہ رجوع کرنا ہے، اگر اس کی نسبت بندے کی طرف ہو تو معنی توبہ کرنا اور اللہ کی طرف ہو تو معنی توبہ قبول کرنا ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَيْسَتِ التَّوْبَةُ لِلَّذِيْنَ | اور توبہ قبول نہیں ہوتی ان لوگوں کی جو |
| يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ ۚ حَتّٰٓى | (زندگی بھر) کرتے رہیں بُرے کام، یہاں تک کہ |
| اِذَا حَضَرَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ | جب آنے لگے اُن میں سے کسی ایک کو موت |
| قَالَ اِنِّىْ تُبْتُ الْـٰٔنَ | (تو اُس وقت) کہے بیشک میں توبہ کرتا ہوں اب |
| وَلَا الَّذِيْنَ يَمُوْتُوْنَ وَ | اور نہ اُن لوگوں کی جو مرتے ہیں اس حال میں کہ |
| هُمْ كُفَّارٌ ۭ اُولٰٓئِكَ اَعْتَدْنَا | وہ کافر ہوں، یہی لوگ ہیں کہ ہم نے تیار کیا ہے |
| لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿18﴾ | اُن کے لیے دردناک عذاب۔ ﴿18﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَحِلُّ | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! حلال نہیں |
| لَكُمْ اَنْ تَرِثُوا النِّسَآءَ كَرْهًا ۭ | تمہارے لیے کہ تم میراث بنالو عورتوں کو زبردستی |
| وَلَا تَعْضُلُوْهُنَّ | اور نہ (ایسا کرو کہ) تم روکے رکھو اُنہیں (گھروں میں) |
| لِتَذْهَبُوْا بِبَعْضِ مَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ | تا کہ تم لے سکو کچھ اُس سے جو تم دے چکے ہو اُنہیں |
| اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ۚ | مگر یہ کہ وہ ارتکاب کریں بدکاری کا کھلے طور پر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلتَّوْبَةُ، تُبْتُ | : توبہ، تائب۔ | اَلِيْمًا | : المناک حادثہ، رنج والم۔ |
| يَعْمَلُوْنَ | : عمل، عامل، معمول، تعمیل۔ | اٰمَنُوْا | : ایمان، امن، مومن۔ |
| اَلسَّيِّاٰتِ | : اعمال سیّۂ، علمائے سوء۔ | يَحِلُّ | : حلال، حلت وحرمت۔ |
| حَتّٰى | : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسع۔ | تَرِثُوْا | : وارث، وراثت، ورثہ۔ |
| حَضَرَ | : حاضر، حاضری، اس کے حضور۔ | اَلنِّسَآءَ | : تربیت نسواں، نسوانیت۔ |
| يَمُوْتُوْنَ | : موت، اموات، میت۔ | كَرْهًا | : مکروہ، کراہت۔ |
| كُفَّارٌ | : کفر، کافر، کفار۔ | مُّبَيِّنَةٍ | : بیان، مبینہ طور پر، دلیل بین۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَيۡسَتِ ① | التَّوۡبَةُ ② | لِلَّذِيۡنَ | يَعۡمَلُوۡنَ | السَّيِّاٰتِ ②ۚ |
| اور نہیں ہوتی | توبہ (قبول) | ان لوگوں کی جو (زندگی بھر) | سب کرتے رہیں | بُرے کام |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَتّٰٓى اِذَا | حَضَرَ | اَحَدَهُمُ | الۡمَوۡتُ | قَالَ | اِنِّىۡ |
| یہاں تک کہ جب | آنے لگے | ان میں سے کسی ایک کو | موت | کہے | بیشک میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تُبۡتُ | الۡـٰٔنَ | وَلَا | الَّذِيۡنَ | يَمُوۡتُوۡنَ ③ | وَهُمۡ |
| میں نے توبہ کی | اب | اور نہ | ان لوگوں کی جو | سب مرتے ہیں | اس حال میں کہ وہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُفَّارٌ ؕ | اُولٰٓـئِكَ | اَعۡتَدۡنَا | لَهُمۡ | عَذَابًا | اَلِيۡمًا ﴿18﴾ |
| کافر ہوں | یہی لوگ ہیں کہ | ہم نے تیار کیا ہے | ان کے لیے | عذاب | دردناک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ ④ | اٰمَنُوۡا | لَا يَحِلُّ ③ | لَـكُمۡ | اَنۡ تَرِثُوا |
| اے وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو! | حلال نہیں | تمہارے لیے | کہ تم سب میراث بنالو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| النِّسَآءَ | كَرۡهًا ؕ | وَلَا | تَعۡضُلُوۡهُنَّ ⑤ | لِتَذۡهَبُوۡا | بِبَعۡضِ ⑥ |
| عورتوں کو | زبردستی | اور نہ | تم سب روکے رکھو اُنہیں | تاکہ تم سب لے سکو | کچھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَاۤ | اٰتَيۡتُمُوۡهُنَّ ⑦ | اِلَّاۤ اَنۡ | يَّاۡتِيۡنَ | بِفَاحِشَةٍ ② | مُّبَيِّنَةٍ ②ۚ |
| (اس سے) جو | تم سب دے چکے ہو اُنہیں | مگر یہ کہ | وہ ارتکاب کریں | بدکاری کا | کھلے طور پر |

**ضروری وضاحت**

①تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اسے زیر دیتے ہیں۔②ات اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④ یا اور اَیُّھا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔ ⑤علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا ''ا'' گر جاتا ہے۔⑥یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اس علامت کے درمیان وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ | اور زندگی بسر کرو اُن کے ساتھ اچھے طریقے سے |
| فَاِنْ كَرِهْتُمُوْهُنَّ فَعَسٰٓى | پھر اگر تم ناپسند کرو اُن کو تو ہو سکتا ہے |
| اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْـًٔا وَّ يَجْعَلَ اللّٰهُ | کہ تم ناپسند کرو کسی چیز کو اور رکھ دی ہو اللہ نے |
| فِيْهِ خَيْرًا كَثِيْرًا ﴿19﴾ وَاِنْ | اُس میں بہت بھلائی۔ ﴿19﴾ اور اگر |
| اَرَدْتُّمُ اسْتِبْدَالَ زَوْجٍ مَّكَانَ زَوْجٍ ۙ | تم بدلنا چاہو (نئی) بیوی (پہلی) بیوی جگہ |
| وَّاٰتَيْتُمْ اِحْدٰىهُنَّ قِنْطَارًا | اور دے چکے ہو اُن میں سے ایک کو ڈھیر مال |
| فَلَا تَاْخُذُوْا مِنْهُ شَيْـًٔا ۭ اَتَاْخُذُوْنَهٗ | تو نہ لو اُس میں سے کچھ بھی کیا (بھلا) تم لینا چاہتے ہو اسے |
| بُهْتَانًا وَّ اِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿20﴾ | ناجائز طور پر اور صریح گناہ گار بن کر۔ ﴿20﴾ |
| وَكَيْفَ تَاْخُذُوْنَهٗ وَقَدْ | اور کیسے تم (واپس) لے سکتے ہو اُسے حالانکہ یقیناً |
| اَفْضٰى بَعْضُكُمْ اِلٰى بَعْضٍ | مل چکے ہیں تم میں سے بعض بعض سے (آپس میں) |
| وَّاَخَذْنَ مِنْكُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ﴿21﴾ | اور وہ لے چکی ہیں تم سے پکا عہد۔ ﴿21﴾ |
| وَلَا تَنْكِحُوْا مَا | اور مت نکاح کرو ان عورتوں سے جن سے |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

عَاشِرُوْهُنَّ : عیش و عشرت، معاشرہ۔
بِالْمَعْرُوْفِ : عرف عام، معروف، تعریف۔
كَرِهْتُمُوْهُنَّ، تَكْرَهُوْا : مکروہ، کراہت۔
شَيْـًٔا : شے، اشیا، اشیائے خورد و نوش۔
اَرَدْتُّمُ : ارادہ، مرید، مراد۔
اسْتِبْدَالَ : تبدیل، تبادلہ، متبادل، بدلہ۔
زَوْجٍ : زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔

تَاْخُذُوْا، تَاْخُذُوْنَهٗ، اَخَذْنَ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
اِحْدٰىهُنَّ : واحد، توحید، وحدانیت، وحدت۔
مُّبِيْنًا : بیان، مبینہ طور پر، دلیل بین۔
كَيْفَ : کیفیت، بہر کیف۔
اِلٰى : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، رجوع الی اللہ۔
مِّيْثَاقًا : میثاق مدینہ، وثوق، توثیق، امید واثق۔
تَنْكِحُوْا : نکاح، منکوحہ، نکاح خواں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَعَاشِرُوۡهُنَّ ① | بِالۡمَعۡرُوۡفِ ۚ | فَاِنۡ | كَرِهۡتُمُوۡهُنَّ ② |
| اور زندگی بسر کرو ان کے ساتھ | اچھے طریقے سے | پھر اگر | تم سب ناپسند کرو ان کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَعَسٰۤى | اَنۡ تَكۡرَهُوۡا | شَيۡـًٔـا ③ | وَّيَجۡعَلَ اللّٰهُ ④ | فِيۡهِ |
| تو ہو سکتا ہے | کہ تم سب ناپسند کرو | کسی چیز کو | اور رکھ دی ہو اللہ نے | اس میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خَيۡرًا | كَثِيۡرًا (19) | وَاِنۡ | اَرَدْتُّمُ ⑤ | اسۡتِبۡدَالَ | زَوۡجٍ | مَّكَانَ زَوۡجٍ ۙ |
| بھلائی | بہت | اور اگر | تم چاہو | بدلنا | (نئی) بیوی | (پہلی) بیوی جگہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّاٰتَيۡتُمۡ | اِحۡدٰىهُنَّ | قِنۡطَارًا | فَلَا | تَاۡخُذُوۡا | مِنۡهُ |
| اور تم دے چکے ہو | ان میں سے ایک (بیوی) کو | ڈھیر بھر (مال) | تو نہ | تم سب لو | اس میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شَيۡـًٔـا ؕ | اَتَاۡخُذُوۡنَهٗ | بُهۡتَانًا | وَّاِثۡمًا مُّبِيۡنًا (20) | وَكَيۡفَ |
| کچھ بھی | کیا (بھلا) تم سب لو گے اسے | ناجائز طور پر | اور صریح گناہ (کرتے ہوئے) | اور کیسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَاۡخُذُوۡنَهٗ | وَقَدۡ اَفۡضٰى | بَعۡضُكُمۡ | اِلٰى بَعۡضٍ ⑥ |
| تم سب (واپس) لے سکتے ہو اسے | حالانکہ یقیناً مل چکے ہیں | تم میں سے بعض | بعض کی طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّاَخَذۡنَ | مِنۡكُمۡ | مِّيۡثَاقًا غَلِيۡظًا (21) | وَلَا | تَنۡكِحُوۡا |
| اور وہ لے چکی ہیں | تم سے | پکا عہد | اور مت | تم سب نکاح کرو |

### ضروری وضاحت

①علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔②تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اس علامت کے درمیان وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔③ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کسی کیا گیا ہے۔
④یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ اَرَدْتُّمْ کی میم پر جزم ہوتی ہے، اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اس پر پیش آجاتی ہے۔⑥یعنی میاں بیوی کی حیثیت سے تم ایک دوسرے سے مل چکے ہو۔

| | |
|---|---|
| نَكَحَ اٰبَآؤُكُمۡ مِّنَ النِّسَآءِ | نکاح کر چکے ہوں تمہارے باپ عورتوں میں سے |
| اِلَّا مَا قَدۡ سَلَفَ ؕ | مگر جو البتہ پہلے ہو چکا (دورِ جاہلیت میں) |
| اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً وَّ مَقۡتًا ؕ | بیشک یہ بے حیائی کا اور ناپسندیدہ (فعل) ہے |
| وَ سَآءَ سَبِيۡلًا ﴿22﴾ ع | اور بُرا چلن ہے۔ ﴿22﴾ |
| حُرِّمَتۡ عَلَيۡكُمۡ اُمَّهٰتُكُمۡ | حرام کر دی گئی ہیں تم پر تمہاری مائیں |
| وَ بَنٰتُكُمۡ وَاَخَوٰتُكُمۡ | اور تمہاری بیٹیاں اور تمہاری بہنیں |
| وَعَمّٰتُكُمۡ وَخٰلٰتُكُمۡ | اور تمہاری پھوپھیاں اور تمہاری خالائیں |
| وَ بَنٰتُ الۡاَخِ وَبَنٰتُ الۡاُخۡتِ | اور بھائی کی بیٹیاں اور بہن کی بیٹیاں |
| وَاُمَّهٰتُكُمُ الّٰتِىۡۤ اَرۡضَعۡنَكُمۡ | اور تمہاری (وہ) مائیں جنہوں نے دودھ پلایا ہو تمہیں |
| وَاَخَوٰتُكُمۡ مِّنَ الرَّضَاعَةِ | اور تمہاری دودھ شریک (رضاعی) بہنیں |
| وَاُمَّهٰتُ نِسَآٮِٕكُمۡ وَرَبَآٮِٕبُكُمُ | اور تمہاری عورتوں کی مائیں (ساس) اور تمہاری (وہ) لڑکیاں |
| الّٰتِىۡ فِىۡ حُجُوۡرِكُمۡ | جو تمہاری گود (پرورش) میں (پلنے والی) |

ع 3 / 8 / 14

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

نَكَحَ : نکاح، منکوحہ، نکاح رجسٹرار۔
اٰبَآؤُكُمۡ : آباءواجداد، آبائی گاؤں۔
النِّسَآءِ : تربیت نسواں، نسوانیت۔
سَلَفَ : سلف صالحین، سلفی، اسلاف۔
سَآءَ : علمائے سوء، سوءظن۔
سَبِيۡلًا : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔
حُرِّمَتۡ : حرام، حرمت، تحریم۔

عَلَيۡكُمۡ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
اُمَّهٰتُكُمۡ : اُمّ القریٰ، ام الامراض، امہات المومنین۔
بَنٰتُكُمۡ : بنت، بنات۔
اَخَوٰتُكُمۡ : اخوت، مواخات۔
خٰلٰتُكُمۡ : خالہ، خالہ زاد بھائی۔
اَرۡضَعۡنَكُمۡ : رضاعی بھائی، رضاعت۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | نَكَحَ | اٰبَآؤُكُمْ | مِّنَ النِّسَآءِ | اِلَّا مَا | قَدْ سَلَفَ ۭ ① |
| جن سے | نکاح کر چکے ہوں | تمہارے باپ | عورتوں میں سے | مگر جو | تحقیق پہلے ہو چکا |

ع 3 8 14

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | كَانَ | فَاحِشَةً ② | وَّمَقْتًا ۭ | وَسَآءَ | سَبِيْلًا ﴿22﴾ ع |
| بیشک یہ | ہے | بے حیائی | اور ناپسندیدہ (فعل) | اور برا | چلن ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حُرِّمَتْ ② | عَلَيْكُمْ | اُمَّهٰتُكُمْ ② | وَبَنٰتُكُمْ ② |
| حرام کردی گئی ہیں | تم پر | تمہاری مائیں | اور تمہاری بیٹیاں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاَخَوٰتُكُمْ ② | وَعَمّٰتُكُمْ ② | وَخٰلٰتُكُمْ ② | وَبَنٰتُ الْاَخِ ② |
| اور تمہاری بہنیں | اور تمہاری پھوپھیاں | اور تمہاری خالائیں | اور بھائی کی بیٹیاں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَبَنٰتُ الْاُخْتِ ② | وَاُمَّهٰتُكُمُ ② | الّٰتِيْٓ ③ | اَرْضَعْنَكُمْ ④ |
| اور بہن کی بیٹیاں | اور تمہاری مائیں | (وہ) جنہوں نے | تمہیں دودھ پلایا ہو |

| | | |
|---|---|---|
| وَاَخَوٰتُكُمْ ②⑤ | مِّنَ الرَّضَاعَةِ ②⑥ | وَاُمَّهٰتُ نِسَآىِٕكُمْ ②⑤ |
| اور تمہاری بہنیں | دودھ سے | اور تمہاری عورتوں کی مائیں (ساس) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | رَبَآىِٕبُكُمُ | الّٰتِيْ ③ | فِيْ حُجُوْرِكُمْ ⑥ |
| اور | تمہاری لڑکیاں | وہ جو | تمہاری گود (پرورش) میں (پلنے والی) |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے شروع میں قَدْ تاکید کی علامت ہے۔② ةٌ، تْ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③ الّٰتِيْ جمع مؤنث کی علامت ہے۔④ ـنَ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ كُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے یا اپنا، اپنی، اپنے، کیا جاتا ہے۔⑥ یعنی دودھ شریک بہنیں۔

| | |
|---|---|
| مِّنۡ نِّسَآئِكُمُ | تمہاری ان بیویوں سے ہیں (کہ) |
| الّٰتِیۡ دَخَلۡتُمۡ بِهِنَّ ۫ | جو (کہ) تم صحبت کر چکے ہو ان سے |
| فَاِنۡ لَّمۡ تَكُوۡنُوۡا دَخَلۡتُمۡ بِهِنَّ | پس اگر تم نے صحبت نہ کی ہو ان سے |
| فَلَا جُنَاحَ | تو کوئی گناہ نہیں |
| عَلَيۡكُمۡ ۫ | تم پر (ان لڑکیوں سے نکاح کر لینے میں) |
| وَحَلَآئِلُ اَبۡنَآئِكُمُ الَّذِيۡنَ | اور بیویاں تمہارے بیٹوں کی وہ جو |
| مِنۡ اَصۡلَابِكُمۡ ۙ | تمہاری صُلب (پیٹھ) سے ہیں |
| وَاَنۡ تَجۡمَعُوۡا | اور یہ کہ تم جمع کرو |
| بَيۡنَ الۡاُخۡتَيۡنِ | دو بہنوں کو (ایک نکاح میں) |
| اِلَّا مَا قَدۡ سَلَفَ ؕ | مگر جو البتہ پہلے گزر چکا |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ | بیشک اللہ تعالیٰ ہے |
| غَفُوۡرًا رَّحِيۡمًا ۙ (23) | بخشنے والا، نہایت مہربان ۔ (23) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| نِسَآئِكُمۡ | : تربیت نسواں، نسوانیت ۔ | بَيۡنَ | : بین الاقوامی، بین السطور، بین بین |
| دَخَلۡتُمۡ | : داخل، دخول، وزیر داخلہ ۔ | الۡاُخۡتَيۡنِ | : اُخت عبداللہ، اخوت، مواخات ۔ |
| فَلَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم ۔ | اِلَّا | : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ ۔ |
| عَلَيۡكُمۡ | : علیٰحدہ، علی الاعلان، علی العموم ۔ | مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت ۔ |
| اَبۡنَآئِكُمۡ | : ابن، ابن الوقت، ابن آدم ۔ | سَلَفَ | : سلف صالحین، سلفی، اسلاف ۔ |
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم ۔ | غَفُوۡرًا | : مغفرت، استغفار ۔ |
| تَجۡمَعُوۡا | : جمع، جامع، جماعت، مجموعہ ۔ | رَّحِيۡمًا | : رحم، رحمت، رحیم، مرحوم ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنْ نِّسَآئِكُمُ | الّٰتِيْ | دَخَلْتُمْ ① | بِهِنَّ ز |
| تمہاری ان بیویوں سے ہیں | جو (کہ) | تم داخل ہو چکے ہو | ان پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاِنْ | لَّمْ | تَكُوْنُوْا دَخَلْتُمْ ② | بِهِنَّ |
| پس اگر | نہ | تم سب داخل ہوئے ہو | ان پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَلَا جُنَاحَ ③ | عَلَيْكُمْ ز | وَ | حَلَآئِلُ |
| تو کوئی گناہ نہیں | تم پر (ان کی لڑکیوں سے نکاح کر لینے میں) | اور | بیویاں |

| | | |
|---|---|---|
| اَبْنَآئِكُمُ | الَّذِيْنَ | مِنْ اَصْلَابِكُمْ لا ④ |
| تمہارے بیٹوں کی | (وہ) جو | تمہاری صلب (پیٹھ) سے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | اَنْ | تَجْمَعُوْا | بَيْنَ الْاُخْتَيْنِ ⑤ |
| اور | یہ کہ | تم سب جمع کرو | دو بہنوں کو (ایک نکاح میں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | مَا | قَدْ سَلَفَ ط ⑥ | اِنَّ | اللّٰهَ |
| مگر | جو | البتہ پہلے گزر چکا | بے شک | اللہ تعالیٰ |

| | | |
|---|---|---|
| كَانَ | غَفُوْرًا ⑦ | رَّحِيْمًا ⑦ لا (23) |
| ہے | بہت بخشنے والا | بہت مہربان |

ضروری وضاحت

①یعنی تم اُن سے صحبت کر چکے ہو۔②یعنی اگر تم نے اُن سے صحبت نہ کی ہو۔③لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس میں پوری جنس کی نفی ہوتی ہے اور ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔④یعنی جو تمہارے حقیقی بیٹے ہیں۔⑤لفظ بَيْنَ کا ترجمہ درمیان ہے لیکن یہاں اس کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں۔⑥فعل کے شروع میں قَدْ تاکید کی علامت ہے۔⑦اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ بہت کیا گیا ہے۔

# تعارف ومقاصد ''بیت القرآن''

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورۃ القمر آیت 17

''اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنادیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟''

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے''بیت القرآن'' کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1 : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔

2 : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔

3 : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔

4 : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔

5 : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔

6 : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔

7 : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.bait-ul-quran.org)

8 : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کارِ خیر میں شریک ہوسکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ **''بیت القرآن''** کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: **''بیت القرآن''** لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿17﴾ ﴾ سورۃ القمر: 17

”اور البتہ یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کے لیے، تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟ “

## تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

## ﴿ وَالْمُحْصَنٰتُ 05 ﴾

پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر

BAIT-UL-QURAN

بیت القرآن

لاہور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مصباح القرآن ﴿ وَالْمُحْصَنٰتُ ﴾ پارہ نمبر 05 |
| مرتب | پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر |
| کمپوزنگ و ڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی، مدثر بن یوسف، حافظ سعید عمران |
| ایڈیشن دوم اشاعت چہارم | جون 2014 |
| پبلشر | "بیت القرآن" پاکستان |
| ہدیہ | 90 روپے |

## پبلشر نوٹ

1 ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ "بَیْتُ الْقُرآن" اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب بَیْتُ الْقُرآن کی ریٹ لسٹ کے مطابق ہدیہ وصول کرسکتے ہیں۔

2 "بَیْتُ الْقُرآن" کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ "بَیْتُ الْقُرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمدللہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہوسکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاءاللہ العزیز۔

محمد مستمر خان
رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان

برائے رابطہ ہیڈ آفس
بَیْتُ الْقُرآن
پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔
فون: 111 737 111-042 ایکسٹینشن 115
فیکس 111 737 111-042 ایکسٹینشن 111
ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org
ای میل info@bait-ul-quran.org

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حرفِ اوّل

قرآن مجید وحی الٰہی واحد نسخہ اور نمونہ ہے جو آج انسانیت کے پاس اسی زبان میں اور اسی متن کے ساتھ محفوظ ہے جو لوح محفوظ سے جبریل امینؑ کے ذریعے محمد رسولُ اللہ ﷺ کو عطا کیا گیا۔ یہ کتابِ ہدایت ہے جو صاحب تقویٰ لوگوں کے لئے تزکیۂ نفس، طمانیتِ قلب اور تطہیرِ دماغ کا فریضہ انجام دیتی ہے۔ قرآن مجید کا دعویٰ ہے کہ اسے آسان بنا کر پیش کیا گیا ہے تاکہ اس میں غور وفکر آسان ہو اور راہ عمل ہر ایک طالبِ ہدایت پر واضح ہو جائے۔

قرآن فہمی کے معلمِ اوّل تو خود محمد رسولُ اللہ ﷺ ہیں۔ مگر آپ کے درسِ قرآن کے فیض یافتگان نے پھر اس علمُ الوحی کو چہار دانگ عالم میں اس طرح پھیلا دیا کہ پہلی صدی ہجری کے اختتام تک قرآن مجید کے فہم وتدبر کے متعدد مراکز 65 لاکھ مربع میل کے ممالک اور خطوں کے باسیوں میں اپنی خدمات پیش کر رہے تھے۔ قرآنی علوم وفنون کا ایک ارتقائی سلسلہ ہے جو کہ گزشتہ چودہ صدیوں سے جاری ہے اور ان کی جوئے رواں دلوں اور دماغوں کی سرزمین کو سیراب کرتی ہوئی ایمان وعمل کے گل وگلزار کی شادابیاں پیش کر رہی ہے۔

پاکستان کی سرزمین بھی کتاب وسنت کی تعلیمات کے نفاذ کے لئے ایک عملی ماڈل کے طور پر حاصل کی گئی، مگر یہاں قرآن فہمی کے لئے وہ تگ ودو نہ ہو سکی جس کی عملاً ضرورت تھی، اس صورت حال کے پیش نظر یہاں ترجمہ قرآن اور قرآن فہمی کے مختلف مراکز قائم ہوئے، جن میں سے ایک مؤقر اور مؤثر ادارہ ''بیت القرآن'' بھی ہے۔ اس ادارے کے روحِ رواں محترم عبدالرحمٰن طاہر ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان اور سائنٹیفک انداز میں سکھانے اور پڑھانے کا ایک خصوصی ملکہ عطا فرمایا ہے، ان کی اس کوشش کے دو رنگ اور پیرائے ہمارے سامنے ہیں: ایک ''مفتاح القرآن'' کی شکل میں جب کہ دوسرا ''مصباح القرآن'' کے رنگ میں موجود ہے۔

فہم قرآن اور ترجمہ قرآن کے لحاظ سے ایک اسلوب مختلف الفاظ کو مختلف رنگوں کے حوالے سے پیش کر کے پھر انہیں رنگوں میں ان کے معانی اور مطالب کو بیان کرنے کا ہے۔ مصنف موصوف نے بڑی مہارت اور علمی چابک دستی سے ان رنگوں کا سائنٹیفک استعمال کیا ہے۔ مجھے ان کے اس تجزیے سے اتفاق ہے کہ قرآن مجید کے 65 فیصد الفاظ کو ہم اپنی روزمرّہ زبان اردو میں استعمال کرتے ہیں۔ 20 فیصد وہ الفاظ ہیں جو قرآن مجید میں بہت تکرار سے استعمال ہوئے ہیں، یوں صرف 15 فیصد الفاظ ایسے رہ جاتے ہیں، جن پر خصوصی غور وفکر اور تدبر کی ضرورت ہے۔

پروفیسر صاحب موصوف نے اپنے مفتاح والے منصوبے میں ان الفاظ کو بالترتیب مختلف رنگوں میں پیش کر کے ان کو سمجھنے میں آسانی کی راہ پیدا کی ہے۔

’’مصباح القرآن‘‘ ترجمہ قرآن میں یقیناً ایک نئے اور مفید اسلوب سے آراستہ ہے یہ کوشش قرآنی مطالب کو عام کرنے اور ایک طالبِ قرآن کو اس کے معانی ومفہوم سے آشنا کرنے کی کامیاب کوشش ہے۔ مصباح میں ترجمہ قرآن کا جو اسلوب اختیار کیا گیا ہے، اس میں روزمرّہ زندگی میں اردو زبان میں استعمال ہونے والے 65 فیصد الفاظ کو سیاہ رنگ میں پیش کیا گیا ہے، تکرار کے ساتھ استعمال ہونے والے 20 فیصد الفاظ کو نیلا اور 15 فیصد دوسرے اہم الفاظ کو سرخ رنگ میں پیش کر کے ان کے فہم کے الگ الگ دائرے متعیّن کر دیئے ہیں تاکہ ایک استاد یا طالبِ قرآن اِن کی مدد سے ان کا خصوصی فہم حاصل کر لے، یوں اس صفحے کے مقابل صفحہ پر پھر انہی تین رنگوں میں تقسیم الفاظ قرآن کے معانی کو بھی ’’مفتاح‘‘ کے اصولوں کے مطابق انہی رنگوں میں قواعد کی تقسیم اور جوڑ توڑ کے پیرائے میں یوں درج کیا گیا ہے کہ کسی آیت شریفہ کا کوئی لفظ یا اِن لفظوں کے مزید کسی گرامر میں منقسم حصے کی تعیین، تشریح اور تفہیم بہت واضح، آسان، عام فہم اور دلچسپ ہوگئی ہے۔ میرے نزدیک انسانی ذہن کو گرامر کی گراں بار اصطلاحات میں الجھانے اور ان کی تعلیم کے ادق اور پیچیدہ اسلوب کی بجائے یہ ایک آسان اور سلیس طریق ہے جسے انسانی نفسیات کے مطلوبہ اسلوب کے مطابق پیش کر دیا گیا ہے۔

میں برادرِ عزیز پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر صاحب کی اس قرآنی کاوش کو ایک مفید اور انقلابی کوشش سمجھتا ہوں مجھے یقین ہے کہ ’’مصباح القرآن‘‘ کے اس نظام اور پروگرام کے ذریعے اردو خواں دنیا میں فہمِ قرآن کی ایک ایسی تحریک پیدا ہوگی جو عامتہ المسلمین میں عمل وتقویٰ اور صلاح وفلاح کا ایک نیا زاویہ فکر پیدا کرے گی۔ اہل خیر سے توقع ہے کہ وہ اس علمی اور قرآنی اسلوب کی سرپرستی اور تعاون میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور دین و دنیا کے حسنات کو حاصل کریں گے، اللہ تعالیٰ اس کاوش کی حفاظت فرمائے اور اس کی قبولیت اور افادیت کی راہیں ہموار فرمائے۔ آمین!

**پروفیسر عبدالجبار شاکر**

ڈائریکٹر بیت الحکمت، لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرض مرتب

جنوری 1998ء کی بات ہے کہ "قرآن انسٹی ٹیوٹ سوسائٹی" کے زیر اہتمام گلبرگ لاہور میں مجھے قرآن فہمی کی کلاس لینے کا موقع ملا اور وہاں عربی گرامر پڑھانے کی ذمہ داری تفویض کی گئی، پڑھنے والوں میں ڈاکٹرز، انجینئرز، وکلاء، سرکاری محکموں کے آفیسرز، مختلف دفاتر میں کام کرنے والے اور طلبہ شامل تھے، ان میں عمر رسیدہ اصحاب بھی تھے اور نوجوان بھی، میری کوشش ہوتی کہ گرامر کو اس کی پیچیدگیوں سے دور کر کے آسان اور دلچسپ بنا کر پیش کیا جائے، اس کے باوجود لوگ کچھ عرصہ تو باقاعدگی سے حاضر رہتے، لیکن جب مشکل قواعد کا سلسلہ شروع ہوجاتا تو ایک ایک کر کے کم ہونے لگتے، ادھر میری خواہش یہ ہوتی کہ جو شخص قرآن فہمی کیلئے میری کلاس میں آیا ہے وہ کورس مکمل کر کے ہی جائے۔ اس احساس نے مجھے مسلسل غور وفکر کرنے پر مجبور کئے رکھا کہ قرآن فہمی کا ایسا طریقہ اختیار کیا جائے کہ لوگ آخر تک کلاس میں دلچسپی سے شریک رہیں۔

آخر کار اللہ کے فضل وکرم سے مئی 1999ء میں میں نے گرامر کے ساتھ علامتوں کی مدد سے ترجمۂ قرآن پڑھانے کا ایک سلسلہ شروع کیا، میں وائٹ بورڈ پر قرآنی آیت تحریر کر کے اس کے الفاظ میں موجود گرامر کی علامتوں کی وضاحت کرتا اور الفاظ کو جوڑ توڑ کے ذریعے خوب واضح کر دیتا کہ قرآن کے الفاظ تین اقسام پر مشتمل ہیں۔ اکثر الفاظ ہم روزمرہ زندگی میں استعمال کرتے ہیں، اور کچھ الفاظ بار بار استعمال ہونے کی وجہ سے یاد ہوجاتے ہیں اور بہت کم الفاظ ہیں جو نئے ہیں اور انہیں یاد کرنے کی ضرورت ہے اور اس کے بعد ان تینوں قسموں کے الفاظ کی شناخت کراتا، الحمد للہ اس طریقۂ تدریس میں طلبہ نے خوب دلچسپی کا اظہار کیا۔

2001ء کے وسط میں انہی طلبہ میں سے ایک صاحب خیر طالب علم نے مجھے یہ مشورہ دیا کہ آپ جس طریقے سے ہمیں ترجمۂ قرآن پڑھاتے ہیں، اسے کتابی شکل میں پیش کیا جائے تاکہ وہ عام لوگ بھی اس سے مستفید ہوسکیں جو آپ کی کلاس میں حاضر نہیں ہوسکتے، یا دوسرے شہروں میں رہتے ہیں۔ انہوں نے اظہار

کیا کہ اس مقصد کیلئے میں ہر قسم کے تعاون کیلئے تیار ہوں ، چنانچہ میرے اظہار آمادگی پر انہوں نے فوراً ایک کمپیوٹر اور ایک پرنٹر مہیا کر دیا، اس کیلئے ایک کمپوزر کی خدمات بھی حاصل کر لیں اور اپنے آفس میں ایک کمرہ اس کام کیلئے مخصوص کر دیا ، اسی دوران قرآن حکیم کی اشاعت اور خدمت کی غرض سے "بیت القرآن" کی داغ بیل ڈال دی گئی۔

میں نے کام کا باقاعدہ آغاز کر دیا، اس سلسلے میں سب سے پہلے گرامر کی علامتوں کے گروپ بنا کر 36 اسباق پر مشتمل ایک کتاب ترتیب دی جو "مفتاح القرآن" کے نام سے چھپ کر منظرِ عام پر آچکی ہے، اس کے علاوہ ایک ایسا ترجمۂ قرآن ترتیب دینا بھی شروع کیا جس میں اِن علامات کا عملی انطباق موجود ہو۔
الحمدللہ اس سلسلے کے پانچویں پارے کا یہ پہلا ایڈیشن ہے جو آپ حضرات کے ہاتھوں میں ہے اسکی پروف ریڈنگ کے تقریباً آٹھ مراحل طے کئے گئے ہیں، ہم نے پوری کوشش کی ہے کہ اس میں کوئی غلطی نہ رہنے پائے، تاہم انسان غلطیوں سے مبرا ہونے کا دعوٰی نہیں کر سکتا کیونکہ کوتاہیوں سے مبرا ذات تو اللہ تعالیٰ ہی کی ہے۔

آئندہ صفحہ پر اس ترجمۂ قرآن "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ بتا دیا گیا ہے، اگر اس طریقے کو پیشِ نظر رکھ کر استفادہ کیا جائے تو ان شاء اللہ نتائج حوصلہ افزا نکلیں گے۔

آخر میں استفادہ کرنے والے تمام احباب سے درخواست ہے کہ وہ میرے، میرے والدین، میرے اساتذہ، اہلِ خانہ اور اس کارِ خیر میں تعاون کرنے والے تمام لوگوں کے لیے دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ سب کو اجر و مغفرت سے نوازے۔ آمین یارب العالمین!

عبدالرحمٰن طاہر

فاضل اسلامیہ یونیورسٹی مدینہ منورہ

مبعوث : وزارة الشئون الإسلامية والأوقاف والدّعوة والإرشاد، السعودية

استاد: انسٹیٹیوٹ آف ایجوکیشن اینڈ ریسرچ پنجاب یونیورسٹی قائد اعظم کیمپس لاہور، پاکستان

# "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر "مصباح القرآن" میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1. ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روز مرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم و بیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور اردو میں ان کے استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کردی گئی ہے۔ ہر سیاہ لفظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت، نیچے دیئے گئے حاشیہ کو ضرور پڑھیں۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں انکے متعلق بہت فکر مندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ "مفتاح القرآن" میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور با محاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اس طرح اگر صرف سرخ الفاظ یاد کر لئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کر لیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

2. سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کر کے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کردی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات "مفتاح القرآن" میں بیان کی جا چکی ہیں، اگر "مصباح القرآن" کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو بہتر نتائج کی توقع کی جاسکتی ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّ الْمُحْصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ | اور عورتوں میں سے شوہر والی (عورتیں بھی حرام ہیں) |
| اِلَّا مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ۚ | مگر (وہ لونڈیاں) جسکے مالک ہوجائیں تمہارے دائیں ہاتھ |
| كِتٰبَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ ۚ وَ اُحِلَّ | حکم ہے اللہ کا تم پر، اور حلال کر دی گئیں |
| لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ | تمہارے لیے جو اس کے علاوہ ہیں |
| اَنْ تَبْتَغُوْا بِاَمْوَالِكُمْ | (اس طرح) کہ تم حاصل کرو (اُنہیں) اپنے مالوں سے |
| مُّحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسٰفِحِيْنَ ۭ | (بشرطیکہ آپ) نکاح میں لانیوالے ہوں نہ کہ بدکاری کرنیوالے |
| فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ | پھر جو تم فائدہ اُٹھاؤ اس (مہر) کے بدلے ان سے |
| فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً ۭ | تو تم دو اُنہیں اُن کے مہر (بطور) فرض |
| وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا | اور کوئی گناہ نہیں تم پر (اس بارے) میں جو |
| تَرٰضَيْتُمْ بِهٖ | تم باہمی رضامندی سے (تو کمی بیشی) کرلو اس (مہر) سے |
| مِنْۢ بَعْدِ الْفَرِيْضَةِ ۭ | مقرر کرنے کے بعد |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿24﴾ | بیشک اللہ ہے خوب علم والا خوب حکمت والا۔ ﴿24﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّ | : شام وسحر، شان وشوکت، زمین وآسمان۔ | عَلَيْكُمْ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| مِنَ | : منجانب، اظہر من الشمس، من وعن۔ | بِاَمْوَالِكُمْ | : مال ودولت، مالیت، اموال۔ |
| النِّسَآءِ | : نسوانی امراض، تربیت نسواں، نسوانیت۔ | وَرَآءَ | : ماورائے عدالت، ماورائے آئین۔ |
| اِلَّا | : الا ماشاءاللہ، الا قلیل۔ | غَيْرَ | : دیارِ غیر، غیر اللہ، اغیار۔ |
| مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | اُجُوْرَهُنَّ | : اجر، اُجرت، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| مَلَكَتْ | : مالک، ملکیت، املاک۔ | تَرٰضَيْتُمْ | : رضا، راضی، مرضی، رضامندی۔ |
| اَيْمَانُكُمْ | : یمین ویسار، میمنہ میسرہ۔ | عَلِيْمًا | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| اُحِلَّ | : حلال، حلت وحرمت، حرام وحلال۔ | حَكِيْمًا | : حکمت، حکیم، حکما۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَلَكَتْ ① | اِلَّا مَا | مِنَ النِّسَآءِ | وَّالْمُحْصَنٰتُ ① |
| مالک ہوجائیں | مگر جس کے | عورتوں میں سے | اورشوہروالی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَكُمْ | وَ اُحِلَّ | عَلَيْكُمْ ج | كِتٰبَ اللّٰهِ ③ | اَيْمَانُكُمْ ② ج |
| تمہارے لیے | اورحلال کردی گئیں | تم پر | حکم ہے اللہ کا | تمہارے دائیں ہاتھ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِاَمْوَالِكُمْ | تَبْتَغُوْا | اَنْ | مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ ④ |
| اپنے مالوں سے | تم سب حاصل کرو (انہیں) | (اس طرح) کہ | جواس کے علاوہ ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِهٖ | اسْتَمْتَعْتُمْ ⑤ | فَمَا | غَيْرَ مُسٰفِحِيْنَ ط | مُّحْصِنِيْنَ |
| اسکے بدلے | تم فائدہ حاصل کرو | پھر جو | نہ کہ سب بدکاری کرنیوالے | سب نکاح میں لانیوالے ہوں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَا جُنَاحَ | فَرِيْضَةً ① ط | اُجُوْرَهُنَّ ⑥ | فَاٰتُوْهُنَّ ⑥ | مِنْهُنَّ ⑥ |
| اورکوئی گناہ نہیں | (بطور) فرض | اُن کے مہر | توتم سب دو اُنہیں | ان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْۢ بَعْدِ الْفَرِيْضَةِ ①⑧ ط | بِهٖ | تَرٰضَيْتُمْ ⑦ | فِيْمَا | عَلَيْكُمْ |
| مقرر کرنے کے بعد | اس سے | تم باہمی راضی ہو (کمی بیشی کرلو) | (اس) میں جو | تم پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَكِيْمًا (24) | عَلِيْمًا | كَانَ | اللّٰهَ | اِنَّ |
| حکمت والا | خوب علم والا | ہے | اللہ | بیشک |

**ضروری وضاحت**

① ات، ۃ اور تُ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔② یہ لفظ يَمِيْنٌ کی جمع اَيْمَانُكُمْ ہے، اِيْمَانُكُمْ اور لفظ ہے۔③ كِتٰبَ اللّٰهِ کا لفظی ترجمہ اللہ کی لکھی ہوئی کتاب یا فرض کی ہوئی چیز ہے۔④ جن کے لیے اشارہ کیا جارہا ہو وہ دو سے زیادہ ہوں تو یہ ذٰلِكَ سے ذٰلِكُمْ ہوجاتا ہے۔⑤ اِسْتَ میں طلب کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ هُنَّ جمع مؤنث کی علامت ہے۔ ⑦ اس فعل میں موجود تَ اور "کھڑی زبر" میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔⑧ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ طَوْلًا | اور جو نہ رکھتا ہو تم میں سے قدرت |
| اَنْ يَّنْكِحَ الْمُحْصَنٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ | کہ وہ نکاح کر سکے ایمان والی آزاد عورتوں سے |
| فَمِنْ مَّا مَلَكَتْ | تو ان سے (نکاح کر لے) جنکے مالک بنے ہیں |
| اَيْمَانُكُمْ مِّنْ فَتَيٰتِكُمُ الْمُؤْمِنٰتِ ؕ | تمہارے دائیں ہاتھ تمہاری ایمان والی کنیزوں سے |
| وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِكُمْ ؕ | اور اللہ خوب جاننے والا ہے تمہارے ایمان کو |
| بَعْضُكُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ ۚ | تمہارے بعض بعض سے ہیں (تم ایک دوسرے میں سے ہو) |
| فَانْكِحُوْهُنَّ بِاِذْنِ اَهْلِهِنَّ | تو نکاح کر لو ان (لونڈیوں) سے انکے مالکوں کی اجازت سے |
| وَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ | اور تم دو انہیں اُن کے مہر دستور کے مطابق |
| مُحْصَنٰتٍ غَيْرَ مُسٰفِحٰتٍ | (وہ لونڈیاں) پاکدامن ہوں نہ کہ بدکاری کرنے والی |
| وَّلَا مُتَّخِذٰتِ اَخْدَانٍ ۚ | اور نہ بنانے والی ہوں چھپے دوست |
| فَاِذَآ اُحْصِنَّ فَاِنْ اَتَيْنَ | پھر جب نکاح میں آجائیں پھر اگر ارتکاب کریں |
| بِفَاحِشَةٍ فَعَلَيْهِنَّ نِصْفُ مَا | بدکاری کا تو ان پر آدھی (سزا) ہے جو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَسْتَطِعْ : استطاعت۔ | بَعْضُكُمْ : بعض لوگ، بعض باتیں۔ |
| مِنْكُمْ : منجانب، من حیث القوم، من وعن۔ | بِاِذْنِ : اذن عام، باذن اللہ۔ |
| يَّنْكِحَ، فَانْكِحُوْ : نکاح، منکوحہ، نکاح خواں۔ | اَهْلِهِنَّ : اہل وعیال، اہل خانہ۔ |
| الْمُؤْمِنٰتِ : ایمان، مومن، امن۔ | بِالْمَعْرُوْفِ : معروف شہر، مشہور و معروف کمپنی، عرف عام۔ |
| مَّا : ماحول، ماتحت، ماورائے آئین۔ | غَيْرَ : غیر اللہ، دیار غیر، اغیار۔ |
| مَلَكَتْ : مالک، ملکیت، املاک۔ | مُتَّخِذٰتِ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| اَيْمَانُكُمْ : یمین و یسار، میمنہ میسرہ۔ | فَعَلَيْهِنَّ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| اَعْلَمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | نِصْفُ : نصف (آدھا)۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنۡ | لَّمۡ يَسۡتَطِعۡ ① | مِنۡكُمۡ | طَوۡلًا | اَنۡ | يَّنۡكِحَ |
| اور جو | نہ رکھتا ہو | تم میں سے | قدرت | کہ | وہ نکاح کر سکے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الۡمُحۡصَنٰتِ الۡمُؤۡمِنٰتِ ②③ | فَمِنۡ مَّا | مَلَكَتۡ ③ | اَيۡمَانُكُمۡ ④ |
| ایمان والی آزاد عورتوں سے | تو (ان) سے (نکاح کر لے) جو | مالک بنے ہیں | تمہارے دائیں ہاتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ فَتَيٰتِكُمُ | الۡمُؤۡمِنٰتِ ③ ؕ | وَاللّٰهُ | اَعۡلَمُ ⑤ | بِاِيۡمَانِكُمۡ ؕ |
| تمہاری کنیزوں سے | ایمان والی | اور اللہ | خوب جاننے والا ہے | تمہارے ایمان کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَعۡضُكُمۡ | مِّنۡۢ بَعۡضٍ ۚ | فَانۡكِحُوۡهُنَّ ⑥ | بِاِذۡنِ | اَهۡلِهِنَّ ⑥ |
| تمہارے بعض | بعض سے ہیں | تو تم سب نکاح کرلو اُن (لونڈیوں) سے | اجازت سے | اُن کے مالکوں کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاٰتُوۡهُنَّ ⑥ | اُجُوۡرَهُنَّ ⑥ | بِالۡمَعۡرُوۡفِ | مُحۡصَنٰتٍ ②③ |
| اور تم سب دو اُنہیں | اُن کے مہر | دستور کے مطابق | وہ (لونڈیاں) پاکدامن ہوں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| غَيۡرَ مُسٰفِحٰتٍ ③ | وَّلَا | مُتَّخِذٰتِ ③ | اَخۡدَانٍ ۚ ⑦ | فَاِذَاۤ |
| نہ کہ بدکاری کرنے والی | اور نہ | بنانے والی ہوں | چھپے دوست | پھر جب |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اُحۡصِنَّ ⑧ | فَاِنۡ | اَتَيۡنَ ③ | بِفَاحِشَةٍ ③ | فَعَلَيۡهِنَّ | نِصۡفُ | مَا |
| نکاح میں آجائیں | پھر اگر | ارتکاب کریں | بدکاری کا | تو اُن پر | آدھی (سزا) ہے | جو |

### ضروری وضاحت

① یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ② اسلام میں مُحۡصَنَاتٌ کے چار مفہوم ہیں (۱) شادی شدہ عورتیں (۲) آزاد عورتیں
(۳) پاک دامن عورتیں (۴) مسلمان عورتیں۔ ③ ات، ۃ، تْ اور ـُـ نَ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④ یہ لفظ
یَمِيۡنٌ کی جمع اَيۡمَانُكُمۡ ہے۔ ⑤ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ⑥ هُنَّ جمع مؤنث کی
علامت ہے۔ ⑦ اَخۡدَانٍ یہ لفظ خِدۡنٌ کی جمع ہے۔ ⑧ اُحۡصِنَّ کا لفظی ترجمہ گھیر لی جائیں ہے، مراد نکاح میں آجائیں ہے۔

| | |
|---|---|
| عَلَى الْمُحْصَنٰتِ مِنَ الْعَذَابِ ؕ | آزاد عورتوں پر سزا ہے |
| ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ | یہ (لونڈیوں سے نکاح کی اجازت) اُس کیلئے ہے جو ڈرے |
| الْعَنَتَ مِنْكُمْ ؕ | گناہ میں پڑ جانے سے تم میں سے |
| وَ اَنْ تَصْبِرُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ ؕ | اور یہ کہ تم صبر کرو (تو یہ) تمہارے لیے بہت بہتر ہے |
| وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿25﴾ ع | اور اللہ خوب بخشنے والا مہربانی کرنے والا ہے۔ ﴿25﴾ ع |
| يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُبَيِّنَ لَكُمْ | اللہ چاہتا ہے کہ وہ بیان کر دے (اپنی آیات) تم سے |
| وَيَهْدِيَكُمْ سُنَنَ الَّذِيْنَ | اور ہدایت دے تمہیں (ان لوگوں کے) طریقوں کی جو |
| مِنْ قَبْلِكُمْ وَيَتُوْبَ عَلَيْكُمْ ؕ | تم سے پہلے (گزرے) اور وہ مہربانی کرے تم پر |
| وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿26﴾ | اور اللہ خوب جاننے والا حکمت والا ہے۔ ﴿26﴾ |
| وَاللّٰهُ يُرِيْدُ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيْكُمْ قف | اور اللہ چاہتا ہے کہ وہ مہربانی کرے تم پر |
| وَيُرِيْدُ الَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الشَّهَوٰتِ | اور چاہتے ہیں وہ لوگ جو خواہشات کی پیروی کرتے ہیں |
| اَنْ تَمِيْلُوْا مَيْلًا عَظِيْمًا ﴿27﴾ | کہ تم جھک جاؤ (گناہ کی طرف) بہت زیادہ جھکنا۔ ﴿27﴾ |

ع 4/3/1

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | يَهْدِيَكُمْ | ہدایت، ہادی برحق۔ |
| مِنَ | منجانب، من جملہ، من وعن۔ | سُنَنَ | سنت، مسنون، سنت نبوی۔ |
| خَشِيَ | خشیتِ الٰہی (خوف الٰہی)۔ | يَتُوْبَ | توبہ، تائب۔ |
| تَصْبِرُوْا | صبر، صابر، صبر وثبات۔ | عَلِيْمٌ | علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |
| خَيْرٌ | خیر وعافیت، خیریت۔ | يَتَّبِعُوْنَ | اتباع، متبع سنت، تابع فرمان۔ |
| غَفُوْرٌ | مغفرت، استغفار۔ | الشَّهَوٰتِ | شہوت (خواہش)۔ |
| يُرِيْدُ | ارادہ، مرید۔ | تَمِيْلُوْا | مائل ہونا، میلان (جھکنا)۔ |
| لِيُبَيِّنَ | بیان، مبینہ طور پر، بین دلیل۔ | عَظِيْمًا | عظیم، عظمت، اعظم، معظم، تعظیم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَى الْمُحْصَنٰتِ ① | مِنَ الْعَذَابِ ② ط | ذٰلِكَ ③ | لِمَنْ | خَشِيَ |
| آزاد عورتوں پر | سزا ہے | یہ | (اُس) کے لیے ہے جو | ڈرے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْعَنَتَ | مِنْكُمْ ط | وَاَنْ | تَصْبِرُوْا | خَيْرٌ | لَّكُمْ ط |
| گناہ میں پڑ جانے سے | تم میں سے | اور یہ کہ | تم سب صبر کرو | (تو یہ) بہتر ہے | تمہارے لیے |

ع 4 3 1

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | غَفُوْرٌ ④ | رَّحِيْمٌ ④ ع (25) | يُرِيْدُ اللّٰهُ ⑤ | لِيُبَيِّنَ |
| اور اللہ | خوب بخشنے والا | بہت مہربانی کرنے والا ہے | اللہ چاہتا ہے | کہ وہ بیان کر دے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَكُمْ | وَيَهْدِيَكُمْ | سُنَنَ | الَّذِيْنَ | مِنْ قَبْلِكُمْ |
| تمہارے لیے | اور وہ ہدایت دے تمہیں | طریقوں کی | (ان لوگوں کے) جو | تم سے پہلے (گزرے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَتُوْبَ ⑥ | عَلَيْكُمْ ط | وَاللّٰهُ | عَلِيْمٌ ④ | حَكِيْمٌ ④ (26) |
| اور | وہ رجوع کرے | تم پر | اور اللہ | خوب جاننے والا | خوب حکمت والا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | يُرِيْدُ ⑤ | اَنْ يَّتُوْبَ | عَلَيْكُمْ قف | وَيُرِيْدُ ⑤ | الَّذِيْنَ |
| اور اللہ | چاہتا ہے | کہ وہ رجوع کرے | تم پر | اور چاہتے ہیں | (وہ لوگ) جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَتَّبِعُوْنَ | الشَّهَوٰتِ | اَنْ | تَمِيْلُوْا | مَيْلًا | عَظِيْمًا (27) |
| وہ سب پیروی کرتے ہیں | خواہشات کی | کہ | تم سب جھک جاؤ | جھکنا | بہت زیادہ |

**ضروری وضاحت**

①ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔② یہاں مِنْ اور یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ ذٰلِكَ
کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اس بھی کر دیا جاتا ہے۔④ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا
ہے اسی لیے ترجمہ بہت یا خوب کیا گیا ہے۔⑤ یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥ يَتُوْبَ کا ترجمہ رجوع کرے یا متوجہ
ہو ہے یہاں مراد وہ مہربانی کرے ہے۔

| | |
|---|---|
| يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ ۚ | اللہ چاہتا ہے کہ ہلکا کرے تم سے (بوجھ) |
| وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا ﴿28﴾ | اور پیدا کیا گیا ہے انسان (طبعاً) کمزور۔ ﴿28﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْٓا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! مت کھاؤ |
| اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ | اپنے مال تم آپس میں باطل طریقے سے |
| اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً | مگر یہ کہ ہو تجارت (کالین دین) |
| عَنْ تَرَاضٍ مِّنْكُمْ ۣ | باہمی رضامندی سے تمہاری (طرف) سے |
| وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ ۭ | اور نہ قتل کرو اپنے آپ کو |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا ﴿29﴾ | بے شک اللہ تم پر ہے بڑا مہربان۔ ﴿29﴾ |
| وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ عُدْوَانًا وَّظُلْمًا | اور جو ایسا کرے گا زیادتی اور ظلم کرتے ہوئے |
| فَسَوْفَ نُصْلِيْهِ نَارًا ۭ | تو عنقریب ہم داخل کریں گے اُسے آگ میں |
| وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿30﴾ | اور یہ اللہ پر بہت آسان ہے۔ ﴿30﴾ |
| اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآئِرَ | اگر تم اجتناب کرو گے کبیرہ گناہوں سے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُرِيْدُ : ارادہ، مرید، مراد۔ | تَرَاضٍ : رضا، رضائے الٰہی، راضی، مرضی۔ |
| يُخَفِّفَ : خفیف، مخفف، تخفیف (ہلکا)۔ | تَقْتُلُوْٓا : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ |
| خُلِقَ : خالق، مخلوق، خلقت، تخلیق۔ | عُدْوَانًا : عداوت، اعداء۔ |
| ضَعِيْفًا : ضعیف، ضعیف العمر، ضعف۔ | ظُلْمًا : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| اٰمَنُوْا : ایمان، مومن، امن۔ | نُصْلِيْهِ : واصل، وصول، وصال۔ |
| تَاْكُلُوْٓا : اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ | يَسِيْرًا : یسرنا القرآن، میسر۔ |
| بَيْنَكُمْ : بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ | تَجْتَنِبُوْا : اجتناب (بچنا)۔ |
| اِلَّآ : الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ | كَبَآئِرَ : کبیر، کبیرہ، تکبر، متکبر، کبار علمائے کرام۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُرِيْدُ اللّٰهُ① | اَنْ | يُّخَفِّفَ | عَنْكُمْ ج | وَ خُلِقَ② |
| اللہ چاہتا ہے | کہ | وہ ہلکا کرے | تم سے (بوجھ) | اور پیدا کیا گیا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْاِنْسَانُ | ضَعِيْفًا (28) | يٰۤاَيُّهَا③ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تَاْكُلُوْٓا④ |
| انسان | (طبعاً) کمزور | اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو! | نہ تم سب کھاؤ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمْوَالَكُمْ | بَيْنَكُمْ | بِالْبَاطِلِ | اِلَّآ اَنْ | تَكُوْنَ⑤ | تِجَارَةً⑤ |
| اپنے مال | اپنے درمیان | باطل طریقے سے | مگر یہ کہ | ہو | تجارت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَنْ تَرَاضٍ⑥ | مِّنْكُمْ قف | وَلَا | تَقْتُلُوْٓا④ | اَنْفُسَكُمْ ط |
| باہمی رضامندی سے | تمہاری (طرف) سے | اور نہ | تم سب قتل کرو | اپنے آپ کو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | كَانَ | بِكُمْ | رَحِيْمًا (29) | وَمَنْ | يَّفْعَلْ① | ذٰلِكَ⑦ |
| بیشک اللہ | ہے | تم پر | بڑا مہربان | اور جو | کرے گا | یہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عُدْوَانًا | وَّظُلْمًا | فَسَوْفَ | نُصْلِيْهِ | نَارًا ط | وَكَانَ |
| زیادتی | اور ظلم کرتے ہوئے | تو عنقریب | ہم داخل کریں گے اُسے | آگ میں | اور ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ⑦ | عَلَى اللّٰهِ | يَسِيْرًا (30) | اِنْ | تَجْتَنِبُوْا | كَبَآئِرَ |
| یہ | اللہ پر | بہت آسان | اگر | تم سب اجتناب کروگے | کبیرہ گناہوں سے |

### ضروری وضاحت

① یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔② فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔③ یا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں سب کے لیے کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔⑤ تَ اور ةً مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ اس فعل میں موجود تَ اور "ا" میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔⑦ ذٰلِکَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ یا اس بھی کردیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ | جن سے (کہ) تم منع کیے جاتے ہو اُس سے |
| نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ | (تو) ہم مٹا دیں گے تم سے تمہارے (صغیرہ) گناہ |
| وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا ﴿31﴾ | اور ہم داخل کریں گے تمہیں عزت کی جگہ میں۔ ﴿31﴾ |
| وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللّٰهُ | اور تم مت تمنا کرو اس کی جو فضیلت دی ہے اللہ نے |
| بِهٖ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ | اس کی تم میں سے بعض کو بعض پر |
| لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا | مَردوں کے لیے حصہ ہے (اُس) سے جو |
| اكْتَسَبُوْا ؕ وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ | اُنہوں نے کمایا، اور عورتوں کے لیے حصہ ہے |
| مِّمَّا اكْتَسَبْنَ ؕ | (اُس) سے جو اُنہوں نے کمایا ہے |
| وَسْئَلُوا اللّٰهَ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ | اور مانگتے رہو اللہ سے اُس کا فضل |
| اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ﴿32﴾ | بے شک اللہ ہے ہر چیز کو خوب جاننے والا۔ ﴿32﴾ |
| وَلِكُلٍّ جَعَلْنَا مَوَالِيَ | اور ہر ایک کے لیے ہم نے بنا دیے حقدار (ورثا) |
| مِمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ | (اُس) سے جو چھوڑ جائیں والدین |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا | ماحول، ماجرا، ماتحت، مافوق الفطرت۔ | لِلرِّجَالِ | قحط الرجال، رجالِ کار۔ |
| تُنْهَوْنَ | نہی عن المنکر، منہیات۔ | نَصِيْبٌ | نصیب اپنا اپنا، باادب بانصیب۔ |
| نُكَفِّرْ | کفارہ، کفارۂ مجلس۔ | اكْتَسَبُوْا | کسب حلال، کسب حرام۔ |
| سَيِّاٰتِكُمْ | علمائے سوء، اعمال سیئہ۔ | لِلنِّسَآءِ | نسوانت، حقوق نسواں، تربیت نسواں۔ |
| نُدْخِلْكُمْ | داخل، دخول، وزیر داخلہ۔ | عَلِيْمًا | علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |
| كَرِيْمًا | کرم، کریم، اکرام، مکرم۔ | مَوَالِيَ | ولی وارث، والی۔ |
| تَتَمَنَّوْا | تمنا، متمنی شرکت۔ | تَرَكَ | ترکہ، ترکِ وطن، تارک دنیا۔ |
| فَضَّلَ | فضل، افضل، فضیلت، فاضل۔ | الْوَالِدٰنِ | والد، والدین۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | تُنْهَوْنَ | عَنْهُ | نُكَفِّرْ | عَنْكُمْ | سَيِّاٰتِكُمْ ① |
| جو (کہ) | تم سب منع کیے جاتے ہو | اُن سے | (تو) ہم مٹا دیں گے | تم سے | تمہارے گناہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | نُدْخِلْكُمْ | مُّدْخَلًا كَرِيْمًا (31) | وَ | لَا تَتَمَنَّوْا ② |
| اور | ہم داخل کریں گے تمہیں | عزت کی جگہ | اور | مت تم سب تمنا کرو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | فَضَّلَ | اللّٰهُ | بِهٖ | بَعْضَكُمْ | عَلٰى بَعْضٍ ؕ |
| (اس کی) جو | فضیلت دی ہے | اللہ نے | اس کی | تم میں سے بعض کو | بعض پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِلرِّجَالِ | نَصِيْبٌ | مِّمَّا ③ | اكْتَسَبُوْا ؕ | وَلِلنِّسَآءِ | نَصِيْبٌ |
| مردوں کے لیے | حصہ ہے | (اُس) سے جو | اُن سب نے کمایا | اور عورتوں کے لیے | حصہ ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّمَّا | اكْتَسَبْنَ ؕ ④ | وَسْـَٔلُوا | اللّٰهَ | مِنْ فَضْلِهٖ ؕ ⑤ |
| (اُس) سے جو | اُنہوں نے کمایا ہے | اور سب مانگتے رہو | اللہ سے | اُس کا فضل |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | كَانَ | بِكُلِّ شَيْءٍ | عَلِيْمًا ⑥ (32) | وَ | لِكُلٍّ |
| بیشک اللہ | ہے | ہر چیز کو | خوب جاننے والا | اور | ہر ایک کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَعَلْنَا | مَوَالِيَ | مِمَّا ③ | تَرَكَ | الْوَالِدٰنِ ⑦ |
| ہم نے بنا دیے | حقدار (وارث) | (اُس) سے جو | چھوڑ جائیں | والدین |

**ضروری وضاحت**

① ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں سب کے لیے کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ③ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ④ ـنَ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑤ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑥ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ خوب کیا گیا ہے۔ ⑦ اسم کے آخر میں انِ یا ـٰنِ میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالْاَقْرَبُوْنَ ؕ وَالَّذِيْنَ عَقَدَتْ | اور قریبی رشتہ دار، اور جن سے عہد کیا ہے |
| اَيْمَانُكُمْ فَاٰتُوْهُمْ نَصِيْبَهُمْ ؕ | تمہاری قسموں نے تو تم دو اُنہیں اُن کا حصہ |
| ع 5/8 2 اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدًا ۝33 ع | بے شک اللہ تعالیٰ ہے ہر چیز پر گواہ۔ ۝33 ع |
| اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَى النِّسَآءِ بِمَا | مرد حاکم ہیں عورتوں پر (اس) وجہ سے جو |
| فَضَّلَ اللّٰهُ بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ | فضیلت دی اللہ نے اُن میں سے بعض کو بعض پر |
| وَّبِمَآ اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِهِمْ ؕ | اور (اس) وجہ سے جو انہوں نے خرچ کیا اپنے مالوں سے |
| فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ | پس نیک عورتیں (شوہروں کی) فرمانبردار ہوتی ہیں |
| حٰفِظٰتٌ لِّلْغَيْبِ | حفاظت کرنے والی ہوتی ہیں (انکی) عدم موجودگی میں |
| بِمَا حَفِظَ اللّٰهُ ؕ | (اس) وجہ سے جو حفاظت کی اللہ تعالیٰ نے (اُن کی) |
| وَالّٰتِيْ تَخَافُوْنَ نُشُوْزَهُنَّ | اور وہ عورتیں جو (کہ) تم ڈرتے ہو اُنکی سرکشی سے |
| فَعِظُوْهُنَّ وَاهْجُرُوْهُنَّ | تو سمجھاؤ اُنہیں اور (اگر باز نہ آئیں تو) چھوڑ دو اُنہیں (تنہا) |
| فِي الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوْهُنَّ ۚ | بستروں میں اور (اگر پھر بھی باز نہ آئیں تو) مارو اُنہیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَلْاَقْرَبُوْنَ : قریبی، قرابت دار، اقربا پروری۔ | فَضَّلَ : فضل، فضیلت، فضائل، افضل۔ |
| عَقَدَتْ : عقد نکاح، عقد ثانی۔ | اَنْفَقُوْا : انفاق، نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| اَيْمَانُكُمْ : یمین و یسار، میمنہ ومیسرہ۔ | فَالصّٰلِحٰتُ : اولادِ صالح، سلف صالحین، اعمال صالحہ۔ |
| نَصِيْبَهُمْ : نصیب اپنا اپنا، باادب بانصیب۔ | لِلْغَيْبِ : غیب، غائب، علم غیب۔ |
| عَلٰى : علیحدہ، علیٰ ہذا القیاس، علی الاعلان۔ | تَخَافُوْنَ : خوف، خائف۔ |
| شَهِيْدًا : شاہد، شہادت، مشہود۔ | فَعِظُوْهُنَّ : وعظ ونصیحت، واعظ، واعظین کرام۔ |
| اَلرِّجَالُ : قحط الرجال، رجال کار۔ | اهْجُرُوْهُنَّ : ہجر، ہجرت، مہاجر (چھوڑنا)۔ |
| النِّسَآءِ : تربیت نسواں، نسوانیت۔ | اضْرِبُوْهُنَّ : ضرب کاری، ضرب مومن۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يٰقَوْمِ ❶ | ادْخُلُوا ❷ | الْاَرْضَ الْمُقَدَّسَةَ ❸ | الَّتِيْ ❹ |
| اے میری قوم! | تم سب داخل ہو جاؤ | مقدس سرزمین (ملک شام) میں | جسے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَتَبَ | اللّٰهُ | لَكُمْ | وَ لَا | تَرْتَدُّوْا ❺ | عَلٰٓى اَدْبَارِكُمْ ❻ |
| لکھ رکھا ہے | اللہ نے | تمہارے لیے | اور نہ | تم سب پھر جانا | اپنی پیٹھوں کے بل |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَتَنْقَلِبُوْا | خٰسِرِيْنَ ❼ (21) | قَالُوْا | يٰمُوْسٰى | اِنَّ |
| تو تم سب لوٹو گے | نقصان اٹھانے والے بن کر | ان سب نے کہا | اے موسیٰ! | بیشک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْهَا | قَوْمًا | جَبَّارِيْنَ ❼ ق | وَ اِنَّا ❽ | لَنْ |
| اس میں | قوم ہے | زبردست | اور بیشک ہم | ہرگز نہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَّدْخُلَهَا | حَتّٰى | يَخْرُجُوْا | مِنْهَا ج |
| ہم داخل ہونگے اس میں | یہاں تک کہ | وہ سب نکل جائیں | اس سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِنْ | يَّخْرُجُوْا | مِنْهَا | فَاِنَّا ❽ | دٰخِلُوْنَ (22) |
| پس اگر | وہ سب نکل جائیں | اس سے | تو بیشک ہم | سب داخل ہونگے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالَ | رَجُلٰنِ ❾ | مِنَ الَّذِيْنَ | يَخَافُوْنَ |
| کہا | دو آدمیوں نے | (اُن میں) سے جو | وہ سب ڈرتے تھے (اللہ سے) |

## ضروری وضاحت

❶ اصل میں "يٰقَوْمِیْ" تھا آخر سے "یْ" گر گئی ہے اور اسی کا ترجمہ "میری" کیا گیا ہے۔ ❷ اگر شروع میں "ا" اور آخر میں "وْا" تو عموماً اس میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❸ "ۃ" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ "اَلَّتِیْ" واحد مؤنث کیلئے ہے۔ ❺ شروع میں "لَا" اور آخر میں "وا" تو عموماً اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❻ "عَلٰی" کا ترجمہ کبھی "کے بل" بھی کیا جاتا ہے۔ ❼ "یْنَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❽ یہ "اِنَّنَا" تھا آسانی کیلئے ایک "نون" گرادیا گیا ہے۔ ❾ "ان" دو ہونے پر دلالت کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمَا | (اور) اللہ نے انعام کیا تھا ان دونوں پر |
| ادْخُلُوْا عَلَيْهِمُ الْبَابَ ۚ | داخل ہو جاؤ ان پر دروازے سے (اور حملہ کر دو) |
| فَاِذَا دَخَلْتُمُوْهُ | پس جب تم داخل ہو جاؤ گے اس سے |
| فَاِنَّكُمْ غٰلِبُوْنَ ۚ | تو بیشک تم غالب ہو گے |
| وَعَلَى اللّٰهِ فَتَوَكَّلُوْٓا | اور اللہ تعالیٰ پر پس بھروسہ کرو |
| اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (23) | اگر ہو تم مومن۔ (23) |
| قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِنَّا | انہوں نے کہا اے موسیٰ! بیشک ہم |
| لَنْ نَّدْخُلَهَآ اَبَدًا | ہرگز نہیں داخل ہونگے اس میں کبھی بھی |
| مَّا دَامُوْا فِيْهَا | جب تک وہ ہیں اس میں |
| فَاذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ | پس جا تو اور تیرا رب |
| فَقَاتِلَآ اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ (24) | پس تم دونوں لڑو بیشک ہم یہاں بیٹھے ہیں۔ (24) |
| قَالَ رَبِّ | کہا (موسیٰ نے) اے میرے رب! |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنْعَمَ | :انعام، منعم حقیقی، نعمت۔ | قَالُوْا | :قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| ادْخُلُوْا، دَخَلْتُمُوْهُ | :داخل، داخلہ فارم، داخلی امور۔ | اَبَدًا | :ابد الآباد۔ |
| الْبَابَ | :بابِ جنت۔ | وَ | :شان وشوکت، عفو ودرگزر، رحم وکرم۔ |
| غٰلِبُوْنَ | :غالب، مغلوب، غلبہ، ظنِ غالب۔ | فِيْهَا | :فی الحال، فی الحقیقت، فی الفور۔ |
| عَلَى | :علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | فَقَاتِلَآ | :قتل، قاتل، مقتول۔ |
| فَتَوَكَّلُوْٓا | :توکل علی اللہ، متوکل۔ | قٰعِدُوْنَ | :قعدہ، مقعد۔ |
| مُّؤْمِنِيْنَ | :امن، ایمان، مومن۔ | | |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْعَمَ ❶ | اللّٰهُ | عَلَيْهِمَا | اُدْخُلُوْا ❷ | عَلَيْهِمُ |
| (اور) انعام کیا | اللہ نے | ان دونوں پر | (کہا) تم سب داخل ہو جاؤ | ان پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْبَابَ ج | فَاِذَا | دَخَلْتُمُوْهُ ❸ | فَاِنَّكُمْ |
| دروازے سے (اور حملہ کر دو) | پس جب | تم سب داخل ہو جاؤ گے اس سے | تو بیشک تم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| غٰلِبُوْنَ ۚ | وَ | عَلَى اللّٰهِ | فَتَوَكَّلُوْٓا ❹ |
| سب غالب ہو گے | اور | اللہ تعالیٰ پر | پس تم سب بھروسہ کرو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنْتُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ (23) | قَالُوْا |
| اگر | ہو تم | سب ایمان لانے والے | ان سب نے کہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰمُوْسٰٓى | اِنَّا ❺ | لَنْ | نَّدْخُلَهَآ | اَبَدًا |
| اے موسیٰ! | بیشک ہم | ہرگز نہیں | ہم داخل ہونگے اس میں | کبھی بھی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَّا دَامُوْا ❻ | فِيْهَا | فَاذْهَبْ | اَنْتَ | وَ | رَبُّكَ |
| جب تک وہ سب ہیں | اس میں | پس جا | تو | اور | تیرا رب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَقَاتِلَآ | اِنَّا ❺ | هٰهُنَا | قٰعِدُوْنَ (24) | قَالَ | رَبِّ ❼ |
| پس دونوں لڑو | بیشک ہم | یہاں | سب بیٹھے ہیں | کہا (موسیٰ نے) | (اے) میرے رب! |

## ضروری وضاحت

❶ شروع میں "ا" معنی میں تبدیلی کے لیے ہے۔ ❷ فعل کے شروع میں "ا" اور آخر میں "وا" تو اس میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے
❸ علامت "تُمْ" کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو درمیان میں "و" کا اضافہ کرتے ہیں۔ ❹ علامت "ت" میں کام کو اہتمام سے
کرنے کا مفہوم ہے۔ ❺ یہ اصل میں "اِنَّنَا" تھا تخفیف کیلئے ایک "نون" گر گیا ہے۔ ❻ "مَا" کے ساتھ اگر "دَامَ" آئے تو دونوں
کا ملا کر ترجمہ "ہمیشہ" یا "جب تک" کیا جاتا ہے۔ ❼ یہ اصل میں "رَبِّیْ" تھا آسانی کے لیے آخر سے "ی" کو گرا دیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنِّىۡ لَاۤ اَمۡلِكُ اِلَّا نَفۡسِىۡ | بیشک میں نہیں اختیار رکھتا مگر اپنے نفس کا |
| وَاَخِىۡ فَافۡرُقۡ بَيۡنَنَا | اور اپنے بھائی کا پس جدائی ڈال دے ہمارے درمیان |
| وَبَيۡنَ الۡقَوۡمِ الۡفٰسِقِيۡنَ ﴿25﴾ | اور فاسق قوم کے درمیان۔ ﴿25﴾ |
| قَالَ فَاِنَّهَا مُحَرَّمَةٌ | فرمایا (اللہ نے) پس بیشک وہ (زمین) حرام کردی گئی |
| عَلَيۡهِمۡ اَرۡبَعِيۡنَ سَنَةً ۚ | ان پر چالیس سال تک |
| يَتِيۡهُوۡنَ فِى الۡاَرۡضِ ؕ | وہ مارے مارے پھریں گے زمین میں |
| فَلَا تَاۡسَ عَلَى الۡقَوۡمِ الۡفٰسِقِيۡنَ ﴿26﴾ ع | پس افسوس نہ کر نافرمان قوم پر۔ ﴿26﴾ ع |
| وَاتۡلُ عَلَيۡهِمۡ نَبَاَ ابۡنَىۡ اٰدَمَ | اور پڑھ کر سنایئے اِن کو آدم کے دو بیٹوں کی خبر |
| بِالۡحَـقِّ ۘ اِذۡ قَرَّبَا قُرۡبَانًا | حق کے ساتھ، جب دونوں نے قربانی پیش کی |
| فَتُقُبِّلَ مِنۡ اَحَدِهِمَا | تو قبول کرلی گئی ان دونوں میں سے ایک کی (قربانی) |
| وَلَمۡ يُتَقَبَّلۡ مِنَ الۡاٰخَرِ ؕ | اور نہ قبول کی گئی دوسرے سے |
| قَالَ لَاَقۡتُلَـنَّكَ ؕ | (تو) اس نے کہا میں ضرور بضرور قتل کردونگا تمہیں |

ع 4/7/8 — وقف لازم

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَمۡلِكُ | : ملک، املاک، مالک، ملکیت۔ | اتۡلُ | : تلاوتِ کلام مجید، وحی متلو۔ |
| نَفۡسِىۡ | : نفسانفسی، نفسیات، نفسانی خواہشات۔ | نَبَاَ | : نبی، انبیاءِ کرام (وحی کی خبر دینے والے)۔ |
| اَخِىۡ | : اخوتِ اسلامی، مواخاتِ مدینہ۔ | ابۡنَىۡ | : ابن قیم، ابن تیمیہ، محمد بن قاسم۔ |
| فَافۡرُقۡ | : فرق، تفریق، تفرقہ، متفرق۔ | بِالۡحَقِّ | : حق وصداقت، حق بات، حقیقی، حقیقت۔ |
| الۡفٰسِقِيۡنَ | : فسق وفجور، فاسق وفاجر۔ | قُرۡبَانًا | : قرب، مقرّب، قربانی۔ |
| مُحَرَّمَةٌ | : حلت وحرمت، حلال وحرام۔ | فَتُقُبِّلَ | : قابل، قبول، مقبولِ عام۔ |
| سَنَةً | : سن ہجری، سن عیسوی، سن ولادت۔ | لَاَقۡتُلَـنَّكَ | : قتل، قاتل، مقتول۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنِّیْ | لَآ | اَمْلِكُ | اِلَّا | نَفْسِیْ | وَ | اَخِیْ |
| بیشک میں | نہیں | میں اختیار رکھتا | مگر | اپنے نفس کا | اور | اپنے بھائی کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَافْرُقْ ❶ | بَیْنَنَا | وَ | بَیْنَ | الْقَوْمِ الْفٰسِقِیْنَ (25) | قَالَ |
| پس تو جدائی ڈال دے | ہمارے درمیان | اور | درمیان | تمام فاسق قوم کے | (اللہ نے) فرمایا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّهَا | مُحَرَّمَةٌ ❷❸ | عَلَيْهِمْ | اَرْبَعِيْنَ سَنَةً ❸ ج | يَتِيْهُوْنَ |
| پس بیشک وہ (زمین) | حرام کردی گئی | ان پر | چالیس سال تک | وہ سب مارے مارے پھریں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِی الْاَرْضِ ط | فَلَا | تَاْسَ | عَلَى الْقَوْمِ الْفٰسِقِیْنَ (26) ع |
| زمین میں | پس نہ | تو افسوس کر | تمام نافرمان قوم پر |

4 ع 7 8

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ اتْلُ ❹ | عَلَيْهِمْ | نَبَاَ | ابْنَیْ اٰدَمَ ❺ | بِالْحَقِّ ۘ |
| اور پڑھ کر سنائیے | ان پر | خبر | آدم کے دو بیٹوں کی | حق کے ساتھ |

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذْ | قَرَّبَا | قُرْبَانًا | فَتُقُبِّلَ ❻❼ | مِنْ اَحَدِهِمَا |
| جب | دونوں نے قربانی کی | قربانی | تو قبول کرلی گئی | ان دونوں میں سے ایک کی (قربانی) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ لَمْ | يُتَقَبَّلْ ❻❼ | مِنَ الْاٰخَرِ ط | قَالَ | لَاَ قْتُلَنَّكَ ❽ ط |
| اور نہ | قبول کی گئی | دوسرے سے | (تو) اس نے کہا | ضرور بضرور میں قتل کردونگا تمہیں |

**ضروری وضاحت**

❶ شروع میں "ا" اور آخر میں "وْا" میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❷ شروع میں "مُ" اور آخر سے پہلے "زبر" میں جس پر کام کیا گیا ہو کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ "ۃ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ "اُتْلُ" کے آخر میں "و" تھی جسے گرا دیا گیا ہے۔ ❺ یہ اصل میں "اِبْنَیْنِ" تھا "نون" گر گیا ہے اور "یْ" دو کو ظاہر کررہی ہے۔ ❻ علامت "تَ" میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ❼ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر میں "کی گئی" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❽ شروع میں "لَ" اور آخر میں "نَّ" میں تاکید کا مفہوم ہے۔

النصف

| | |
|---|---|
| قَالَ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ (27) | کہا بیشک قبول کرتا ہے اللہ تعالیٰ متقین سے۔ (27) |
| لَئِنْۢ بَسَطْتَّ اِلَيَّ يَدَكَ | البتہ اگر تو نے بڑھایا میری طرف اپنا ہاتھ |
| لِتَقْتُلَنِيْ مَآ اَنَا بِبَاسِطٍ | تا کہ تو مجھے قتل کرے (تو) میں نہیں بڑھانے والا |
| يَّدِيَ اِلَيْكَ لِاَقْتُلَكَ ج | اپنا ہاتھ تیری طرف تا کہ میں قتل کروں تجھے |
| اِنِّيْٓ اَخَافُ اللّٰهَ | بیشک میں اللہ سے ڈرتا ہوں |
| رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ (28) | (جو) تمام جہانوں کا رب ہے۔ (28) |
| اِنِّيْٓ اُرِيْدُ اَنْ تَبُوْٓاَ بِاِثْمِيْ | بیشک میں چاہتا ہوں کہ تو سمیٹ لے میرے گناہ کو |
| وَ اِثْمِكَ فَتَكُوْنَ | اور اپنے گناہ کو پس تو ہو جائے |
| مِنْ اَصْحٰبِ النَّارِ ج | اہل دوزخ میں سے |
| وَ ذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِيْنَ ج (29) | اور یہی بدلہ ہے ظالموں کا۔ (29) |
| فَطَوَّعَتْ لَهٗ نَفْسُهٗ | پس آمادہ کیا اس کو اس کے نفس نے |
| قَتْلَ اَخِيْهِ فَقَتَلَهٗ | اپنے بھائی کے قتل پر تو اس نے قتل کر دیا اسے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| قَالَ :قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | الْعٰلَمِيْنَ :عالم اسلام، عالم کفر۔ |
| يَتَقَبَّلُ :قابل، قبول، مقبولِ عام۔ | اُرِيْدُ :ارادہ، مرید، مراد۔ |
| الْمُتَّقِيْنَ :تقویٰ، متقی۔ | مِنْ :منجانب، من جملہ، من حیث القوم۔ |
| يَدَكَ، يَّدِيَ :ید طولیٰ، ید بیضا۔ | اَصْحٰبِ :صاحب، اصحابِ رسول، اصحاب مدین۔ |
| لِتَقْتُلَنِيْ، لِاَقْتُلَكَ :قتل، قاتل، مقتول۔ | جَزٰٓؤُا :جزا و سزا، جزائے خیر۔ |
| اِلَيْكَ :الداعی الی الخیر، مکتوب الیہ۔ | نَفْسُهٗ :نفسا نفسی، نفسانی خواہشات۔ |
| اَخَافُ :خوف، خائف۔ | اَخِيْهِ :اخوت و بھائی چارہ، مواخاتِ مدینہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اِنَّمَا | يَتَقَبَّلُ ❶ | اللّٰهُ | مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿27﴾ |
| کہا | بیشک | قبول کرتا ہے | اللہ تعالیٰ | سب پرہیزگاروں سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَئِنْ ❷ | بَسَطْتَّ | اِلَيَّ | يَدَكَ | لِتَقْتُلَنِيْ ❸ | مَآ | اَنَا |
| البتہ اگر | تونے بڑھایا | میری طرف | اپنا ہاتھ | تاکہ تو مجھے قتل کرے | (تو) نہیں | میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِبَاسِطٍ ❹ | يَّدِيَ | اِلَيْكَ | لِاَقْتُلَكَ ج |
| بڑھانے والا | اپنا ہاتھ | تیری طرف | تاکہ میں تجھے قتل کروں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنِّيْٓ اَخَافُ ❺ | اللّٰهَ | رَبَّ | الْعٰلَمِيْنَ ﴿28﴾ | اِنِّيْٓ اُرِيْدُ ❺ |
| بیشک میں ڈرتا ہوں | اللہ سے | (جو) رب ہے | تمام جہانوں کا | بیشک میں چاہتا ہوں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | تَبُوْٓاَ | بِاِثْمِيْ | وَ | اِثْمِكَ | فَتَكُوْنَ |
| کہ | تو سمیٹ لے | میرے گناہ کو | اور | اپنے گناہ (کو) | پس تو ہوجائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ اَصْحٰبِ النَّارِ ج | وَ | ذٰلِكَ | جَزٰٓؤُا | الظّٰلِمِيْنَ ج ﴿29﴾ |
| اہل دوزخ میں سے | اور | یہی | بدلہ (سزا) ہے | سب ظالموں کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَطَوَّعَتْ ❻ | لَهٗ | نَفْسُهٗ | قَتْلَ اَخِيْهِ | فَقَتَلَهٗ |
| پس آمادہ کیا | اس کو | اس کے نفس نے | اپنے بھائی کے قتل پر | تو اس نے اسے قتل کردیا |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں علامت "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں اور علامت "تَ" میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔❷ "لَئِنْ" دراصل "لَ" اور "اِنْ" کا مجموعہ ہے۔❸ علامت "نِيْ" اگر فعل کے آخر میں آجائے تو درمیان میں "نِ" کا اضافہ کیا جاتا ہے۔❹ اگر "مَا" کے بعد اسم کے شروع میں "بِ" ہو تو اس "بِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔❺ علامت "يْ" اور "ا" دونوں کا ترجمہ "میں" کیا گیا ہے۔❻ علامت "تْ" فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے جس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَاَصْبَحَ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿30﴾ | پس ہوگیا خسارہ پانے والوں میں سے۔ ﴿30﴾ |
| فَبَعَثَ اللّٰهُ غُرَابًا يَّبْحَثُ فِي الْاَرْضِ | پس بھیجا اللہ نے ایک کوّا (جو) زمین کریدنے لگا |
| لِيُرِيَهٗ كَيْفَ يُوَارِيْ | تاکہ وہ دکھائے اسے کہ کیسے وہ چھپائے |
| سَوْءَةَ اَخِيْهِ ؕ | اپنے بھائی کی لاش کو |
| قَالَ يٰوَيْلَتٰٓى اَعَجَزْتُ | کہنے لگا ہائے افسوس! کیا (اتنا) میں عاجز ہوگیا |
| اَنْ اَكُوْنَ مِثْلَ هٰذَا الْغُرَابِ | کہ میں ہوجاتا اس کوّے جیسا |
| فَاُوَارِيَ سَوْءَةَ اَخِيْ ۚ | پس میں چھپالیتا اپنے بھائی کی لاش |
| فَاَصْبَحَ مِنَ النّٰدِمِيْنَ ﴿31﴾ | پس وہ ہوگیا شرمندہ ہونے والوں میں سے۔ ﴿31﴾ |
| مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ ۛ كَتَبْنَا | اسی وجہ سے ہم نے لکھ (کر فرض کر) دیا |
| عَلٰى بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اَنَّهٗ | بنی اسرائیل پر (کہ) یہ یقینی بات ہے (کہ) |
| مَنْ قَتَلَ نَفْسًا بِغَيْرِ نَفْسٍ | جس نے قتل کیا کسی جان کو بغیر کسی جان (قصاص) کے |
| اَوْ فَسَادٍ فِي الْاَرْضِ فَكَاَنَّمَا | یا زمین میں فساد مچانے کے تو گویا کہ |

معانقة ۵ وقف النبی

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْخٰسِرِيْنَ | :خسارہ، خائب وخاسر۔ | هٰذَا | :علیٰ ھٰذا القیاس، لہٰذا۔ |
| فَبَعَثَ | :بعث نبوی، مبعوث۔ | مِثْلَ | :مثل، مثال، تمثیل، مثالیں۔ |
| يَبْحَثُ | :بحث، مباحثہ۔ | النّٰدِمِيْنَ | :ندامت، نادم ہونا۔ |
| لِيُرِيَهٗ | :رؤیت ہلال کمیٹی، مرئی، غیر مرئی۔ | نَفْسًا | :نفسانفسی، نفسانی خواہشات۔ |
| يُوَارِيْ، فَاُوَارِيَ | :ماورائے عدالت، ماوراء النہر۔ | بِغَيْرِ | :بغیر لالچ، بغیر علاج، غیر، اغیار۔ |
| كَيْفَ | :بہر کیف، کیفیت۔ | فَسَادٍ | :فتنہ وفساد، فسادی لوگ۔ |
| اَخِيْهِ | :اخوتِ اسلامی، مواخاتِ مدینہ۔ | الْاَرْضِ | :ارض وسماء، کرہ ارض، اراضی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاَصْبَحَ | مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿30﴾ | فَبَعَثَ | اللّٰهُ ❶ | غُرَابًا ❷ |
| پس ہوگیا | خسارہ پانے والوں میں سے | پس بھیجا | اللہ نے | ایک کوّا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّبْحَثُ | فِي الْاَرْضِ | لِيُرِيَهٗ ❸ | كَيْفَ | يُوَارِيْ |
| وہ کریدنے لگا | زمین میں | تاکہ وہ دکھائے اسے | (کہ) کیسے | وہ چھپائے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سَوْءَةَ اَخِيْهِ ط ❹ | قَالَ | يٰوَيْلَتٰٓى | اَ | عَجَزْتُ | اَنْ | اَكُوْنَ |
| اپنے بھائی کی لاش کو | وہ کہنے لگا | ہائے افسوس! | کیا | (اتنا) میں عاجز ہوگیا | کہ | میں ہوجاتا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِثْلَ | هٰذَا الْغُرَابِ | فَاُوَارِيَ | سَوْءَةَ اَخِيْ ج ❹ |
| مثل | اس کوّے کے | پس میں چھپالیتا | اپنے بھائی کی لاش |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَصْبَحَ | مِنَ النّٰدِمِيْنَ ﴿31﴾ | مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ | كَتَبْنَا ❺ |
| پس ہوگیا وہ | شرمندہ ہونے والوں میں سے | اسی وجہ سے | ہم نے لکھ دیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلٰى بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | اَنَّهٗ | مَنْ | قَتَلَ | نَفْسًا ❻ |
| بنی اسرائیل پر | یہ یقینی بات ہے (کہ) | جس نے | قتل کیا | کسی جان کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِغَيْرِ | نَفْسٍ ❻ | اَوْ | فَسَادٍ | فِي الْاَرْضِ | فَكَاَنَّمَا ❼ |
| بغیر | کسی جان کے | یا | (بغیر) فساد مچانے کے | زمین میں | تو گویا کہ |

معانقة ٥
وقف النبی

## ضروری وضاحت

❶ فعل کے بعد والے اسم کے آخر میں "پیش" ہو تو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ❷ فعل کے بعد والے اسم کے آخر میں اگر "زبر" ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ❸ "ہٗ" اگر فعل کے آخر میں ہو تو اس کا ترجمہ "اسے" کیا جاتا ہے۔ ❹ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ "نَا" سے پہلے "جزم" ہو تو ترجمہ "ہم نے" کیا جاتا ہے۔ ❻ ڈبل حرکت میں عموماً اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ "کسی" کیا گیا ہے۔ ❼ "كَاَنَّ" کے ساتھ اگر "مَا" آجائے تو اس میں "گویا کہ یوں ہی ہے" کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قَتَلَ النَّاسَ جَمِيْعًا ؕ وَ مَنْ | اس نے قتل کیا تمام لوگوں کو اور جس نے |
| اَحْيَاهَا فَكَاَنَّمَآ | (کسی کو ناحق قتل سے بچا کر) زندگی دی اُسے تو گویا کہ |
| اَحْيَا النَّاسَ جَمِيْعًا ؕ | اس نے زندگی دی تمام لوگوں کو |
| وَ لَقَدْ جَآءَتْهُمْ رُسُلُنَا | اور البتہ تحقیق آئے ان کے پاس ہمارے رسول |
| بِالْبَيِّنٰتِ ز ثُمَّ اِنَّ | واضح دلائل کے ساتھ، پھر (بھی) بیشک |
| كَثِيْرًا مِّنْهُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ | اکثر (لوگ) ان میں سے اس کے بعد |
| فِي الْاَرْضِ لَمُسْرِفُوْنَ ﴿32﴾ | زمین میں یقیناً حد سے بڑھے ہوئے ہیں۔ ﴿32﴾ |
| اِنَّمَا جَزٰٓؤُا الَّذِيْنَ يُحَارِبُوْنَ | بیشک سزا ان لوگوں کی جو جنگ کرتے ہیں |
| اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَ يَسْعَوْنَ | اللہ اور اسکے رسول سے اور کوشش کرتے ہیں |
| فِي الْاَرْضِ فَسَادًا اَنْ يُّقَتَّلُوْٓا | زمین میں فساد مچانے کی (یہ ہے) کہ وہ قتل کر دیے جائیں |
| اَوْ يُصَلَّبُوْٓا اَوْ تُقَطَّعَ | یا سولی پر چڑھا دیے جائیں یا کاٹ دیے جائیں |
| اَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ مِّنْ خِلَافٍ | ان کے ہاتھ اور ان کے پاؤں مخالف (سمتوں) سے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَتَلَ | :قتل، قاتل، مقتول۔ | اَلْاَرْضِ | :ارض وسماء، کرہ ارض، اراضی۔ |
| النَّاسَ | :عوام الناس، عامۃ الناس۔ | لَمُسْرِفُوْنَ | :اسراف (فضول خرچی)۔ |
| جَمِيْعًا | :جمع، جمیع کائنات، جمیع امت۔ | جَزٰٓؤُا | :جزاوسزا، جزاک اللہ خیرا۔ |
| اَحْيَاهَا | :احیائے دین، حیاتِ جاودانی۔ | يُحَارِبُوْنَ | :آلاتِ حرب، سامانِ حرب۔ |
| رُسُلُنَا | :انبیاء ورسل، رسول مکرم، رسالت۔ | يَسْعَوْنَ | :سعی لاحاصل، صفاومروہ کی سعی۔ |
| بِالْبَيِّنٰتِ | :بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | يُصَلَّبُوْٓا | :صلیب، صلیبی جنگیں۔ |
| كَثِيْرًا | :کثیر مال، کثرت، اکثر۔ | تُقَطَّعَ | :قطع کلامی، قطع تعلق، قطع رحمی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَتَلَ | النَّاسَ جَمِيْعًا ط | وَ مَنْ | اَحْيَاهَا | فَكَاَنَّمَآ |
| اس نے قتل کیا | تمام لوگوں کو | اور جس نے | زندگی دی اسے | تو گویا کہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَحْيَا | النَّاسَ جَمِيْعًا ط | وَ | لَقَدْ ❶ | جَآءَتْهُمْ ❷ |
| اس نے زندگی دی | تمام لوگوں کو | اور | البتہ تحقیق | آئے ان کے پاس |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رُسُلُنَا | بِالْبَيِّنٰتِ ز ❸ | ثُمَّ | اِنَّ | كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ |
| ہمارے رسول | واضح دلائل کے ساتھ | پھر | بیشک | اکثر (لوگ) | ان میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَعْدَ ذٰلِكَ | فِي الْاَرْضِ | لَمُسْرِفُوْنَ (32) | اِنَّمَا ❹ | جَزٰٓؤُا | الَّذِيْنَ |
| اس کے بعد | زمین میں | یقیناً سب حد سے بڑھنے والے ہیں | بیشک | بدلہ | ان لوگوں کا جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُحَارِبُوْنَ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوْلَهٗ | وَ | يَسْعَوْنَ |
| وہ سب جنگ کرتے ہیں | اللہ سے | اور | اسکے رسول سے | اور | وہ سب کوشش کرتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ | فَسَادًا | اَنْ | يُّقَتَّلُوْٓا ❺ | اَوْ | يُصَلَّبُوْٓا ❺ |
| زمین میں | فساد مچانے کی | کہ | وہ سب قتل کر دیے جائیں | یا | وہ سب سولی چڑھا دیے جائیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | تُقَطَّعَ ❺❻ | اَيْدِيْهِمْ | وَ | اَرْجُلُهُمْ | مِّنْ خِلَافٍ |
| یا | کاٹ دیے جائیں | ان کے ہاتھ | اور | ان کے پاؤں | مخالف سمتوں سے |

**ضروری وضاحت**

❶علامت "لَ" اسم، فعل اور حرف کے ساتھ جبکہ "قَدْ" صرف فعل کے ساتھ تاکید کی علامت ہے۔❷"تْ" فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔❸"ات" اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔
❹"اِنَّ" کے ساتھ اگر "مَا" آجائے تو اس میں مفہوم ہوتا ہے "بیشک یوں ہی ہے"۔❺شروع میں "پیش" اور آخر سے پہلے "زبر" میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔❻علامت "تَ" واحد مؤنث کی علامت ہے۔ الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| اَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْاَرْضِ ؕ | یا وہ نکال دیے جائیں زمین (ملک) سے |
| ذٰلِكَ لَهُمْ خِزْيٌ فِي الدُّنْيَا | یہ ان کے لیے دنیا میں رسوائی ہے |
| وَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۙ﴿33﴾ | اور ان کے لیے آخرت میں بڑا عذاب ہے۔﴿33﴾ |
| اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْ قَبْلِ | مگر وہ لوگ جنہوں نے توبہ کی اس سے پہلے |
| اَنْ تَقْدِرُوْا عَلَيْهِمْ ۚ فَاعْلَمُوْٓا | کہ تم قابو پاؤ اُن پر، پس تم جان لو |
| ع 5 8 9 اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿34﴾ ع | کہ بیشک اللہ تعالیٰ بخشنے والا، مہربان ہے۔﴿34﴾ ع |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ سے ڈر جاؤ |
| وَ ابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ | اور تلاش کرو اس کی طرف (قرب حاصل کرنے کا) ذریعہ |
| وَجَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ | اور جہاد کرو اس کے راستے میں |
| لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿35﴾ | تاکہ تم فلاح پا جاؤ۔﴿35﴾ |
| اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | بیشک وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا |
| لَوْ اَنَّ لَهُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا | بلاشبہ اگر ان کے پاس ہو وہ سب کچھ جو زمین میں ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

يُنْفَوْا : نفی کرنا، منفی تاثرات، منفی سرگرمیاں۔
الدُّنْيَا : دنیا و آخرت، دنیوی زندگی۔
فِي : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
تَابُوْا : توبہ، تائب۔
قَبْلِ : قبل از موت، قبل از غذا۔
تَقْدِرُوْا : قادر، قدیر، قدرتِ کاملہ۔
عَلَيْهِمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
فَاعْلَمُوْٓا : علم، عالم، معلوم، تعلیمات۔
رَّحِيْمٌ : رحمان و رحیم، غفور و رحیم۔
اٰمَنُوا : امن، ایمان، مؤمن۔
اتَّقُوا : تقویٰ، متقی۔
الْوَسِيْلَةَ : وسیلہ، وسائل۔
جَاهِدُوْا : جہد، جہاد، مجاہد۔
تُفْلِحُوْنَ : فلاح دارین، فلاح و بہبود، فلاحی منصوبہ۔

• کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | يُنْفَوْا ❶ | مِنَ الْاَرْضِ ؕ | ذٰلِكَ ❷ | لَهُمْ | خِزْيٌ |
| یا | وہ سب نکال دیے جائیں | زمین (ملک) سے | یہ | ان کے لیے | رسوائی ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي الدُّنْيَا | وَ | لَهُمْ | فِي الْاٰخِرَةِ ❸ | عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۙ (33) |
| دنیا میں | اور | ان کے لیے | آخرت میں | بڑا عذاب ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | الَّذِيْنَ | تَابُوْا | مِنْ قَبْلِ | اَنْ | تَقْدِرُوْا | عَلَيْهِمْ ۚ |
| مگر | وہ لوگ جن | سب نے توبہ کی | اس سے پہلے | کہ | تم سب قابو پاؤ | اُن پر |

ع 5 8 9

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاعْلَمُوْٓا | اَنَّ اللّٰهَ | غَفُوْرٌ ❹ | رَّحِيْمٌ ❹ (34) ع | يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ |
| پس تم سب جان لو | کہ بیشک اللہ | بہت بخشنے والا | بڑا مہربان ہے | اے | وہ لوگو جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوا | اتَّقُوا اللّٰهَ | وَ | ابْتَغُوْٓا | اِلَيْهِ | الْوَسِيْلَةَ ❸ |
| سب ایمان لائے ہو! | سب اللہ سے ڈر جاؤ | اور | سب تلاش کرو | اس کی طرف | (قرب کا) ذریعہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | جَاهِدُوْا | فِيْ سَبِيْلِهٖ | لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ❺ (35) | اِنَّ |
| اور | سب جہاد کرو | اس کے راستے میں | تاکہ تم سب فلاح پاجاؤ | بیشک |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | لَوْ اَنَّ | لَهُمْ ❻ | مَّا | فِي الْاَرْضِ | جَمِيْعًا |
| وہ لوگ جن | سب نے کفر کیا | یقیناً اگر | ان کے پاس ہو | جو | زمین میں ہے | تمام |

## ضروری وضاحت

❶ شروع میں "پیش" اور آخر سے پہلے "زبر" میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ "ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے بات میں زور پیدا کرنے کے لیے عموماً "ذٰلِكَ، تِلْكَ، اُولٰٓئِكَ" کا استعمال ہوتا ہے اور ضرورتاً ترجمہ "یہ" کر دیا جاتا ہے۔
❸ علامت "ة" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں "مبالغے" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ "تُمْ" اور "تُ" دونوں کا ترجمہ "تم" کیا گیا ہے۔ ❻ "لَهُمْ" کا اصل ترجمہ "ان کے لیے" ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّ مِثْلَهٗ مَعَهٗ | اور اس جیسا اس کے ساتھ (اور بھی) |
| لِيَفْتَدُوْا بِهٖ | تا کہ وہ بدلے میں دے دیں اس کو |
| مِنْ عَذَابِ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ | قیامت کے دن کے عذاب سے (بچنے کے لیے) |
| مَا تُقُبِّلَ مِنْهُمْ ۚ | (تو) نہیں قبول کیا جائے گا ان سے |
| وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿36﴾ | اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔ ﴿36﴾ |
| يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّخْرُجُوْا مِنَ النَّارِ | وہ چاہیں گے کہ نکل جائیں آگ سے |
| وَ مَا هُمْ بِخٰرِجِيْنَ مِنْهَا ۫ | حالانکہ نہیں وہ نکل سکیں گے اس سے |
| وَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿37﴾ | اور ان کے لیے ہمیشہ قائم رہنے والا عذاب ہوگا۔ ﴿37﴾ |
| وَ السَّارِقُ وَ السَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْۤا | اور چور مرد اور چور عورت پس کاٹ دو |
| اَيْدِيَهُمَا جَزَآءًۢ بِمَا كَسَبَا | ان دونوں کے ہاتھ بدلہ ہے اس کا جو ان دونوں نے کیا |
| نَكَالًا مِّنَ اللّٰهِ ؕ | (اور) عبرت ہے اللہ کی طرف سے |
| وَ اللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿38﴾ | اور اللہ تعالیٰ غالب، حکمت والا ہے۔ ﴿38﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مِثْلَهٗ : مثل، مثال، تمثیل، مثالیں۔ | يَّخْرُجُوْا، بِخٰرِجِيْنَ : خارج، خروج، امور خارجہ۔ |
| مَعَهٗ : مع اہل وعیال، معیت۔ | مِنْهَا : منجانب، من جملہ، من حیث القوم۔ |
| لِيَفْتَدُوْا : فدیہ، فدا ہونا۔ | مُّقِيْمٌ : قائم، قیام، مقیم۔ |
| يَوْمِ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | السَّارِقُ : مسروقہ مال، مسروقہ اشیاء۔ |
| تُقُبِّلَ : قابل، قبول، مقبول عام۔ | فَاقْطَعُوْۤا : قطع کلامی، قطع تعلق، قطع رحمی۔ |
| اَلِيْمٌ : المناک، المیہ، رنج والم۔ | اَيْدِيَهُمَا : ید طولیٰ، ید بیضاء۔ |
| يُرِيْدُوْنَ : ارادہ، مرید، مراد۔ | جَزَآءً : جزا و سزا، جزائے خیر۔ |

| وَ | مِثْلَهٗ | مَعَهٗ | لِيَفْتَدُوْا ❶ | بِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اس جیسا (اور بھی) | اس کے ساتھ (ہو) | تا کہ وہ سب بدلے میں دے دیں | اس کو |

| مِنْ عَذَابِ | يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ❷ | مَا | تُقُبِّلَ ❸ | مِنْهُمْ ج |
|---|---|---|---|---|
| عذاب سے (بچنے کے لیے) | قیامت کے دن | (تو) نہیں | قبول کیا جائے گا | ان سے |

| وَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ (36) | يُرِيْدُوْنَ | اَنْ | يَّخْرُجُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کیلئے | عذاب ہے | دردناک | وہ سب چاہیں گے | کہ | وہ سب نکل جائیں |

| مِنَ النَّارِ | وَ | مَا هُمْ ❹ | بِخٰرِجِيْنَ ❹ | مِنْهَا ز |
|---|---|---|---|---|
| آگ سے | حالانکہ | نہیں وہ | سب نکل سکیں گے | اس سے |

| وَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | مُّقِيْمٌ (37) | وَالسَّارِقُ | وَالسَّارِقَةُ ❷ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کے لیے | عذاب ہوگا | (ہمیشہ) قائم رہنے والا | اور چور مرد | اور چور عورت |

| فَاقْطَعُوْٓا | اَيْدِيَهُمَا | جَزَآءًۢ | بِمَا | كَسَبَا ❺ |
|---|---|---|---|---|
| پس تم سب کاٹ دو | ان دونوں کے ہاتھ | بدلہ ہے | (اس) کا جو | ان دونوں نے کیا |

| نَكَالًا | مِّنَ اللّٰهِ ط | وَ اللّٰهُ | عَزِيْزٌ | حَكِيْمٌ (38) |
|---|---|---|---|---|
| (اور) عبرت ہے | اللہ (کی طرف) سے | اور اللہ تعالیٰ | غالب | حکمت والا ہے |

### ضروری وضاحت

❶ "لِ" اگر فعل کے شروع میں ہو تو عموماً اس کا ترجمہ "تا کہ" کیا جاتا ہے۔ ❷ علامت "ةَ" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ یہاں علامت "تَ" میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے اور شروع میں "پیش" اور آخر سے پہلے "زیر" میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ اگر علامت "مَا" کے بعد اسی جملے میں اسم کے شروع میں "بِ" ہو تو اس "مَا" میں "نہیں" کا مفہوم ہوتا ہے اور اس "بِ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❺ فعل کے آخر میں "الف" میں دو ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| فَمَنْ تَابَ مِنْۢ بَعْدِ ظُلْمِهٖ | پھر جو توبہ کرے اپنے ظلم کرنے کے بعد |
| وَاَصْلَحَ فَاِنَّ اللّٰهَ يَتُوْبُ عَلَيْهِ ؕ | اور (اپنی) اصلاح کر لے تو بیشک اللہ رجوع کرتا ہے اس پر |
| اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿39﴾ | بیشک اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے۔ ﴿39﴾ |
| اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ | کیا نہیں تم جانتے کہ بیشک اللہ ہی کے لیے ہے |
| مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ | آسمانوں اور زمین کی بادشاہی |
| يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ | وہ عذاب دیتا ہے جسے چاہتا ہے |
| وَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ | اور معاف کر دیتا ہے جس کو چاہتا ہے |
| وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ ﴿40﴾ | اور اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔ ﴿40﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الرَّسُوْلُ لَا يَحْزُنْكَ الَّذِيْنَ | اے رسول! آپ کو غمگین نہ کریں وہ لوگ جو |
| يُسَارِعُوْنَ فِی الْكُفْرِ مِنَ الَّذِيْنَ | جلدی کرتے ہیں کفر میں ان میں سے (کچھ ایسے ہیں) جو |
| قَالُوْۤا اٰمَنَّا بِاَفْوَاهِهِمْ | کہتے ہیں اپنے منہ سے ہم ایمان لاتے ہیں |
| وَلَمْ تُؤْمِنْ قُلُوْبُهُمْ ۛ | حالانکہ نہیں ایمان لاتے ان کے دل |

ربع ۳ الوقف علی الاول الجزء ۱۲

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تَابَ، يَتُوْبُ : توبہ، تائب ہونا، خالص توبہ۔ | يَغْفِرُ : غفور، دعائے مغفرت، مرحوم و مغفور۔ |
| ظُلْمِهٖ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظلومیت۔ | يَّشَآءُ : مشیتِ باری تعالیٰ، مشیتِ ایزدی۔ |
| اَصْلَحَ : اصلاح، اصلاحی باتیں، صلح۔ | قَدِيْرٌ : قادر، قدیر، قدرتِ کاملہ۔ |
| عَلَيْهِ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | يَحْزُنْكَ : حزن و ملال، محزون۔ |
| تَعْلَمْ : علم، عالم، معلوم، تعلیمات۔ | يُسَارِعُوْنَ : سُرعت، سریع الحرکت۔ |
| الْاَرْضِ : ارض و سماء، کرہ ارض، خطہ اراضی۔ | اٰمَنَّا، تُؤْمِنْ : امن، ایمان، مؤمن۔ |
| يُعَذِّبُ : عذاب، تعذیب۔ | بِاَفْوَاهِهِمْ : افواہ۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَمَنْ | تَابَ ❶ | مِنْۢ بَعْدِ ظُلْمِهٖ ❷ | وَاَصْلَحَ ❸ |
| پھر جو | توبہ کرے | اپنے ظلم کرنے کے بعد | اور (اپنی) اصلاح کرلے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّ | اللّٰهَ | يَتُوْبُ ❹ | عَلَيْهِ ؕ | اِنَّ اللّٰهَ | غَفُوْرٌ ❺ | رَّحِيْمٌ ❺ (39) |
| تو بیشک | اللہ | رجوع کرتا ہے | اس پر | بیشک اللہ تعالیٰ | بہت بخشنے والا | بہت مہربان ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | لَمْ تَعْلَمْ | اَنَّ | اللّٰهَ | لَهٗ | مُلْكُ السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضِ ؕ |
| کیا | نہیں تم جانتے | کہ بیشک | اللہ | اس کیلئے ہے | آسمانوں کی بادشاہی | اور زمین (کی) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُعَذِّبُ | مَنْ | يَّشَآءُ | وَ | يَغْفِرُ | لِمَنْ | يَّشَآءُ ؕ |
| وہ عذاب دیتا ہے | جسے | وہ چاہتا ہے | اور | وہ معاف کر دیتا ہے | جس کو | وہ چاہتا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ اللّٰهُ | عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ | قَدِيْرٌ (40) | يٰۤاَيُّهَا ❻ | الرَّسُوْلُ | لَا | يَحْزُنْكَ ❹ |
| اور اللہ تعالیٰ | ہر چیز پر | قادر ہے | اے | رسول! | نہ | آپ کو غمگین کریں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يُسَارِعُوْنَ | فِی الْكُفْرِ | مِنَ الَّذِيْنَ |
| وہ لوگ جو | وہ سب جلدی کرتے ہیں | کفر میں | (ان) میں سے (کچھ ایسے ہیں) جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْۤا | اٰمَنَّا | بِاَفْوَاهِهِمْ | وَ | لَمْ تُؤْمِنْ ❼ | قُلُوْبُهُمْ ۛ |
| سب کہتے ہیں | ہم ایمان لائے | اپنے منہ سے | حالانکہ | نہیں ایمان لاتے | ان کے دل |

### ضروری وضاحت

❶ "تَابَ" کا اصل ترجمہ "رجوع" کرنا ہے اگر اس کی نسبت بندے کی طرف ہو تو مراد "توبہ کرنا" ہوتا ہے اور اگر اللہ کی طرف نسبت ہو تو مراد "توبہ قبول کرنا" ہوتا ہے۔ ❷ اگر لفظ بَعْد سے پہلے مِنْ ہو تو اسکے ترجمے کی ضرورت نہیں ❸ اَصْلَحَ کے شروع میں "اَ" معنی میں تبدیلی کے لیے ہے۔ ❹ "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ "يَا" اور "اَيُّهَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔ ❼ "تُؤْمِنْ" میں علامت "تُ" واحد مؤنث کے لیے ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ مِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا ۛ | اوران میں سے جو یہودی ہوئے |
| سَمّٰعُوْنَ لِلْكَذِبِ | وہ کان لگاتے ہیں جھوٹ (بنانے) کے لیے |
| سَمّٰعُوْنَ لِقَوْمٍ اٰخَرِيْنَ ۙ | وہ کان لگاتے ہیں دوسری قوم کے لیے |
| لَمْ يَاْتُوْكَ ؕ يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ | (جو) نہیں آتے آپکے پاس، وہ بدل دیتے ہیں کلمات کو |
| مِنْۢ بَعْدِ مَوَاضِعِهٖ ۚ | اس کے (اصل) موقع محل (متعین ہونے) کے بعد |
| يَقُوْلُوْنَ اِنْ اُوْتِيْتُمْ هٰذَا | وہ کہتے ہیں (لوگوں سے) اگر تمہیں دیا جائے یہ (بدلا ہوا حکم) |
| فَخُذُوْهُ وَ اِنْ لَّمْ تُؤْتَوْهُ | تو لے لینا اسے اور اگر نہ تم دیے جاؤ یہ (حکم تو) |
| فَاحْذَرُوْا ؕ وَ مَنْ | پھر بچو (اور نہ مانو)، اور جس کو (کہ) |
| يُّرِدِ اللّٰهُ فِتْنَتَهٗ | ارادہ کرلے اللہ اس کی آزمائش (گمراہ کرنے) کا |
| فَلَنْ تَمْلِكَ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا ؕ | تو ہرگز نہیں تم اختیار رکھتے اس کیلئے اللہ سے (ہدایت کا) کچھ بھی |
| اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَمْ يُرِدِ اللّٰهُ | یہ وہ لوگ ہیں جنہیں نہیں چاہتا اللہ تعالیٰ |
| اَنْ يُّطَهِّرَ قُلُوْبَهُمْ ؕ | کہ وہ پاک کرے ان کے دلوں کو |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ | :منجانب، منجملہ، من وعن۔ | مَوَاضِعِهٖ | :وضع قطع، موضوع، موضع۔ |
| هَادُوْا | :یہود ونصارٰی، یہودیت۔ | يَقُوْلُوْنَ | :قول، اقوال، مقولہ۔ |
| سَمّٰعُوْنَ | :قوت سماعت، آلہ سماعت، سمع وبصر۔ | فَخُذُوْهُ | :اخذ، مأخوذ، مواخذہ۔ |
| لِلْكَذِبِ | :کذب وافترا، تکذیب، کذاب۔ | يُرِدِ | :ارادہ، مرید، مراد۔ |
| اٰخَرِيْنَ | :آخری، اُخروی زندگی۔ | فِتْنَتَهٗ | :فتنہ وفساد، فتنوں کا مرکز۔ |
| يُحَرِّفُوْنَ | :تحریف شدہ۔ | تَمْلِكَ | :مالک، املاک، مملوک۔ |
| الْكَلِمَ | :کلمہ، کلام، تکیہ کلام۔ | يُّطَهِّرَ | :طاہر، طہارت، ازواج مطہرات۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنَ الَّذِيْنَ | هَادُوْا ۛ | سَمّٰعُوْنَ ❶ | لِلْكَذِبِ |
| اور | ان میں سے جو | سب یہودی ہوئے | وہ سب کان لگانیوالے ہیں | جھوٹ کے لیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَمّٰعُوْنَ ❶ | لِقَوْمٍ اٰخَرِيْنَ ۙ | لَمْ | يَاْتُوْكَ ۭ ❷ |
| وہ سب کان لگانیوالے ہیں | دوسری قوم کے لیے | (جو) نہیں | وہ سب آئے آپکے پاس |

| | | |
|---|---|---|
| يُحَرِّفُوْنَ | الْكَلِمَ | مِنْۢ بَعْدِ مَوَاضِعِهٖ ۚ ❸ |
| وہ سب بدل دیتے ہیں | کلمات کو | اس کے (اصل) موقع محل (متعین ہونے) کے بعد |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَقُوْلُوْنَ | اِنْ | اُوْتِيْتُمْ | هٰذَا | فَخُذُوْهُ ❷ | وَ اِنْ |
| وہ سب کہتے ہیں | اگر | تمہیں دیا جائے | یہ (حکم) | تو سب لے لینا اسے | اور اگر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَّمْ | تُؤْتَوْهُ ❷ | فَاحْذَرُوْا ۭ ❹ | وَ مَنْ | يُّرِدِ اللّٰهُ ❺ | فِتْنَتَهٗ |
| نہ | تم سب دیے جاؤ یہ (حکم) | پھر تم سب بچو | اور جس کو (کہ) | ارادہ کرلے اللہ | اسکی آزمائش کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَنْ ❻ | تَمْلِكَ | لَهٗ | مِنَ اللّٰهِ | شَيْئًا ۭ | اُولٰۗىِٕكَ |
| تو ہرگز نہیں | آپ مالک | اس کے لیے | اللہ (کی طرف) سے (ہدایت کے) | کچھ بھی | یہ وہ لوگ ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | لَمْ | يُرِدِ اللّٰهُ ❺ | اَنْ | يُّطَهِّرَ | قُلُوْبَهُمْ ۭ |
| جنہیں | نہیں | چاہتا اللہ تعالیٰ | کہ | وہ پاک کرے | ان سب کے دلوں کو |

### ضروری وضاحت

❶ "سَمّٰعُوْنَ" کی شد میں "مبالغے" کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ "کان لگانے والے" کیا گیا ہے۔ ❷ "وْا" کے بعد کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "الف" گر جاتا ہے۔ ❸ اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے "مِنْ" ہو تو اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❹ اگر فعل کے شروع میں "ا" اور آخر میں "وْا" ہو تو اس میں "کام کرنے کا حکم" ہوتا ہے۔ ❺ علامت "یُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ علامت "لَنْ" میں نفی میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور یہ علامت فعل کو مستقبل کے معنی میں بھی کر دیتی ہے۔

| | |
|---|---|
| لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ ۚ | ان کے لیے دنیا میں (بھی) رسوائی ہے |
| وَّ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿41﴾ | اور ان کے لیے آخرت میں بڑا عذاب ہے۔ ﴿41﴾ |
| سَمّٰعُوْنَ لِلْكَذِبِ | (یہ) کان لگانے والے ہیں جھوٹ بنانے کے لیے |
| اَكّٰلُوْنَ لِلسُّحْتِ ؕ | حرام کھانے والے ہیں |
| فَاِنْ جَآءُوْكَ | پس اگر وہ آئیں آپ کے پاس (کوئی مقدمہ لے کر) |
| فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ | تو آپ فیصلہ کریں ان کے درمیان |
| اَوْ اَعْرِضْ عَنْهُمْ ۚ | یا آپ اعراض کریں ان سے (آپ کو اختیار ہے) |
| وَ اِنْ تُعْرِضْ عَنْهُمْ | اور اگر آپ اعراض کریں ان سے (اور فیصلہ نہ کریں) |
| فَلَنْ يَّضُرُّوْكَ شَيْـًٔا ؕ | تو ہرگز نہیں بگاڑ سکیں گے آپ کا کچھ بھی |
| وَ اِنْ حَكَمْتَ | اور اگر آپ فیصلہ کریں |
| فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ بِالْقِسْطِ ؕ | تو آپ فیصلہ کریں ان کے درمیان انصاف سے |
| اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ ﴿42﴾ | بیشک اللہ پسند کرتا ہے انصاف کرنے والوں کو۔ ﴿42﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فِي : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | فَاحْكُمْ، حَكَمْتَ : حاکم، حکومت، محکوم۔ |
| الْاٰخِرَةِ : آخرت کی زندگی، یوم آخرت۔ | بَيْنَهُمْ : بین الاقوامی، بین السطور۔ |
| عَذَابٌ : اللہ کا عذاب، عذاب کا وعدہ۔ | اَعْرِضْ، تُعْرِضْ : اعراض کرنا۔ |
| عَظِيْمٌ : عظیم المرتبت، عظمت، اعظم۔ | يَّضُرُّوْكَ : مضرِ صحت، ضرر رساں۔ |
| سَمّٰعُوْنَ : قوت سماعت، آلہ سماعت، سمع و بصر۔ | شَيْـًٔا : شے، اشیاء، اشیائے خوردنی۔ |
| لِلْكَذِبِ : کذب و افتریٰ، کذب بیانی، کذاب۔ | يُحِبُّ : حُب، محبوب، محبت۔ |
| اَكّٰلُوْنَ : اکل و شرب، ماٗکولات۔ | بِالْقِسْطِ، الْمُقْسِطِيْنَ : قسط، اقساط۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | فِي الدُّنْيَا | خِزْيٌ ج | وَّ | لَهُمْ | فِي الْاٰخِرَةِ ❶ |
| ان کے لیے | دنیا میں (بھی) | رسوائی ہے | اور | ان کے لیے | آخرت میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَذَابٌ | عَظِيْمٌ (41) | سَمّٰعُوْنَ ❷ | لِلْكَذِبِ ❸ |
| عذاب ہے | بڑا | سب کان لگانے والے ہیں | جھوٹ کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَكّٰلُوْنَ ❷ | لِلسُّحْتِ ط | فَاِنْ | جَآءُوْكَ ❹ | فَاحْكُمْ ❺ |
| سب بہت کھانے والے ہیں | حرام کو | پس اگر | وہ سب آئیں آپکے پاس | تو آپ فیصلہ کریں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَهُمْ | اَوْ | اَعْرِضْ ❺ | عَنْهُمْ ج | وَ اِنْ |
| ان کے درمیان | یا | آپ اعراض کریں | ان سے | اور اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تُعْرِضْ | عَنْهُمْ | فَلَنْ | يَّضُرُّوْكَ | شَيْئًا ط |
| آپ اعراض کریں | ان سے | تو ہرگز نہیں | وہ سب بگاڑ سکیں گے آپ کا | کچھ بھی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنْ | حَكَمْتَ | فَاحْكُمْ ❺ | بَيْنَهُمْ |
| اور | اگر | آپ فیصلہ کریں | تو آپ فیصلہ کریں | ان کے درمیان |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْقِسْطِ ط | اِنَّ | اللّٰهَ | يُحِبُّ ❻ | الْمُقْسِطِيْنَ (42) |
| انصاف سے | بیشک | اللہ | پسند کرتا ہے | سب انصاف کرنے والوں کو |

## ضروری وضاحت

❶ "ة" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ "سَمّٰعُوْنَ" اور "اَكّٰلُوْنَ" کی شد میں "مبالغہ" کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ "کان لگانے والے" اور "اَكّٰلُوْنَ" میں "بہت کھانے والے" کیا گیا ہے۔ ❸ مراد "جھوٹ" کی طرف ہے۔ ❹ "وا" کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "الف" گر جاتا ہے۔ ❺ فعل کے شروع میں "ا" اور آخر میں "جزم" ہو تو کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❻ "يُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ شروع میں "مُ" اور آخر سے پہلے "زیر" ہو تو ترجمہ "کرنیوالا" کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ كَيْفَ يُحَكِّمُوْنَكَ | اور کیونکر یہ فیصلہ کرائیں گے آپ سے |
| وَ عِنْدَهُمُ التَّوْرٰىةُ | حالانکہ ان کے پاس تورات ہے |
| فِيْهَا حُكْمُ اللّٰهِ | (اور) اس میں اللہ کا حکم بھی موجود ہے |
| ثُمَّ يَتَوَلَّوْنَ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ ؕ | پھر منہ پھیر لیتے ہیں اس (کو جان لینے) کے بعد |
| وَ مَآ اُولٰٓئِكَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ ﴿43﴾ | اور نہیں وہ ایمان لانے والے ہی۔ ﴿43﴾ |
| اِنَّآ اَنْزَلْنَا التَّوْرٰىةَ | بیشک ہم نے اتاری تورات |
| فِيْهَا هُدًى وَّ نُوْرٌ ۚ | اس میں ہدایت اور روشنی ہے |
| يَحْكُمُ بِهَا النَّبِيُّوْنَ الَّذِيْنَ | حکم دیتے رہے اس کے مطابق تمام انبیاء جو |
| اَسْلَمُوْا لِلَّذِيْنَ هَادُوْا | فرمانبردار تھے، اُن لوگوں کو جو یہودی ہوئے |
| وَ الرَّبّٰنِيُّوْنَ وَ الْاَحْبَارُ | اور مشائخ (رب والے) اور علماء (بھی) |
| بِمَا اسْتُحْفِظُوْا | (اس) وجہ سے جو وہ محافظ بنائے گئے تھے |
| مِنْ كِتٰبِ اللّٰهِ وَ كَانُوْا عَلَيْهِ شُهَدَآءَ ۚ | اللہ کی کتاب کے اور وہ تھے اس پر گواہ |

ع 6/9/10

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُحَكِّمُوْنَكَ: حاکم، محکوم، حکومت۔ | اَنْزَلْنَا: نازل، نزول، منزل۔ |
| عِنْدَهُمْ: عندالطلب، عندالضرورت۔ | هُدًى: ہدایت، ہادی کائنات۔ |
| فِيْهَا: فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | نُوْرٌ: نور، نورانیت، منور۔ |
| حُكْمُ: حکم الٰہی، حکم ربانی۔ | اَسْلَمُوْا: اسلام، مسلم، مسلمان۔ |
| مِنْ: منجانب، منجملہ، من وعن۔ | الرَّبّٰنِيُّوْنَ: رب، ربوبیت، حکم ربانی۔ |
| بَعْدِ: بعدازموت، بعدازغذا۔ | اسْتُحْفِظُوْا: حافظ، محفوظ، تحفیظ القرآن۔ |
| بِالْمُؤْمِنِيْنَ: امن، ایمان، مؤمن۔ | شُهَدَآءَ: شہید، شاہد، شہادت، شہداء۔ |

ع 6 9 10

| وَ كَيْفَ | يُحَكِّمُوْنَكَ | وَ | عِنْدَهُمُ | التَّوْرٰىةُ ❶ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| اور کیونکر | وہ سب فیصلہ کرائیں گے آپ سے | حالانکہ | ان کے پاس | تورات ہے |

| فِيْهَا | حُكْمُ اللّٰهِ | ثُمَّ | يَتَوَلَّوْنَ ❷ | مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ ❸ ط |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| اس میں | اللہ کا حکم (موجود) ہے | پھر | وہ سب منہ پھیر لیتے ہیں | اس کے بعد |

| وَ | مَآ | اُولٰٓئِكَ | بِالْمُؤْمِنِيْنَ ❹ (43) | اِنَّآ اَنْزَلْنَا ❺ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| اور | نہیں | وہ لوگ | سب ایمان لانے والے | بیشک ہم نے اتاری |

| التَّوْرٰىةَ ❶ | فِيْهَا | هُدًى | وَّ نُوْرٌ ج | يَحْكُمُ ❻ | بِهَا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| تورات | اس میں | ہدایت | اور روشنی ہے | حکم دیتے رہے | اس کے (مطابق) |

| النَّبِيُّوْنَ | الَّذِيْنَ | اَسْلَمُوْا | لِلَّذِيْنَ | هَادُوْا |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| تمام انبیاء | جو | سب فرمانبردار تھے | اُن لوگوں کو جو | سب یہودی ہوئے |

| وَ | الرَّبّٰنِيُّوْنَ | وَ | الْاَحْبَارُ | بِمَا | اسْتُحْفِظُوْا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اور | سب مشائخ | اور | علماء | (اس) وجہ سے جو | وہ سب محافظ بنائے گئے تھے |

| مِنْ كِتٰبِ اللّٰهِ ❼ | وَ | كَانُوْا | عَلَيْهِ | شُهَدَآءَ ج |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| اللہ کی کتاب کے | اور | وہ سب تھے | اس پر | گواہ |

## ضروری وضاحت

❶"ۃ" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷"يَتَوَلَّوْنَ" میں علامت "تَ" کام کو اہتمام سے کرنے کے لیے استعمال ہوئی ہے۔ ❸ لفظ "بَعْدِ" سے پہلے "مِنْ" ہو تو اس "مِنْ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❹"بِ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں۔ ❺"اِنَّا" اصل میں "اِنَّنَا" تھا تخفیف کے لیے ایک "نون" کو گرا دیا گیا ہے۔ ❻ یہاں علامت "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❼"مِنْ" کا اصل ترجمہ "سے" ہے ضرورتاً "کے" کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ وَاخْشَوْنِ | پس تم نہ ڈرو لوگوں سے اور ڈرو مجھ سے |
| وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ | اور نہ بدلے میں لو میری آیتوں کے تھوڑی قیمت |
| وَ مَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ | اور جو نہ حکم دے اس کا جو اللہ نے اتارا ہے |
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿44﴾ | تو وہی لوگ ہی کافر ہیں۔ ﴿44﴾ |
| وَ كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ فِيْهَآ | اور ہم نے فرض کیا اُن پر اس (تورات) میں |
| اَنَّ النَّفْسَ بِالنَّفْسِ ۙ | کہ بیشک جان کے بدلے جان |
| وَ الْعَيْنَ بِالْعَيْنِ | اور آنکھ کے بدلے آنکھ (پھوڑی جائے) |
| وَ الْاَنْفَ بِالْاَنْفِ | اور ناک کے بدلے ناک (کاٹی جائے) |
| وَالْاُذُنَ بِالْاُذُنِ | اور کان کے بدلے کان (کاٹا جائے) |
| وَالسِّنَّ بِالسِّنِّ ۙ | اور دانت کے بدلے دانت (اکھاڑا جائے) |
| وَ الْجُرُوْحَ قِصَاصٌ ؕ | اور زخموں کا (بھی اسی طرح) بدلہ ہے |
| فَمَنْ تَصَدَّقَ بِهٖ | پس جو صدقہ (معاف) کردے اس کو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَلَا | :لاعلاج، لاتعداد، لامحدود۔ | يَحْكُمْ | :حکم، حاکم، محکوم۔ |
| تَخْشَوُا، اخْشَوْنِ | :خشیت الٰہی۔ | اَنْزَلَ | :نازل، نزول، منزل۔ |
| الْعَيْنَ | :عینی شاہد، عین سامنے، عین درمیان۔ | الْكٰفِرُوْنَ | :کفر، کفار، کافر۔ |
| تَشْتَرُوْا | :بیع وشرا، مشتری ہوشیار باش۔ | كَتَبْنَا | :کاتب، کتاب، مکتوب۔ |
| بِاٰيٰتِيْ | :قرآنی آیات۔ | الْجُرُوْحَ | :فاضل الطب والجراحت، آلات جراحی۔ |
| ثَمَنًا | :زرِ ثمن۔ | قِصَاصٌ | :دیت وقصاص، قصاص میں قتل کرنا۔ |
| قَلِيْلًا | :قلیل مدت، قلیل دن۔ | تَصَدَّقَ | :صدقہ وخیرات، صدقات۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَا تَخْشَوُا ❶ | النَّاسَ | وَ | اخْشَوْنِ ❷ | وَلَا تَشْتَرُوْا ❶ |
| پس نہ تم سب ڈرو | لوگوں سے | اور | تم سب مجھ سے ڈرو | اور نہ تم سب بدلے میں لو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِاٰيٰتِیْ | ثَمَنًا | قَلِيْلًا ط | وَ مَنْ | لَّمْ | يَحْكُمْ ❸ |
| میری آیتوں کے | قیمت | تھوڑی | اور جو | نہ | حکم دے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَآ | اَنْزَلَ ❹ | اللّٰهُ ❺ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الْكٰفِرُوْنَ ❻ (44) |
| (اس) کا جو | اتارا ہے | اللہ نے | تو وہی لوگ | ہی سب کافر ہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَتَبْنَا | عَلَيْهِمْ | فِيْهَآ | اَنَّ | النَّفْسَ | بِالنَّفْسِ لا |
| اور | ہم نے فرض کیا | اُن پر | اس (تورات) میں | کہ بیشک | جان | جان کے بدلے میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْعَيْنَ | بِالْعَيْنِ | وَ | الْاَنْفَ | بِالْاَنْفِ |
| اور | آنکھ | آنکھ کے بدلے میں | اور | ناک | ناک کے بدلے میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاُذُنَ | بِالْاُذُنِ | وَ | السِّنَّ | بِالسِّنِّ لا |
| اور | کان | کان کے بدلے میں | اور | دانت | دانت کے بدلے میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْجُرُوْحَ | قِصَاصٌ ط | فَمَنْ | تَصَدَّقَ ❼ | بِهٖ |
| اور | زخموں کا (بھی) | بدلہ ہے | پس جو | صدقہ (معاف) کردے | اس کو |

### ضروری وضاحت

❶ فعل کے شروع میں "لا" اور آخر میں "وا" میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❷ "اِخْشَوْنِ" اصل میں "اِخْشَوْنِیْ" تھا اسکے آخر میں "ی" کو گرا دیا گیا ہے۔ ❸ علامت "ی" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ "اَنْزَلَ" کے شروع میں "ا" معنی میں تبدیلی کے لیے آیا ہے۔ "نَزَلَ" اترا "اَنْزَلَ" اتارا۔ ❺ فعل کے بعد ایسا اسم جس کے آخر میں "پیش" ہو تو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ❻ "هُمْ" اور "اَلْ" دونوں میں "ہی" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ "تَصَدَّقَ" کی "ت" میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| فَهُوَ كَفَّارَةٌ لَّهٗ ؕ | تو وہ کفارہ ہوگا اس کے لیے |
| وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ | اور جو نہ حکم دے اس کے مطابق جو اللہ نے نازل کیا |
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ (45) | تو وہی لوگ ہی ظالم ہیں۔ (45) |
| وَ قَفَّيْنَا عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ | اور ہم نے بھیجا اُن (نبیوں) کے نقش قدم پر |
| بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ مُصَدِّقًا | عیسیٰ بن مریم کو (جو) تصدیق کرنے والے تھے |
| لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ ص | اس کی جو اس سے پہلے آئی تورات |
| وَ اٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ فِيْهِ هُدًى وَّ نُوْرٌ ۙ | اور ہم نے دی اسے انجیل اُس میں ہدایت اور روشنی ہے |
| وَّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ | اور تصدیق کرنیوالی ہے اس کی جو اس سے پہلے آئی تورات |
| وَهُدًى وَّمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ؕ (46) | اور ہدایت اور نصیحت ہے پرہیز گاروں کیلئے۔ (46) |
| وَلْيَحْكُمْ اَهْلُ الْاِنْجِيْلِ | اور چاہیے کہ حکم دیا کریں اہل انجیل |
| بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْهِ ؕ | اس کا جو اللہ نے اتارا اس (انجیل) میں |
| وَ مَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ | اور جو نہیں حکم دیتا اس کا جو اللہ نے اُتارا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَفَّارَةٌ | : گناہوں کا کفارہ، قسم کا کفارہ۔ | بَيْنَ | : بین الاقوامی، مابین، بین السطور۔ |
| يَحْكُمْ | : حکم، حاکم، محکوم۔ | يَدَيْهِ | : یدِطولیٰ، یدِبیضاء۔ |
| اَنْزَلَ | : نزول قرآن، نازل، منزل۔ | فِيْهِ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| الظّٰلِمُوْنَ | : ظلم، ظالم، مظلوم۔ | هُدًى | : ہدایت، ہادی کائنات۔ |
| عَلٰى | : علَی الاعلان، علَی العموم، علیحدہ۔ | نُوْرٌ | : نورحق، نورِ ہدایت، نورانیت۔ |
| اٰثَارِهِمْ | : آثار قدیمہ، بچپنے کے آثار۔ | مَوْعِظَةً | : وعظ، واعظین۔ |
| مُصَدِّقًا | : صادق و مصدوق، تصدیق، مصدقہ نقل۔ | لِّلْمُتَّقِيْنَ | : تقویٰ، متقی، متقین۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَهُوَ | كَفَّارَةٌ❶ | لَّهٗ ؕ | وَ مَنۡ | لَّمۡ | يَحۡكُمۡ❷ | بِمَآ | اَنۡزَلَ❸ |
| تو وہ | کفارہ ہوگا | اس کیلئے | اور جو | نہ | حکم دے | (اس) کا جو | نازل کیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الظّٰلِمُوۡنَ❹ (45) | وَ | قَفَّيۡنَا | عَلٰٓى اٰثَارِهِمۡ |
| اللہ نے | تو وہی لوگ | ہی سب ظالم ہیں | اور | ہم نے بھیجا | اُن (نبیوں) کے نقش قدم پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِعِيۡسَى ابۡنِ مَرۡيَمَ | مُصَدِّقًا | لِّمَا | بَيۡنَ يَدَيۡهِ❺ | مِنَ التَّوۡرٰىةِ❶ ۖ |
| عیسٰی ابن مریم کو | تصدیق کرنیوالے تھے | (اس) کی جو | اس سے آگے ہے | تورات سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اٰتَيۡنٰهُ | الۡاِنۡجِيۡلَ | فِيۡهِ | هُدًى | وَّ نُوۡرٌ ۙ |
| اور | ہم نے دی اسے | انجیل | اُس میں | ہدایت | اور روشنی ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | مُصَدِّقًا | لِّمَا | بَيۡنَ يَدَيۡهِ❺ | مِنَ التَّوۡرٰىةِ❶ | وَ | هُدًى |
| اور | تصدیق کرنیوالی ہے | (اس) کی جو | اس سے پہلے آئی | تورات سے | اور | ہدایت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | مَوۡعِظَةً❶ | لِّلۡمُتَّقِيۡنَ ؕ (46) | وَلۡيَحۡكُمۡ❷❻ | اَهۡلُ الۡاِنۡجِيۡلِ | بِمَآ |
| اور | نصیحت ہے | پرہیزگاروں کیلئے | اور چاہیے کہ وہ حکم دیں | اہل انجیل | (اس) کا جو |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡزَلَ❸ | اللّٰهُ | فِيۡهِ ؕ | وَمَنۡ | لَّمۡ يَحۡكُمۡ❷ | بِمَآ | اَنۡزَلَ❸ | اللّٰهُ |
| اُتارا | اللہ نے | اُس میں | اور جو | نہیں حکم دیتا | (اس) کا جو | اُتارا | اللہ نے |

## ضروری وضاحت

❶علامت ''ة'' اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷علامت ''يـ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸''اَنۡزَلَ'' کے شروع میں ''ا'' معنی میں تبدیلی کے لیے آیا ہے۔ ''نَزَلَ'' اُترا ''اَنۡزَلَ'' اُتارا۔ ❹''هُمۡ'' اور ''اَلۡ'' دونوں میں ''ہی'' کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺''بَيۡنَ يَدَيۡهِ'' کا لفظی ترجمہ ''اس کے ہاتھوں کے درمیان'' ہے مراد اس سے آگے یعنی ''پہلے'' ہے یہاں ''بَيۡنَ'' کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں۔ ❻''وَ'' یا ''فَ'' کے بعد اگر ''جزم والا لام'' ہو تو اس ''لۡ'' کا ترجمہ ''چاہیے کہ'' ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ (47) | تو وہ لوگ ہی نافرمان ہیں۔ (47) |
| وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ | اور ہم نے اتاری آپ کی طرف کتاب حق کے ساتھ |
| مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ الْكِتٰبِ | تصدیق کرنیوالی ہے اسکی جو کتاب اس سے پہلے ہے |
| وَ مُهَيْمِنًا عَلَيْهِ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ | اور نگران ہے اس پر، پس فیصلہ کرو اُن کے درمیان |
| بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ | اس کے مطابق جو اللہ نے اتارا ہے |
| وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ | اور نہ پیروی کرو ان کی خواہشات کی |
| عَمَّا جَآءَكَ مِنَ الْحَقِّ ؕ | اس سے (ہٹ کر) جو آیا ہے تیرے پاس حق |
| لِكُلٍّ جَعَلْنَا مِنْكُمْ | ہم نے مقرر کیا ہے تم میں سے ہر ایک کے لیے |
| شِرْعَةً وَّمِنْهَاجًا ؕ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ | ایک دستور اور طریقہ اور اگر اللہ چاہتا (تو) |
| لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً | البتہ بنا دیتا تم سب کو ایک امت (ایک شریعت پر) |
| وَّ لٰكِنْ لِّيَبْلُوَكُمْ | اور لیکن (وہ چاہتا ہے) کہ وہ آزمائے تمہیں |
| فِىْ مَآ اٰتٰىكُمْ | (ان احکام کے بارے) میں جو اس نے دیے ہیں تمہیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

الْفٰسِقُوْنَ: فسق وفجور، فاسق وفاجر۔
اَنْزَلْنَآ، اَنْزَلَ: نازل، شانِ نزول، منزل۔
اِلَيْكَ: الداعی الی الخیر، مکتوب الیہ۔
بِالْحَقِّ: حق وصداقت، حقیقی، حقیقت۔
مُصَدِّقًا: مصدقہ نقل، صادق ومصدوق، تصدیق۔
يَدَيْهِ: یدِطولیٰ، یدِبیضاء۔
عَلَيْهِ: علی الاعلان، علی العموم، علیحدہ۔

فَاحْكُمْ: حکم، حاکم، محکوم۔
بَيْنَهُمْ: بین الاقوامی، بین السطور۔
تَتَّبِعْ: متبع سنت، اتباع رسول، تابع فرمان۔
لِكُلٍّ: کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔
شِرْعَةً: شریعت، شرعی احکام، شرعی مسائل۔
مِنْهَاجًا: منہاج النبوۃ، اسی نہج پر، سلفی منہج۔
لِّيَبْلُوَكُمْ: بلا، ابتلا، مبتلا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الۡفٰسِقُوۡنَ❶ (47) | وَ | اَنۡزَلۡنَآ❷ | اِلَيۡكَ | الۡكِتٰبَ |
| تو وہی لوگ | ہی سب نافرمان ہیں | اور | ہم نے اتاری | آپ کی طرف | کتاب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالۡحَقِّ | مُصَدِّقًا❸ | لِّمَا | بَيۡنَ يَدَيۡهِ❹ | مِنَ الۡكِتٰبِ❺ |
| حق کے ساتھ | تصدیق کرنیوالی ہے | (اس) کی جو | اس سے آگے ہے | کتاب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مُهَيۡمِنًا❸ | عَلَيۡهِ | فَاحۡكُمۡ | بَيۡنَهُمۡ | بِمَآ |
| اور | نگرانی کرنیوالی ہے | اس پر | پس فیصلہ کرو | اُن کے درمیان | (اس) کا جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡزَلَ❷ | اللّٰهُ | وَ | لَا تَتَّبِعۡ❻ | اَهۡوَآءَهُمۡ | عَمَّا❼ |
| اُتارا ہے | اللہ نے | اور | نہ پیروی کرو | ان کی خواہشات کی | (اس) سے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَآءَكَ | مِنَ الۡحَقِّ ؕ | لِكُلٍّ | جَعَلۡنَا❷ | مِنۡكُمۡ |
| جو آیا ہے تیرے پاس | حق سے | ہر ایک کے لیے | ہم نے مقرر کیا ہے | تم میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شِرۡعَةً❽ | وَّ | مِنۡهَاجًا ؕ | وَ لَوۡ | شَآءَ اللّٰهُ | لَجَعَلَكُمۡ |
| ایک دستور | اور | طریقہ | اور اگر | اللہ چاہتا | البتہ بنا دیتا تمھیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُمَّةً وَّاحِدَةً❽ | وَّلٰكِنۡ | لِّيَبۡلُوَكُمۡ | فِيۡ مَآ | اٰتٰىكُمۡ |
| ایک امت | اور لیکن | تا کہ وہ آزمائے تمھیں | (اُن احکام کے بارے) میں جو | اس نے دیے ہیں تمھیں |

### ضروری وضاحت

❶ "هُمۡ" کے بعد "اَلۡ" ہو تو دونوں میں "ہی" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ "اَنۡزَلَ" کے شروع میں "اَ" معنی میں تبدیلی کے لیے ہے۔ ❸ شروع میں "مُ" اور آخر سے پہلے "زیر" ہو تو اس میں "کرنیوالا" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ "بَيۡنَ يَدَيۡهِ" کا لفظی ترجمہ "اسکے ہاتھوں کے درمیان" مراد اس سے آگے یعنی "پہلے" ہے اور "بَيۡنَ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں۔ ❺ "مِنۡ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ شروع میں "لا" اور آخر میں "جزم" ہو تو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❼ "عَمَّا = عَنۡ + مَا" کا مجموعہ ہے۔ ❽ "ة" "مؤنث" کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ ؕ | تو ایک دوسرے سے آگے بڑھو بھلائی کے کاموں میں، |
| اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيْعًا فَيُنَبِّئُكُمْ | اللہ ہی کی طرف تم سب کا لوٹنا ہے پس وہ خبر دے گا تمہیں |
| بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ۙ (48) | اس کی جو (کہ) تم تھے اس میں اختلاف کرتے۔ (48) |
| وَ اَنِ احْكُمْ بَيْنَهُمْ | اور یہ کہ فیصلہ کرو ان کے درمیان |
| بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ | اس کے مطابق جو اللہ نے نازل کیا |
| وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ | اور نہ پیروی کرو اُنکی خواہشات کی |
| وَ احْذَرْهُمْ اَنْ يَّفْتِنُوْكَ | اور بچو ان سے کہ وہ (بہکا کر) فتنے میں مبتلا (نہ) کریں آپکو |
| عَنْۢ بَعْضِ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ | بعض (ایسے احکام) سے جو اللہ نے اتارے |
| اِلَيْكَ ؕ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمْ | آپکی طرف، پھر اگر یہ پھر جائیں تو جان لو |
| اَنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّصِيْبَهُمْ | بیشک اللہ چاہتا ہے کہ پہنچائے انہیں (سزا) |
| بِبَعْضِ ذُنُوْبِهِمْ ؕ وَ اِنَّ | اُن کے بعض گناہوں کے سبب، اور بیشک |
| كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ لَفٰسِقُوْنَ (49) | لوگوں میں سے بہت سے یقیناً نافرمان ہیں۔ (49) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- فَاسْتَبِقُوا : سبقت کرنا، مسابقت بازی۔
- الْخَيْرٰتِ : صدقہ وخیرات، خیرات کے کام۔
- مَرْجِعُكُمْ : رجوع، مراجعت، رجعت پسندی۔
- جَمِيْعًا : جمیع کائنات، جماعت، جمع۔
- فَيُنَبِّئُكُمْ : نبوت، انبیاء (وحی کی خبر دینے والے)۔
- تَخْتَلِفُوْنَ : اختلاف، مختلف گروہ، مختلف فرقے۔
- اَنْزَلَ : نازل، نزول، منزل۔
- تَتَّبِعْ : اتباع رسول، متبع سنت، تابع فرماں۔
- يَّفْتِنُوْكَ : فتنہ وفساد، فتنوں کی سرزمین، فتنہ باز۔
- بَعْضِ : بعض اوقات، بعض دفعہ۔
- اِلَيْكَ : الداعی الی الخیر، مکتوب الیہ۔
- فَاعْلَمْ : علم، عالم، معلوم، تعلیمات۔
- يُرِيْدُ : ارادہ، مرید، مراد۔
- يُّصِيْبَهُمْ : مصیبت، مصائب۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاسْتَبِقُوا | الْخَيْرٰتِ ط ❶ | اِلَى اللّٰهِ | مَرْجِعُكُمْ | جَمِيْعًا |
| تو تم سب ایک دوسرے سے آگے بڑھو | بھلائی (کے کاموں) میں | اللہ ہی کی طرف | تمہارا لوٹنا ہے | سب کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَيُنَبِّئُكُمْ | بِمَا | كُنْتُمْ | فِيْهِ | تَخْتَلِفُوْنَ ۝48 لا | وَ اَنِ ❷ |
| پس وہ خبر دے گا تمہیں | (اس) کی جو | تم تھے | اس میں | تم سب اختلاف کرتے | اور یہ کہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| احْكُمْ ❸ | بَيْنَهُمْ | بِمَآ | اَنْزَلَ ❹ | اللّٰهُ | وَ | لَا تَتَّبِعْ ❺ |
| فیصلہ کرو | انکے درمیان | اس کے مطابق جو | نازل کیا | اللہ نے | اور | نہ پیروی کریں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَهْوَآءَهُمْ | وَ | احْذَرْهُمْ ❸ | اَنْ | يَّفْتِنُوْكَ ❻ | عَنْ بَعْضِ |
| اُنکی خواہشات کی | اور | بچو اِن سے | کہ | وہ سب آپکو فتنے میں مبتلا کریں | بعض (احکام) سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَنْزَلَ ❹ | اللّٰهُ | اِلَيْكَ ط | فَاِنْ | تَوَلَّوْا ❼ | فَاعْلَمْ ❸ |
| جو | اُتارا | اللہ نے | آپ کی طرف | پھر اگر | یہ سب پھر جائیں | تو جان لو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّمَا | يُرِيْدُ ❽ | اللّٰهُ | اَنْ | يُّصِيْبَهُمْ | بِبَعْضِ ذُنُوْبِهِمْ ط |
| بیشک | چاہتا ہے | اللہ | کہ | وہ پہنچائے انہیں (سزا) | انکے بعض گناہوں کی وجہ سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّ | كَثِيْرًا | مِّنَ النَّاسِ | لَفٰسِقُوْنَ ۝49 |
| اور | بیشک | بہت | لوگوں میں سے | یقیناً سب نافرمان ہیں |

**ضروری وضاحت**

❶"ات" جمع مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔❷"اَنْ" کو اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے "زیر" دی گئی ہے۔
❸شروع میں "ا" اور آخر میں "جزم" ہوتو اس میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔❹یہاں "اُ" معنی میں تبدیلی کے لیے ہے۔❺فعل
کے شروع میں "لا" اور آخر میں "جزم" ہوتو کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔❻علامت "و" کے بعد اگر کوئی اور علامت آئے تو اس کا
"الف" گر جاتا ہے۔❼"تَوَلَّوْ" کی "تَ" میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔❽"یُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| اَ فَحُكْمَ الْجَاهِلِيَّةِ يَبْغُوْنَ ؕ | تو کیا زمانہ جاہلیت کا حکم یہ (لوگ) چاہتے ہیں |
| وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ حُكْمًا | اور کون زیادہ بہتر ہے اللہ سے حکم دینے میں |
| لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ﴿50﴾ ع | اس قوم کو (جو) یقین رکھتے ہیں۔ ﴿50﴾ ع |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا | اے لوگو جو ایمان لائے ہو! مت بناؤ |
| الْيَهُوْدَ وَالنَّصٰرٰۤى اَوْلِيَآءَ ؘ | یہود و نصاریٰ کو دوست |
| بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ | ان میں سے بعض، بعض کے دوست ہیں۔ |
| وَ مَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ | اور جو دوستی لگائے گا ان (کے ساتھ) تم میں سے |
| فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ ؕ | تو بیشک وہ انہی میں سے ہے |
| اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿51﴾ | بیشک اللہ نہیں ہدایت دیتا ظالم قوم کو۔ ﴿51﴾ |
| فَتَرَى الَّذِيْنَ فِىْ قُلُوْبِهِمْ | پس آپ دیکھتے ہیں ان لوگوں کو (کہ) اُن کے دلوں میں |
| مَّرَضٌ يُّسَارِعُوْنَ | (نفاق) کی بیماری ہے وہ جلدی کرتے ہیں |
| فِيْهِمْ يَقُوْلُوْنَ نَخْشٰۤى | اُن (کی دوستی) میں، کہتے ہیں ہم ڈرتے ہیں |

ع 7/7 11

وقف لازم / وقف غفران / وقف منزل عند البعض

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الْجَاهِلِيَّةِ: جاہلیت کے رسم و رواج، زمانہ جاہلیت۔ | اَوْلِيَآءَ، يَتَوَلَّهُمْ: ولی، ولایت، اولیائے کرام۔ |
| حُكْمًا: حکم ربی، حکم الٰہی۔ | مِّنْكُمْ: منجانب، منجملہ، من و عن۔ |
| اَحْسَنُ: احسن اقدام، داد تحسین۔ | يَهْدِى: ہدایت، ہادی کائنات۔ |
| لِّقَوْمٍ: قوم، اقوام، قومیت۔ | الظّٰلِمِيْنَ: ظلم، ظالم، مظلوم۔ |
| يُّوْقِنُوْنَ: یقین، یقینی طور پر۔ | فَتَرَى: رؤیت ہلال کمیٹی، مرئی و غیر مرئی اشیا۔ |
| اٰمَنُوْا: امن، ایمان، مؤمن۔ | قُلُوْبِهِمْ: قلوب و اذہان، قلبی تعلق۔ |
| تَتَّخِذُوا: اخذ، ماٗخوذ، مواخذہ۔ | مَّرَضٌ: مرض، مریض، امراض قلب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَفَحُكْمَ | الْجَاهِلِيَّةِ❶ | يَبْغُوْنَ ؕ | وَ مَنْ | اَحْسَنُ❷ |
| تو کیا حکم | (زمانہ) جاہلیت کا | وہ سب چاہتے ہیں | اور کون ہے | زیادہ بہتر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنَ اللّٰهِ | حُكْمًا | لِّقَوْمٍ | يُّوْقِنُوْنَ ۧ (50) | يَاَيُّهَا❸ | الَّذِيْنَ |
| اللہ تعالیٰ سے | حکم دینے میں | اس قوم کیلئے | (جو) وہ سب یقین رکھتے ہیں | اے | وہ لوگو جو |

ع 7 7 11

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | لَا تَتَّخِذُوا❹ | الْيَهُوْدَ | وَ | النَّصٰرٰٓى | اَوْلِيَآءَ ؔ |
| سب ایمان لائے ہو! | مت تم سب بناؤ | یہودیوں کو | اور | نصاریٰ کو | دوست |

وقف لازم — وقف غفران — وقف منزل عند البعض

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَعْضُهُمْ | اَوْلِيَآءُ | بَعْضٍ ؕ | وَ مَنْ | يَّتَوَلَّهُمْ❺ | مِّنْكُمْ |
| ان میں سے بعض | دوست ہیں | بعض کے | اور جو | دوستی لگائے گا ان سے | تم میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّهٗ | مِنْهُمْ ؕ | اِنَّ اللّٰهَ | لَا | يَهْدِى | الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ❻ (51) |
| تو بیشک وہ | ان میں سے ہے | بیشک اللہ | نہیں | ہدایت دیتا | ظالم قوم کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَتَرَى | الَّذِيْنَ | فِىْ قُلُوْبِهِمْ | مَّرَضٌ |
| پس آپ دیکھتے ہیں | ان لوگوں کو (کہ) | انکے دلوں میں | (نفاق کی) بیماری ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُّسَارِعُوْنَ | فِيْهِمْ | يَقُوْلُوْنَ | نَخْشٰٓى |
| (کہ) وہ سب جلدی کرتے ہیں | اُن (کی دوستی) میں | وہ سب کہتے ہیں | ہم ڈرتے ہیں |

## ضروری وضاحت

❶ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ "اَحْسَنُ" کے "اَ" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ "یَا" اور "اَیُّھَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔ ❹ شروع میں "لَا" اور آخر میں "وْا" ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❺ "یَتَوَلَّھُمْ" میں "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں اور علامت "تَ" میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ❻ "یْنَ" جمع مذکر کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ "قَوْمٌ" لفظ تو واحد ہے لیکن معنی جمع کا ہے کیونکہ اس میں ایک سے زیادہ افراد شامل ہوتے ہیں اس لیے اسکے ساتھ "ظَالِمِیْنَ" جمع آیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنۡ تُصِيۡبَنَا دَآئِرَةٌ ؕ | کہ (کہیں نہ) پہنچے ہمیں گردش (زمانہ کا انقلاب) |
| فَعَسَى اللّٰهُ اَنۡ يَّاۡتِىَ بِالۡفَتۡحِ | پس قریب ہے اللہ کہ لے آئے (تم پر) فتح کو |
| اَوۡ اَمۡرٍ مِّنۡ عِنۡدِهٖ | یا کوئی صورت اپنی طرف سے (غلبے کی) |
| فَيُصۡبِحُوۡا عَلٰى مَاۤ اَسَرُّوۡا | پس ہو جائیں وہ اس پر جو انہوں نے چھپا رکھا تھا |
| فِىۡۤ اَنۡفُسِهِمۡ نٰدِمِيۡنَ ؕ (52) | اپنے نفسوں میں شرمندہ ہونیوالے۔ (52) |
| وَيَقُوۡلُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَهٰٓؤُلَاۤءِ | اور کہیں گے وہ لوگ جو ایمان لائے کیا یہ ہیں (وہ لوگ) |
| الَّذِيۡنَ اَقۡسَمُوۡا بِاللّٰهِ جَهۡدَ اَيۡمَانِهِمۡ ۙ | جنہوں نے قسمیں کھائیں اللہ کی پکا کر کے اپنی قسموں کو |
| اِنَّهُمۡ لَمَعَكُمۡ ؕ حَبِطَتۡ | کہ بیشک وہ یقیناً تمہارے ساتھ ہیں، ضائع ہو گئے |
| اَعۡمَالُهُمۡ فَاَصۡبَحُوۡا خٰسِرِيۡنَ (53) | اُن کے اعمال پس وہ ہو گئے خسارہ پانے والے۔ (53) |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا مَنۡ يَّرۡتَدَّ | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! جو کوئی پھرے گا |
| مِنۡكُمۡ عَنۡ دِيۡنِهٖ فَسَوۡفَ | تم میں سے اپنے دین سے تو عنقریب |
| يَاۡتِى اللّٰهُ بِقَوۡمٍ | اللہ لے آئے گا ایسی قوم کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُصِيۡبَنَا | :مصیبت، مصائب۔ | اَنۡفُسِهِمۡ | :نفسا نفسی، نفسانی خواہشات۔ |
| دَآئِرَةٌ | :دائرہ، دور، دورانیہ، دوران خون۔ | نٰدِمِيۡنَ | :نادم، ندامت و پشیمانی۔ |
| بِالۡفَتۡحِ | :فتح و نصرت، فاتح، مفتوح۔ | يَقُوۡلُ | :قول، اقوال، مقولہ۔ |
| اَمۡرٍ | :آمر، مأمور، امر ربی۔ | اَقۡسَمُوۡا | :قسم، قسمیں، پکی قسمیں۔ |
| عِنۡدِهٖ | :عند الطلب، عند الضرورت۔ | لَمَعَكُمۡ | :مع اہل و عیال، مع دوست احباب۔ |
| اَسَرُّوۡا | :سری و جہری نمازیں، پراسرار، سربنہاں۔ | اَعۡمَالُهُمۡ | :عمل، اعمال، معمول، تعمیل۔ |
| فِىۡ | :فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | يَّرۡتَدَّ | :فتنہ ارتداد، مرتد کی سزا۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | تُصِيْبَنَا❶ | دَآئِرَةٌ ❷ ط | فَعَسَى | اللّٰهُ | اَنْ | يَّاْتِيَ |
| کہ (نہ) | پہنچے ہمیں | گردش (زمانہ) | پس قریب ہے | اللہ | کہ | وہ لے آئے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالْفَتْحِ | اَوْ | اَمْرٍ❸ | مِّنْ عِنْدِهٖ | فَيُصْبِحُوْا | عَلٰى مَآ |
| فتح کو | یا | کوئی صورت | اپنی طرف سے (غلبے کی) | پس وہ سب ہو جائیں | (اس) پر جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَسَرُّوْا❹ | فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ | نٰدِمِيْنَ ط (52) | وَيَقُوْلُ❺ | الَّذِيْنَ |
| ان سب نے چھپا رکھا تھا | اپنے نفسوں میں | سب شرمندہ ہونے والے | اور کہیں گے | وہ لوگ جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْٓا | اَهٰٓؤُلَآءِ | الَّذِيْنَ | اَقْسَمُوْا❹ | بِاللّٰهِ | جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ لا |
| سب ایمان لائے | کیا یہ ہیں | جن | سب نے قسمیں کھائیں | اللہ کی | اپنی پکی قسمیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | لَمَعَكُمْ ط | حَبِطَتْ❷ | اَعْمَالُهُمْ | فَاَصْبَحُوْا❹ |
| بیشک وہ | یقیناً تمہارے ساتھ ہیں | ضائع ہو گئے | اُن سب کے اعمال | پس وہ سب ہو گئے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خٰسِرِيْنَ (53) | يٰٓاَيُّهَا❻ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | مَنْ | يَّرْتَدَّ❺ |
| سب خسارہ پانے والے | اے | وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو! | جو | پھرے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْكُمْ | عَنْ دِيْنِهٖ | فَسَوْفَ | يَاْتِي اللّٰهُ ❺❼ | بِقَوْمٍ |
| تم میں سے | اپنے دین سے | تو عنقریب | اللہ لے آئے گا | (ایسی) قوم کو |

### ضروری وضاحت

❶ یہاں علامت "تَ" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ علامت "ۃ" اسم کے ساتھ اور "تْ" فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ تنوین میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ "کوئی" کیا گیا ہے۔ ❹ یہاں فعل کے شروع میں "ا" معنی میں تبدیلی کیلئے ہے۔ ❺ علامت "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ "یا" اور "اَیُّھَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔ ❼ فعل کے بعد اگر پیش والا اسم ہو تو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔

الثلثة

| | |
|---|---|
| یُحِبُّھُمْ وَیُحِبُّوْنَہٗٓ ۙ | (کہ) وہ محبت رکھتا ہو اُن سے اور وہ محبت رکھتے ہوں اس سے |
| اَذِلَّۃٍ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ | مومنوں کے حق میں نرم دل ہوں |
| اَعِزَّۃٍ عَلَی الْکٰفِرِیْنَ ۫ | اور کافروں کے حق میں سخت ہوں |
| یُجَاھِدُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ | وہ جہاد کرتے ہوں اللہ کے راستے میں |
| وَلَا یَخَافُوْنَ لَوْمَۃَ لَآئِمٍ ؕ | اور وہ نہ ڈرتے ہوں کسی ملامت کرنیوالے کی ملامت سے |
| ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ ؕ | یہ اللہ کا فضل ہے وہ دیتا ہے اسے جسے چاہتا ہے |
| وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ﴿54﴾ | اور اللہ بہت وسعت والا، خوب جاننے والا ہے۔ ﴿54﴾ |
| اِنَّمَا وَلِیُّکُمُ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ | بیشک تمہارا دوست (تو) اللہ اور اس کا رسول ہے |
| وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوا الَّذِیْنَ | اور وہ لوگ جو ایمان لائے (وہ تمہارے دوست ہیں) جو |
| یُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوۃَ وَیُؤْتُوْنَ الزَّکٰوۃَ | نماز قائم کرتے ہیں زکوٰۃ ادا کرتے ہیں |
| وَھُمْ رٰکِعُوْنَ ﴿55﴾ | اور وہ (اللہ کے سامنے) جھکنے والے ہیں۔ ﴿55﴾ |
| وَ مَنْ یَّتَوَلَّ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ | اور جو دوستی کرے گا اللہ اور اس کے رسول سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| یُحِبُّھُمْ : حُب، محبوب، محبت۔ | یَّشَآءُ : ان شاء اللہ، مشیتِ الٰہی۔ |
| عَلَی : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | وَاسِعٌ : وسیع وعریض، وسعت۔ |
| الْمُؤْمِنِیْنَ : امن، ایمان، مومن۔ | عَلِیْمٌ : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |
| الْکٰفِرِیْنَ : کفر، کفار، کافر۔ | وَلِیُّکُمْ، یَّتَوَلَّ : ولی، ولایت، اولیاء اللہ۔ |
| یُجَاھِدُوْنَ : جہد، جہاد، مجاہد، مجاہدین اسلام۔ | یُقِیْمُوْنَ : قائم، قیام، مقیم۔ |
| یَخَافُوْنَ : خوف، خائف۔ | الصَّلٰوۃَ : صوم وصلوٰۃ کا پابند۔ |
| لَوْمَۃَ، لَآئِمٍ : ملامت۔ | رٰکِعُوْنَ : رکوع وسجود۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُحِبُّهُمْ | وَ | يُحِبُّوْنَهٗٓ ۙ | اَذِلَّةٍ ❶ | عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ |
| وہ محبت رکھتا ہو اُن سے | اور | وہ سب محبت رکھتے ہوں اس سے | نرم دل ہوں | سب مؤمنوں پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَعِزَّةٍ ❶ | عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۡ | يُجَاهِدُوْنَ | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ |
| سخت ہوں | سب کافروں پر | وہ سب جہاد کرتے ہوں | اللہ کے راستے میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ لَا | يَخَافُوْنَ ❷ | لَوْمَةَ لَآئِمٍ ❸ ؕ | ذٰلِكَ ❹ | فَضْلُ اللّٰهِ |
| اور نہ | وہ سب ڈرتے ہوں | کسی ملامت کرنیوالے کی ملامت سے | یہ | اللہ کا فضل ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُؤْتِيْهِ | مَنْ | يَّشَآءُ ؕ | وَ اللّٰهُ | وَاسِعٌ | عَلِيْمٌ (54) |
| وہ دیتا ہے اسے | جسے | وہ چاہتا ہے | اور اللہ | وسعت والا | خوب جاننے والا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّمَا ❺ | وَلِيُّكُمُ | اللّٰهُ | وَ رَسُوْلُهٗ | وَ الَّذِيْنَ | اٰمَنُوا |
| بیشک | تمہارا دوست | اللہ تعالیٰ | اور اس کا رسول ہے | اور وہ لوگ جو | سب ایمان لائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يُقِيْمُوْنَ | الصَّلٰوةَ ❸ | وَ | يُؤْتُوْنَ | الزَّكٰوةَ ❸ |
| جولوگ | وہ سب قائم کرتے ہیں | نماز | اور | وہ سب ادا کرتے ہیں | زکوٰۃ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ هُمْ | رٰكِعُوْنَ (55) | وَ مَنْ | يَّتَوَلَّ اللّٰهَ ❻ | وَ | رَسُوْلَهٗ |
| اور وہ | سب جھکنے والے ہیں | اور جو | دوستی کرے گا اللہ سے | اور | اسکے رسول سے |

### ضروری وضاحت

❶ یہاں علامت "ۃ" واحد مؤنث کی نہیں ہے بلکہ یہ جمع کے لیے ہے۔ ❷ "لَا" کے بعد فعل کے آخر میں اگر "وْنَ" ہو تو اس میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔ ❸ "ۃ" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ "ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے قرآن مجید میں بات میں زور پیدا کرنے کے لیے کبھی "ذٰلِكَ، تِلْكَ" اور کبھی "اُولٰٓئِكَ" کا استعمال بکثرت ہوا ہے۔ ❺ "اِنَّ" کے ساتھ اگر "مَا" آجائے تو اس کا مفہوم ہوتا ہے کہ اس کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ ❻ "یـ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

ع 8 6 12

| | |
|---|---|
| وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَاِنَّ | اور ان لوگوں سے جو ایمان لائے تو بیشک |
| حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْغٰلِبُوْنَ ع ﴿56﴾ | اللہ کی جماعت ہی غالب آنیوالی ہے۔ ع ﴿56﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! مت بناؤ |
| الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَكُمْ هُزُوًا | ان لوگوں کو جنہوں نے بنایا تمہارے دین کو مذاق |
| وَّلَعِبًا مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ | اور کھیل ان لوگوں میں سے جو دیئے گئے کتاب |
| مِنْ قَبْلِكُمْ وَالْكُفَّارَ اَوْلِيَآءَ ۚ | تم سے پہلے اور کفار کو دوست (بھی مت بناؤ) |
| وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿57﴾ | اور اللہ سے ڈرتے رہو اگر ہو تم مؤمن۔ ﴿57﴾ |
| وَ اِذَا نَادَيْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ | اور جب (اذان کہہ کر) تم پکارتے ہو نماز کی طرف |
| اتَّخَذُوْهَا هُزُوًا وَّلَعِبًا ؕ ذٰلِكَ | یہ بنالیتے ہیں اُس کو مذاق اور کھیل، یہ |
| بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْقِلُوْنَ ﴿58﴾ | اس وجہ سے کہ بیشک وہ (ایسی) قوم ہے (کہ) عقل نہیں رکھتے۔ ﴿58﴾ |
| قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ | کہہ دیں اے اہل کتاب! نہیں تم عیب نکالتے |
| مِنَّاۤ اِلَّاۤ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ | ہم سے مگر (اس وجہ سے) کہ ہم ایمان لائے اللہ پر |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- اٰمَنُوْا: امن، ایمان، مؤمن۔
- حِزْبَ: حزب اللہ، حزبِ اسلامی، جنگ احزاب۔
- الْغٰلِبُوْنَ: غالب، مغلوب، غلبہ۔
- تَتَّخِذُوا، اتَّخَذُوْا: اخذ، ماٰخوذ، مواخذہ۔
- هُزُوًا: استہزاء۔
- لَعِبًا: لہو ولعب۔
- قَبْلِكُمْ: قبل از وقت، قبل از غذا۔
- الْكُفَّارَ: کفر، کفار، کافر۔
- اَوْلِيَآءَ: ولی، ولایت، اولیاء اللہ۔
- اتَّقُوا: تقویٰ، متقی۔
- نَادَيْتُمْ: منادی کرنے والا۔
- الصَّلٰوةِ: صوم وصلوٰۃ کا پابند۔
- قَوْمٌ: قوم، اقوام، قومیت۔
- قُلْ: قول، اقوال، مقولہ، قائل۔

ع 8 6 12

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | فَاِنَّ | حِزْبَ اللّٰهِ | هُمُ الْغٰلِبُوْنَ ❶ ع ﴿56﴾ | يٰٓاَيُّهَا ❷ |
| اوران لوگوں سے جو | سب ایمان لائے | تو بیشک | اللہ کی جماعت (والے) | ہی سب غالب آنیوالے ہیں | اے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا تَتَّخِذُوا ❸ | الَّذِيْنَ | اتَّخَذُوْا | دِيْنَكُمْ |
| وہ لوگو جو | سب ایمان لائے ہو | مت تم سب بناؤ | ان لوگوں کو جن | سب نے بنایا | تمہارے دین کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُزُوًا | وَّلَعِبًا | مِّنَ الَّذِيْنَ | اُوْتُوا الْكِتٰبَ | مِنْ قَبْلِكُمْ |
| مذاق | اور کھیل | ان لوگوں میں سے جو | سب دیے گئے کتاب | تم سے پہلے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَالْكُفَّارَ | اَوْلِيَآءَ ج | وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ | اِنْ كُنْتُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ ﴿57﴾ |
| اور کفار کو | دوست | اور | تم سب ڈر جاؤ | اللہ سے | اگر ہو تم | سب مؤمن |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ اِذَا | نَادَيْتُمْ | اِلَى الصَّلٰوةِ ❹ | اتَّخَذُوْهَا | هُزُوًا | وَّ | لَعِبًا ط |
| اور جب | تم پکارتے ہو | نماز کی طرف | یہ سب بنالیتے ہیں اُسے | مذاق | اور | کھیل |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ❺ | بِاَنَّهُمْ | قَوْمٌ | لَّا يَعْقِلُوْنَ ﴿58﴾ | قُلْ | يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ |
| یہ | اس وجہ سے کہ بیشک وہ | (ایسی) قوم ہے | نہیں وہ سب عقل رکھتے | کہہ دیں | اے اہل کتاب! |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هَلْ ❻ | تَنْقِمُوْنَ | مِنَّآ | اِلَّآ ❻ | اَنْ | اٰمَنَّا | بِاللّٰهِ |
| نہیں | تم سب عیب نکالتے | ہم سے | مگر | (یہ) کہ | ہم ایمان لائے | اللہ پر |

### ضروری وضاحت

❶"هُمْ" کے بعد "اَلْ" ہو تو دونوں میں "ہی" کا مفہوم شامل ہو جاتا ہے۔ ❷"یَا" اور "اَيُّهَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔ ❸"لَا" کے بعد فعل کے آخر میں "وْا" ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❹"ة" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺"ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے ضرورتاً کبھی ترجمہ "یہ" بھی کر دیا جاتا ہے۔ ❻"هَلْ" کا اصل ترجمہ "کیا" ہوتا ہے اگر اسکے بعد اسی جملے میں "اِلَّا" ہو تو پھر اس کا ترجمہ "نہیں" کر دیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْنَا | اور جو ہماری طرف نازل کیا گیا |
| وَ مَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلُ ۙ | اور جو نازل کیا گیا اس سے پہلے |
| وَ اَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿59﴾ | اور بیشک تم میں سے اکثر نافرمان ہیں۔ ﴿59﴾ |
| قُلْ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ | کہہ دیں کیا میں خبر دوں تمہیں بدتر کی اس سے |
| مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ؕ | انجام کے لحاظ سے اللہ کے نزدیک |
| مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ | (وہ) جو (کہ) لعنت کی اُس پر اللہ نے |
| وَغَضِبَ عَلَیْهِ وَ جَعَلَ مِنْهُمُ | اور غضبناک ہوا اس پر اور بنا دیا اُن میں سے |
| الْقِرَدَةَ وَ الْخَنَازِیْرَ | (بعض کو) بندر اور (بعض کو) سؤر |
| وَعَبَدَ الطَّاغُوْتَ ؕ | اور (جنہوں نے) بندگی کی طاغوت کی |
| اُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا | یہ سب لوگ بدتر ہیں ٹھکانے کے لحاظ سے |
| وَّ اَضَلُّ عَنْ سَوَآءِ السَّبِیْلِ ﴿60﴾ | اور بہت بھٹکے ہوئے ہیں سیدھے راستے سے۔ ﴿60﴾ |
| وَ اِذَا جَآءُوْكُمْ قَالُوْٓا | اور جب یہ آتے ہیں تمہارے پاس (تو) کہتے ہیں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُنْزِلَ | :نازل،نزول،منزل۔ | لَّعَنَهُ | :لعنت،ملعون،لعین۔ |
| قَبْلُ | :قبل ازموت،قبل ازغذا،قبل ازوقت۔ | غَضِبَ | :غیظ وغضب،غضبناک ہونا۔ |
| اَكْثَرَكُمْ | :اکثر،اکثریت،کثیر،کثرت۔ | مِنْهُمُ | :منجانب،منجملہ،من وعن۔ |
| فٰسِقُوْنَ | :فسق وفجور،فاسق وفاجر۔ | الْخَنَازِیْرَ | :خنزیر کا گوشت۔ |
| اُنَبِّئُكُمْ | :نبی،انبیاءکرام (وحی کی خبر دینے والے)۔ | عَبَدَ | :عبادت،عابدومعبود،عبودیت۔ |
| بِشَرٍّ | :شروفساد،شریر،شرارت۔ | الطَّاغُوْتَ | :طاغوتی طاقتیں،طغیانی ہوائیں۔ |
| عِنْدَ | :عنداللہ ماٗجور ہوں،عندالطلب۔ | اَضَلُّ | :ضلالت وگمراہی۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ مَآ | اُنْزِلَ ❶ | اِلَيْنَا | وَ مَآ | اُنْزِلَ ❶ | مِنْ قَبْلُ ۙ |
| اور جو | نازل کیا گیا | ہماری طرف | اور جو | نازل کیا گیا | اس سے پہلے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ اَنَّ | اَكْثَرَكُمْ ❷ | فٰسِقُوْنَ ❸ (59) | قُلْ | هَلْ |
| اور بیشک | تم میں سے اکثر | نافرمان ہیں | کہہ دیں | کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُنَبِّئُكُمْ | بِشَرٍّ ❹ | مِّنْ ذٰلِكَ | مَثُوْبَةً ❺ | عِنْدَ اللّٰهِ ؕ |
| میں بتاؤں تمھیں | بُرا | اس سے | انجام کے لحاظ سے | اللہ کے نزدیک |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | لَّعَنَهُ | اللّٰهُ | وَ غَضِبَ | عَلَيْهِ | وَ جَعَلَ | مِنْهُمُ |
| جو (کہ) | لعنت کی اُس پر | اللہ نے | اور غضبناک ہوا | اس پر | اور بنا دیا | اُن میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْقِرَدَةَ ❻ | وَ | الْخَنَازِيْرَ | وَ | عَبَدَ | الطَّاغُوْتَ ؕ |
| (بعض کو) بندر | اور | (بعض کو) سوٗر | اور | (جنھوں نے) بندگی کی | طاغوت کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | شَرٌّ | مَّكَانًا | وَّ | اَضَلُّ ❷ |
| یہ سب لوگ | بدتر ہیں | ٹھکانے کے لحاظ سے | اور | بہت بھٹکے ہوئے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ (60) | وَ اِذَا | جَآءُوْكُمْ ❼ | قَالُوْٓا |
| سیدھے راستے سے | اور جب | (یہ) سب آتے ہیں تمھارے پاس | سب کہتے ہیں |

## ضروری وضاحت

❶ یہاں شروع میں "ا" معنی میں تبدیلی کے لیے آیا ہے مثلاً: نَزَلَ : وہ اترا۔ اَنْزَلَ : اس نے اُتارا۔ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ "ا" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❸ "وْنَ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں۔ ❹ علامت "بِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ "اَلْقِرَدَةُ" میں "ة" واحد مؤنث کی علامت نہیں بلکہ یہ جمع کے لیے ہے۔ ❼ "وْا" کے بعد کوئی اور علامت آئے تو اس کا "الف" گر جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اٰمَنَّا وَقَدْ دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ | ہم ایمان لائے حالانکہ یقیناً وہ داخل ہوئے کفر کیساتھ |
| وَ هُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ ؕ وَاللّٰهُ | اور وہ یقیناً نکلے اسی (کفر) کے ساتھ، اور اللہ تعالیٰ |
| اَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ﴿61﴾ | خوب جاننے والا ہے اس کو جو وہ چھپاتے ہیں۔ ﴿61﴾ |
| وَتَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ | اور آپ دیکھیں گے ان میں سے اکثر کو (کہ) |
| يُسَارِعُوْنَ فِي الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ | وہ جلدی کرتے ہیں گناہ اور زیادتی (کے کاموں) میں |
| وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ | اور اپنے حرام کھانے میں |
| لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿62﴾ | یقیناً بُرا ہے جو وہ کرتے ہیں۔ ﴿62﴾ |
| لَوْ لَا يَنْهٰهُمُ الرَّبّٰنِيُّوْنَ وَ الْاَحْبَارُ | کیوں نہیں منع کرتے انہیں (انکے) مشائخ اور علماء |
| عَنْ قَوْلِهِمُ الْاِثْمَ | اُن کے گناہ کی بات کرنے سے |
| وَ اَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ | اور ان کے حرام کھانے سے |
| لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ ﴿63﴾ | البتہ بُرا ہے جو وہ کررہے ہیں۔ ﴿63﴾ |
| وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُاللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ ؕ | اور یہودیوں نے کہا اللہ کا ہاتھ تنگ ہے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اٰمَنَّا: امن، ایمان، مؤمن۔ | الْعُدْوَانِ: ظلم وتعدی، متعدی، عدوان۔ |
| دَّخَلُوْا: داخل، دخول، داخلہ فارم، داخلی امور۔ | فِي: فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| خَرَجُوْا: خارج، خروج، امور خارجہ۔ | اَكْلِهِمُ: اکل وشرب، ماکولات۔ |
| اَعْلَمُ: علم، معلوم، تعلیم۔ | يَعْمَلُوْنَ: عمل، اعمال، معمول، تعمیل۔ |
| يَكْتُمُوْنَ: کتمانِ حق، کتمانِ علم۔ | يَنْهٰهُمُ: نہی عن المنکر، منہیات۔ |
| تَرٰى: رؤیت ہلال کمیٹی، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ | الرَّبّٰنِيُّوْنَ: علمائے ربانی، حکم ربانی۔ |
| يُسَارِعُوْنَ: سرعت، سریع الحرکت۔ | يَصْنَعُوْنَ: صنعت وحرفت، مصنوعی، مصنوعات۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اٰمَنَّا | وَقَدْ ❶ | دَّخَلُوْا | بِالْكُفْرِ | وَ هُمْ | قَدْ ❶ | خَرَجُوْا |
| ہم ایمان لائے | حالانکہ یقیناً | سب داخل ہوئے | کفر کیساتھ | اور وہ | یقیناً | سب نکلے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖ ؕ | وَاللّٰهُ | اَعْلَمُ ❷ | بِمَا | كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ❸ (61) | وَتَرٰى |
| اسکے ساتھ | اور اللہ | خوب جاننے والا ہے | اسکو جو | ہیں وہ سب چھپاتے | اور آپ دیکھیں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ | يُسَارِعُوْنَ | فِي الْاِثْمِ | وَ | الْعُدْوَانِ |
| اکثر | ان میں سے | وہ سب جلدی کرتے ہیں | گناہ میں | اور | زیادتی (کے کاموں میں) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ | لَبِئْسَ | مَا | كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ❸ (62) |
| اور | اپنے حرام کھانے میں | یقیناً بُرا ہے | جو | ہیں وہ سب کرتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَوْلَا ❹ | يَنْهٰهُمُ ❺ | الرَّبّٰنِيُّوْنَ | وَالْاَحْبَارُ | عَنْ قَوْلِهِمُ | الْاِثْمَ |
| کیوں نہیں | منع کرتے انہیں | سب مشائخ | اور علماء | اُن کے بات کرنے سے | گناہ کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَكْلِهِمُ | السُّحْتَ ؕ | لَبِئْسَ | مَا | كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ ❸ (63) |
| اور | انکے کھانے سے | حرام کو | البتہ بُرا ہے | جو | ہیں وہ سب کررہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَتِ ❻ | الْيَهُوْدُ | يَدُ اللّٰهِ | مَغْلُوْلَةٌ ❼ ؕ |
| اور | کہا | یہودیوں نے | اللہ کا ہاتھ | تنگ ہے |

## ضروری وضاحت

❶"قَدْ" فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ❷"اَعْلَمُ" کے "ا" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❸"وْا" اور "وْنَ" دونوں کا ترجمہ "سب" ہے۔ ❹"لَوْلَا" کا اصل ترجمہ "اگرنہ" ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ "کیوں نہیں" کیا گیا ہے۔ ❺ "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻"قَالَتْ" میں "تْ" فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں اور اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے "زیر" دی گئی ہے کبھی جمع کے شروع میں فعل واحد مؤنث بھی آجاتا ہے۔ ❼"ةٌ" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| غُلَّتۡ اَیۡدِیۡهِمۡ | (حالانکہ) تنگ تو ان کے (اپنے) ہاتھ ہیں |
| وَ لُعِنُوۡا بِمَا قَالُوۡا ۘ | اور لعنت کی گئی اُن پر اس وجہ سے جو انہوں نے کہا |
| بَلۡ یَدٰهُ مَبۡسُوۡطَتٰنِ ۙ | بلکہ اس کے دونوں ہاتھ کشادہ ہیں |
| یُنۡفِقُ کَیۡفَ یَشَآءُ ؕ | وہ خرچ کرتا ہے جس طرح وہ چاہتا ہے |
| وَ لَیَزِیۡدَنَّ کَثِیۡرًا مِّنۡهُمۡ | اور البتہ ضرور بڑھائے گا ان میں سے اکثر کو |
| مَّاۤ اُنۡزِلَ اِلَیۡکَ | (یہ کلام) جو اتارا گیا آپ کی طرف |
| مِنۡ رَّبِّکَ طُغۡیَانًا وَّ کُفۡرًا ؕ | آپکے رب کی طرف سے، سرکشی اور کفر میں |
| وَ اَلۡقَیۡنَا بَیۡنَهُمُ الۡعَدَاوَۃَ وَ الۡبَغۡضَآءَ | اور ہم نے ڈال دی اُن کے درمیان عداوت اور کینہ |
| اِلٰی یَوۡمِ الۡقِیٰمَةِ ؕ کُلَّمَاۤ اَوۡقَدُوۡا | قیامت کے دن تک، جب بھی یہ جلاتے ہیں |
| نَارًا لِّلۡحَرۡبِ اَطۡفَاَهَا اللّٰهُ ۙ | آگ جنگ کیلئے (تو) اللہ اسے بجھا دیتا ہے |
| وَ یَسۡعَوۡنَ فِی الۡاَرۡضِ فَسَادًا ؕ | اور دوڑے پھرتے ہیں زمین میں فساد مچانے کیلئے |
| وَ اللّٰهُ لَا یُحِبُّ الۡمُفۡسِدِیۡنَ ﴿64﴾ | اور اللہ نہیں پسند کرتا فساد کرنے والوں کو۔ ﴿64﴾ (وقف لازم) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَیۡدِیۡهِمۡ | :یدطولیٰ، ید بیضاء۔ | بَیۡنَهُمُ | :بین الاقوامی، بین السطور، مابین۔ |
| لُعِنُوۡا | :لعنت، لعین، ملعون۔ | الۡعَدَاوَۃَ | :بغض وعداوت۔ |
| یُنۡفِقُ | :نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | اَلۡقَیۡنَا | :القاء (ڈالنا)۔ |
| یَشَآءُ | :ان شاء اللہ، مشیتِ الٰہی۔ | الۡبَغۡضَآءَ | :حسد وبغض، بغض وعناد۔ |
| لَیَزِیۡدَنَّ | :زائد، زیادہ، مزید۔ | نَارًا | :یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |
| اُنۡزِلَ | :نازل، نزول، منزل۔ | لِّلۡحَرۡبِ | :آلاتِ حرب، سامانِ حرب۔ |
| طُغۡیَانًا | :طغیانی ہوائیں، دریا میں طغیانی۔ | یَسۡعَوۡنَ | :سعی لاحاصل، صفا ومروہ کی سعی۔ |

وقف لازم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| غُلَّتْ ❶ | اَيْدِيْهِمْ | وَ | لُعِنُوْا ❷ | بِمَا | قَالُوْا |
| تنگ ہیں | ان کے (اپنے) ہاتھ | اور | ان سب پر لعنت کی گئی | (اس) وجہ سے جو | ان سب نے کہا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | يَدٰهُ ❸ | مَبْسُوْطَتٰنِ ❸ ۙ | يُنْفِقُ | كَيْفَ ❹ | يَشَآءُ ؕ |
| بلکہ | اس کے دونوں ہاتھ | دونوں کشادہ ہیں | وہ خرچ کرتا ہے | جس طرح | وہ چاہتا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَيَزِيْدَنَّ ❺ | كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ | مَّآ | اُنْزِلَ ❷ | اِلَيْكَ |
| اور | البتہ وہ ضرور اضافہ کرے گا | اکثر کا | ان میں سے | جو | اتارا گیا | آپ کی طرف |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ رَّبِّكَ | طُغْيَانًا | وَّ كُفْرًا ؕ | وَ | اَلْقَيْنَا | بَيْنَهُمُ |
| آپکے رب (کی طرف) سے | سرکشی | اور کفر میں | اور | ہم نے ڈال دی | اُنکے درمیان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْعَدَاوَةَ ❼ | وَ | الْبَغْضَآءَ | اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ❼ ؕ | كُلَّمَآ | اَوْقَدُوْا ❻ |
| عداوت | اور | کینہ | قیامت کے دن تک | جب بھی | یہ سب جلاتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نَارًا | لِّلْحَرْبِ | اَطْفَاَهَا ❻ | اللّٰهُ ۙ | وَ | يَسْعَوْنَ |
| آگ | جنگ کیلئے | بجھا دیتا ہے اسے | اللہ | اور | وہ سب کوشش کرتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ | فَسَادًا ؕ | وَ اللّٰهُ | لَا | يُحِبُّ ❽ | الْمُفْسِدِيْنَ (64) |
| زمین میں | فساد مچانے کی | اور اللہ | نہیں | پسند کرتا | فساد کرنے والوں کو |

**ضروری وضاحت**

❶ "غُلَّتْ" میں "تْ" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ شروع میں "پیش" اور آخر سے پہلے "زیر" میں "کیا گیا کا مفہوم" ہوتا ہے۔ ❸ "يَدٰهُ" میں "ٰ" (ا) اور "مَبْسُوْطَتٰنِ" میں "ٰن" دونوں میں "دو" ہونے کا مفہوم ہے۔ ❹ "كَيْفَ" کا اصل ترجمہ "کیسے" ہے ضرورتاً یہاں یہ ترجمہ کیا گیا ہے۔ ❺ شروع میں "لَ" اور آخر میں "نّ" دونوں میں تاکید کا مفہوم ہے۔ ❻ یہاں "اُ" معنی میں تبدیلی کیلئے آیا ہے۔ ❼ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❽ "یُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَ لَوْ اَنَّ اَهْلَ الْكِتٰبِ اٰمَنُوْا | اور اگر بیشک اہل کتاب ایمان لے آتے |
| وَاتَّقَوْا لَكَفَّرْنَا | اور تقویٰ اختیار کرتے (تو) ضرور ہم دور کر دیتے |
| عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَ لَاَدْخَلْنٰهُمْ | اُن سے اُنکے گناہ اور ضرور ہم داخل کرتے انہیں |
| جَنّٰتِ النَّعِيْمِ (65) | نعمتوں والے باغات میں۔ (65) |
| وَلَوْ اَنَّهُمْ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ وَ الْاِنْجِيْلَ | اور اگر بیشک وہ قائم رکھتے تورات اور انجیل کو |
| وَ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ مِّنْ رَّبِّهِمْ | اور جو نازل کیا گیا اُن کی طرف اُنکے رب کی طرف سے |
| لَاَكَلُوْا مِنْ فَوْقِهِمْ | ضرور وہ کھاتے (اللہ کا رزق) اپنے اوپر سے |
| وَ مِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ ؕ مِنْهُمْ | اور اپنے پاؤں کے نیچے سے، ان میں سے |
| اُمَّةٌ مُّقْتَصِدَةٌ ؕ وَ كَثِيْرٌ | ایک گروہ میانہ رو ہے اور بہت سے |
| مِّنْهُمْ سَآءَ مَا يَعْمَلُوْنَ ۧ (66) ع 9/10/13 | ان میں (ایسے ہیں کہ) بُرا ہے جو وہ عمل کرتے ہیں۔ (66) |
| يٰۤاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ | اے رسول! (لوگوں کو) پہنچا دو جو |
| اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ؕ | نازل کیا گیا ہے آپ کی طرف آپکے رب کی طرف سے |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- اَهْلَ: اہل کتاب، اہل کائنات۔
- اٰمَنُوْا: امن، ایمان، مؤمن۔
- اتَّقَوْا: تقویٰ، متقی۔
- لَكَفَّرْنَا: کفارہ، قسم کا کفارہ۔
- سَيِّاٰتِهِمْ، سَآءَ: علمائے سوء، سوءِ ظن۔
- لَاَدْخَلْنٰهُمْ: داخل، دخول، داخلہ فارم۔
- اَقَامُوا: قائم، قیام، مقیم۔
- اُنْزِلَ: نازل، نزول، منزل۔
- لَاَكَلُوْا: اکل و شرب، ماکولات۔
- فَوْقِهِمْ: فوق الاسباب، فوقیت، فائق۔
- تَحْتِ: تحت الشعور، تحت الاسباب، ماتحت۔
- مُّقْتَصِدَةٌ: اقتصادیات، اقتصادی ماہرین۔
- يَعْمَلُوْنَ: عمل، معمول، تعمیل، عامل۔
- بَلِّغْ: تبلیغ، مبلّغ، ابلاغ۔

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ لَوْ | اَنَّ | اَهْلَ الْكِتٰبِ | اٰمَنُوْا | وَ | اتَّقَوْا |
| اور اگر | بیشک | اہل کتاب | سب ایمان لاتے | اور | سب تقوٰی اختیار کرتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَكَفَّرْنَا ❶ | عَنْهُمْ | سَيِّاٰتِهِمْ ❷❸ | وَ | لَاَ دْخَلْنٰهُمْ ❶❹ |
| (تو) ضرور ہم دور کر دیتے | اُن سے | اُنکے گناہ | اور | ضرور داخل کرتے ہم انہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جَنّٰتِ ❷ | النَّعِيْمِ (65) | وَ لَوْ | اَنَّهُمْ | اَقَامُوا ❹ | التَّوْرٰىةَ ❷ | وَالْاِنْجِيْلَ |
| باغات میں | نعمتوں والے | اور اگر | بیشک وہ | سب قائم رکھتے | تورات کو | اور انجیل کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ مَآ | اُنْزِلَ ❺ | اِلَيْهِمْ ❸ | مِّنْ رَّبِّهِمْ ❸ | لَاَ كَلُوْا ❶ | مِنْ فَوْقِهِمْ ❸ |
| اور جو | نازل کیا گیا | اُنکی طرف | اُنکے رب (کی طرف) سے | البتہ وہ سب کھاتے | اپنے اوپر سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنْ تَحْتِ | اَرْجُلِهِمْ ❸ ط | مِنْهُمْ | اُمَّةٌ ❷ | مُّقْتَصِدَةٌ ❷ ط |
| اور | نیچے سے | اپنے پاؤں کے | ان میں سے | ایک گروہ | میانہ رو ہے |

ع 9 10 13

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَثِيْرٌ | مِّنْهُمْ | سَآءَ | مَا | يَعْمَلُوْنَ (66) ع |
| اور | بہت سے | ان میں سے | بُرا ہے | جو | وہ سب عمل کرتے ہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يٰاَيُّهَا ❻ | الرَّسُوْلُ | بَلِّغْ | مَآ | اُنْزِلَ ❺ | اِلَيْكَ | مِنْ رَّبِّكَ ط |
| اے | رسول! | پہنچا دو | جو | نازل کیا گیا ہے | آپکی طرف | آپکے رب (کی طرف) سے |

## ضروری وضاحت

❶ علامت "لَ" تاکید کے لیے استعمال ہوئی ہے ❷ "ة" اور "ات" مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ "هُمْ" کے شروع میں اگر "بِ، فِيْ، عَلٰى" اور "اِلٰى" آئے یا اس سے پہلے "زیر" آجائے تو یہ "هِمْ" ہو جاتا ہے اور ایسا پڑھنے میں آسانی کیلئے ہوتا ہے۔ ❹ شروع میں "ا" معنیٰ میں تبدیلی کیلئے آیا ہے۔ "دَخَلَ" داخل ہوا "اَدْخَلَ" داخل کیا۔ ❺ شروع میں "پیش" اور آخر سے پہلے "زیر" میں "کیا گیا" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ "يَا" اور "اَيُّهَا" دونوں کا ترجمہ "اے" ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ اِنْ لَّمْ تَفْعَلْ | اور اگر آپ نے (ایسا) نہ کیا |
| فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ ؕ | تو نہ پہنچایا آپ نے اس کا پیغام |
| وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ ؕ | اور اللہ آپ کو محفوظ رکھے گا لوگوں (کے شر) سے |
| اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿67﴾ | بیشک اللہ نہیں ہدایت دیتا کافر قوم کو (زبردستی)۔ ﴿67﴾ |
| قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَسْتُمْ عَلٰى شَىْءٍ | آپ کہہ دیں اے اہل کتاب! تم نہیں ہو کسی چیز (دین) پر |
| حَتّٰى تُقِيْمُوا التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ | یہاں تک کہ تم قائم (نہ) رکھو تورات اور انجیل کو |
| وَ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ | اور جو نازل کیا گیا تمہاری طرف |
| مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ | تمہارے رب کی طرف سے |
| وَ لَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ | اور البتہ ضرور بڑھائے گا ان میں سے اکثر کو |
| مَّاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكَ | (یہ قرآن) جو نازل کیا گیا ہے آپ کی طرف |
| مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّ كُفْرًا ۚ | آپکے رب کی طرف سے، سرکشی اور کفر میں |
| فَلَا تَاْسَ عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿68﴾ | پس نہ تو افسوس کر کافر قوم پر۔ ﴿68﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَفْعَلْ | :فعل، فاعل، مفعول۔ | شَىْءٍ | :شے، اشیاء، اشیائے خوردنی۔ |
| بَلَّغْتَ | :تبلیغ، مبلغ، ابلاغ رسالت۔ | حَتّٰى | :حتی کہ، حتی الوسعت، حتی الامکان۔ |
| يَعْصِمُكَ | :معصوم عن الخطا، عصمت وعفت۔ | تُقِيْمُوا | :قائم، قیام، مقیم۔ |
| النَّاسِ | :عوام الناس، عامۃ الناس۔ | اُنْزِلَ | :نازل، نزول، منزل۔ |
| يَهْدِى | :ہدایت، ہادی کائنات۔ | لَيَزِيْدَنَّ | :زائد، زیادہ، مزید۔ |
| قُلْ | :قول، اقوال، مقولہ۔ | كَثِيْرًا | :کثیر تعداد، اکثر، کثرت۔ |
| عَلٰى | :علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | طُغْيَانًا | :سمندر میں طغیانی آگئی۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اِنْ | لَّمْ | تَفْعَلْ | فَمَا | بَلَّغْتَ | رِسَالَتَهٗ ؕ |
| اور اگر | نہ | آپ نے کیا | تو نہ | پہنچایا آپ نے | اس کا پیغام |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | يَعْصِمُكَ ❶ | مِنَ النَّاسِ ؕ | اِنَّ | اللّٰهَ |
| اور | اللہ | آپ کو محفوظ رکھے گا | لوگوں سے | بیشک | اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا | يَهْدِي ❶ | الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ❷ (67) | قُلْ | يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ |
| نہیں | ہدایت دیتا | کافر قوم کو | آپ کہہ دیں | اے اہل کتاب! |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَسْتُمْ | عَلٰى شَيْءٍ ❸ | حَتّٰى | تُقِيْمُوا | التَّوْرٰىةَ ❹ | وَ | الْاِنْجِيْلَ |
| تم نہیں ہو | کسی چیز پر | یہاں تک کہ | تم سب قائم رکھو | تورات | اور | انجیل |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ مَآ | اُنْزِلَ ❺ | اِلَيْكُمْ | مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ | وَ | لَيَزِيْدَنَّ ❶❻ |
| اور جو | نازل کیا گیا | تمہاری طرف | تمہارے رب (کی طرف) سے | اور | البتہ ضرور بڑھائے گا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ | مَّآ | اُنْزِلَ ❺ | اِلَيْكَ | مِنْ رَّبِّكَ |
| اکثر کو | ان میں سے | جو | نازل کیا گیا ہے | آپ کی طرف | آپکے رب (کی طرف) سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| طُغْيَانًا | وَّ | كُفْرًا ۚ | فَلَا | تَاْسَ | عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ❷ (68) |
| سرکشی | اور | کفر میں | پس نہ | تو افسوس کر | کافر قوم پر |

### ضروری وضاحت

❶ علامت "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ علامت "یْنَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ تنوین (ڈبل حرکت) میں عموماً اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اس لیے اس کا ترجمہ "کسی" کیا گیا ہے۔ ❹ علامت "ۃ" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے اور اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہوتا۔ ❺ شروع میں "پیش" اور آخر سے پہلے "زیر" میں "کیا گیا" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ فعل کے شروع میں "لَ" اور آخر میں "نَّ" میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ الَّذِيْنَ هَادُوْا | بیشک جولوگ ایمان لائے اور جو یہودی ہوئے |
| وَالصّٰبِئُوْنَ وَالنَّصٰرٰى | اور ستارہ پرست اور نصارٰی ہیں (ان سب میں سے) |
| مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ | جو ایمان لایا اللہ پر اور آخرت کے دن (پر) |
| وَ عَمِلَ صَالِحًا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ | اور نیک عمل کیے تو نہیں ہوگا ان پر کوئی خوف |
| وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿69﴾ | اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔ ﴿69﴾ |
| لَقَدْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | البتہ تحقیق ہم نے لیا بنی اسرائیل سے پختہ عہد |
| وَاَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمْ رُسُلًا ؕ | اور ہم نے بھیجے ان کی طرف رسول |
| كُلَّمَا جَآءَهُمْ رَسُوْلٌۢ | جب بھی آیا ان کے پاس کوئی رسول |
| بِمَا لَا تَهْوٰٓى اَنْفُسُهُمْ ۙ | وہ کچھ لے کر جو نہیں چاہتے تھے ان کے نفس |
| فَرِيْقًا كَذَّبُوْا | (تو نبیوں کے) ایک گروہ کو انہوں نے جھٹلایا |
| وَفَرِيْقًا يَّقْتُلُوْنَ ۗ ﴿70﴾ | اور ایک گروہ کو قتل کرتے رہے۔ ﴿70﴾ |
| وَ حَسِبُوْٓا اَلَّا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ | اور وہ سمجھے کہ نہ ہوگی (اس سے) کوئی آزمائش |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اٰمَنُوْا : امن، ایمان، مؤمن۔ | يَحْزَنُوْنَ : حزن وملال، محزون، عام الحزن۔ |
| هَادُوْا : یہود، یہودی، یہودیت۔ | اَخَذْنَا : اخذ، ماٴخوذ، مواخذہ۔ |
| النَّصٰرٰى : یہود و نصارٰی، نصرانیت۔ | مِيْثَاقَ : میثاق مدینہ، وثوق، امید واثق۔ |
| الْيَوْمِ : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ | اَرْسَلْنَآ، رَسُوْلٌ : انبیاء و رسل، رسالت۔ |
| عَمِلَ : عمل، اعمال، معمول، تعمیل۔ | لَا : لاعلاج، لاتعداد، لامحدود۔ |
| صَالِحًا : صالح اولاد، اعمال صالحہ۔ | فَرِيْقًا : فریق مخالف، فریق ثانی، فرق۔ |
| خَوْفٌ : خوف، خائف، خوف وہراس۔ | فِتْنَةٌ : فتنہ وفساد، فتنہ انگیزی، فتنہ بازی۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ ❶ | الَّذِیْنَ | اٰمَنُوْا | وَالَّذِیْنَ | هَادُوْا | وَ | الصّٰبِئُوْنَ |
| بیشک | وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | اور جو | سب یہودی ہوئے | اور | سب ستارہ پرست |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | النَّصٰرٰی | مَنْ | اٰمَنَ | بِاللّٰهِ | وَ | الْیَوْمِ الْاٰخِرِ |
| اور | نصارٰی (میں سے) | جو | ایمان لایا | اللہ پر | اور | آخرت کے دن پر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَمِلَ | صَالِحًا | فَلَا | خَوْفٌ ❷ | عَلَیْهِمْ | وَلَا |
| اور | عمل کیا | نیک | تو نہیں (ہوگا) | کوئی خوف | ان پر | اور نہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمْ یَحْزَنُوْنَ ❸ (69) | لَقَدْ ❹ | اَخَذْنَا ❺ | مِیْثَاقَ | بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ |
| وہ سب غمگین ہونگے | البتہ تحقیق | ہم نے لیا | پختہ عہد | بنی اسرائیل سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَرْسَلْنَآ ❺ | اِلَیْهِمْ | رُسُلًا ❷ ط | كُلَّمَا | جَآءَهُمْ | رَسُوْلٌۢ ❷ |
| اور | ہم نے بھیجے | ان کی طرف | کئی رسول | جب بھی | آیا ان کے پاس | کوئی رسول |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِمَا | لَا | تَهْوٰٓی ❻ | اَنْفُسُهُمْ لا | فَرِیْقًا ❷ | كَذَّبُوْا |
| اس (چیز) کے ساتھ جو | نہیں | چاہتے تھے | ان کے نفس | ایک گروہ کو | انہوں نے جھٹلایا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | فَرِیْقًا ❷ | یَّقْتُلُوْنَ (70) | وَ | حَسِبُوْٓا | اَلَّا ❼ | تَكُوْنَ ❻ | فِتْنَةٌ ❷❽ |
| اور | ایک گروہ کو | وہ سب قتل کرتے رہے | اور | وہ سب سمجھے | کہ نہ | ہوگی | کوئی آزمائش |

## ضروری وضاحت

❶ "اِنَّ" اسم کے ساتھ تاکید کی علامت ہے۔ ❷ تنوین (ڈبل حرکت) میں عموماً اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اس لیے اس کا ترجمہ "کوئی، کئی یا ایک" کیا گیا ہے۔ ❸ "هُمْ" اور "یَ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے۔ ❹ "قَدْ" فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ❺ "نَا" سے پہلے اگر "جزم" ہو تو اس کا ترجمہ "ہم نے" کیا جاتا ہے۔ ❻ "تَ" واحد مؤنث کیلئے ہے اس کا الگ ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❼ "اَلَّا" یہ دراصل "اَنْ+لَا" کا مجموعہ ہے۔ ❽ "ةٌ" اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَعَمُوْا وَ صَمُّوْا | تو وہ اندھے ہو گئے اور بہرے بن گئے |
| ثُمَّ تَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ثُمَّ | پھر مہربانی کی اللہ نے اُن پر پھر (دوبارہ) |
| عَمُوْا وَ صَمُّوْا كَثِيْرٌ مِّنْهُمْ ؕ | اندھے اور بہرے بن گئے اُن میں سے بہت سے |
| وَ اللّٰهُ بَصِيْرٌ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ﴿71﴾ | اور اللہ خوب دیکھنے والا ہے اس کو جو وہ کرتے ہیں۔ ﴿71﴾ |
| لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا | البتہ یقیناً کفر کیا اُن لوگوں نے جنہوں نے کہا |
| اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ؕ | بیشک مسیح بن مریم ہی اللہ ہے |
| وَقَالَ الْمَسِيْحُ يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | حالانکہ مسیح نے (خود) کہا تھا اے بنی اسرائیل |
| اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ ؕ | اللہ کی عبادت کرو (جو) میرا رب اور تمہارا رب ہے |
| اِنَّهٗ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ | یہ یقینی (بات) ہے کہ جو شریک بنائے گا اللہ کا |
| فَقَدْ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ | تو یقیناً اللہ حرام کر دے گا اس پر جنت کو |
| وَمَاْوٰىهُ النَّارُ ؕ | اور اس کا ٹھکانہ آگ ہے |
| وَ مَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ﴿72﴾ | اور نہیں ہے ظالموں کا کوئی مددگار۔ ﴿72﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَابَ | :توبہ تائب۔ | اعْبُدُوا | :عبادت، عبد، معبود، عابد۔ |
| عَلَيْهِمْ | :علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | يُّشْرِكْ | :شرک، مشرک، شرکیہ کلمات، شراکت۔ |
| كَثِيْرٌ | :کثیر مال، کثرت، اکثر۔ | حَرَّمَ | :حلال و حرام، تحریم، حرمت۔ |
| بَصِيْرٌ | :سمع و بصر، قوتِ بصارت۔ | وَمَاْوٰىهُ | :ملجا و ماویٰ۔ |
| يَعْمَلُوْنَ | :عمل، اعمال، معمول، تعمیل۔ | لِلظّٰلِمِيْنَ | :ظلم، ظالم، مظلوم۔ |
| كَفَرَ | :کفر، کفار، کافر۔ | اَنْصَارٍ | :ناصر، منصور، انصار مدینہ۔ |
| قَالُوْٓا | :قول، اقوال، مقولہ، قائل۔ | | |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَعَمُوْا | وَ | صَمُّوْا | ثُمَّ | تَابَ اللّٰهُ❶ | عَلَيْهِمْ | ثُمَّ |
| تو وہ سب اندھے ہو گئے | اور | سب بہرے بن گئے | پھر | مہربانی کی اللہ نے | اُن پر | پھر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَمُوْا | وَ | صَمُّوْا | كَثِيْرٌ | مِّنْهُمْ ؕ | وَاللّٰهُ | بَصِيْرٌۢ❷ |
| سب اندھے ہو گئے | اور | سب بہرے بن گئے | اکثر | اُن میں سے | اور اللہ | خوب دیکھنے والا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِمَا | يَعْمَلُوْنَ ۝71 | لَقَدْ❸ | كَفَرَ | الَّذِيْنَ | قَالُوْٓا | اِنَّ اللّٰهَ |
| (اس) کو جو | وہ سب کرتے ہیں | البتہ یقیناً | کفر کیا | اُن لوگوں نے جن | سب نے کہا | بیشک اللہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ؕ | وَ | قَالَ | الْمَسِيْحُ | يَا | بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ |
| وہ | مسیح بن مریم ہی ہے | حالانکہ | کہا | مسیح نے | اے | بنی اسرائیل |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اعْبُدُوا❹ | اللّٰهَ | رَبِّيْ | وَ | رَبَّكُمْ ؕ | اِنَّهٗ | مَنْ |
| تم سب عبادت کرو | اللہ کی | (جو) میرا رب | اور | تمہارا رب ہے | بیشک یہ حقیقت ہے | جس نے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُّشْرِكْ❺ | بِاللّٰهِ | فَقَدْ❸ | حَرَّمَ | اللّٰهُ | عَلَيْهِ | الْجَنَّةَ❻ |
| شرک کیا | اللہ کے ساتھ | تو یقیناً | حرام کر دے گا | اللہ | اس پر | جنت کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَاْوٰىهُ | النَّارُ ؕ | وَ مَا | لِلظّٰلِمِيْنَ | مِنْ❼ اَنْصَارٍ❽ ۝72 |
| اور | اس کا ٹھکانہ | آگ ہے | اور نہیں | ظالموں کا | کوئی مددگار |

## ضروری وضاحت

❶ "تَابَ" کا اصل ترجمہ "رجوع کیا" ہے جب اس کی نسبت اللہ کی طرف ہو مراد "مہربانی کرنا، توبہ قبول کرنا" ہوتا ہے۔ ❷ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ "لَ" اور "قَدْ" دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ ❹ فعل کے شروع میں "ا" اور آخر میں "وْا" میں حکم کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ "ة" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❼ "مِنْ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❽ تنوین (ڈبل حرکت) میں عموماً اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ "کوئی" کیا گیا۔

| | |
|---|---|
| لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا | البتہ یقیناً کفر کیا جنھوں نے کہا |
| اِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ ثَلٰثَةٍ ۘ | بیشک اللہ تین میں تیسرا ہے |
| وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّآ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ؕ | حالانکہ نہیں ہے کوئی معبود مگر صرف ایک معبود |
| وَ اِنْ لَّمْ يَنْتَهُوْا عَمَّا يَقُوْلُوْنَ | اور اگر نہ وہ باز آئے (ان باتوں) سے جو وہ کہتے ہیں |
| لَيَمَسَّنَّ الَّذِيْنَ | البتہ ضرور چھوئے گا ان لوگوں کو جنھوں نے |
| كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿73﴾ | کفر کیا اُن میں سے دردناک عذاب۔﴿73﴾ |
| اَفَلَا يَتُوْبُوْنَ اِلَى اللّٰهِ | تو کیا یہ رجوع نہیں کرتے اللہ کی طرف |
| وَيَسْتَغْفِرُوْنَهٗ ؕ | اور (نہیں) بخشش مانگتے اس سے |
| وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿74﴾ | حالانکہ اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔﴿74﴾ |
| مَا الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ | نہیں ہیں مسیح بن مریم مگر ایک رسول |
| قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ؕ | یقیناً گزر چکے ہیں اس سے پہلے بہت سے رسول |
| وَ اُمُّهٗ صِدِّيْقَةٌ ؕ | اور اس کی ماں صدیقہ تھی |

وقف لازم

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| كَفَرَ : کفر، کفار، کافر۔ | يَتُوْبُوْنَ : توبہ تائب، تواب۔ |
| قَالُوْٓا، يَقُوْلُوْنَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زرین۔ | اِلَى : الداعی الی الخیر، مکتوب الیہ۔ |
| ثَالِثُ، ثَلٰثَةٍ : تثلیث، مثلّث، ثالث۔ | يَسْتَغْفِرُوْنَهٗ : استغفار، دعائے مغفرت، مرحوم و مغفور۔ |
| اِلٰهٌ : حقیقی الٰہ، الٰہی، الوہیت۔ | رَّحِيْمٌ : رحمان ورحیم، غفور ورحیم۔ |
| يَنْتَهُوْا : منہیات، نہی عن المنکر، نواہی۔ | قَبْلِهِ : قبل از غذا، قبل از وقت، قبل از موت۔ |
| لَيَمَسَّنَّ : مس کرنا (چھونا)۔ | الرُّسُلِ : انبیاء ورسل، رسالت۔ |
| اَلِيْمٌ : المناک، الیمہ، درد والم۔ | صِدِّيْقَةٌ : صدیقہ کائنات، صادق، تصدیق۔ |

وقف لازم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَقَدْ ❶ | كَفَرَ | الَّذِيْنَ | قَالُوْٓا | اِنَّ اللّٰهَ | ثَالِثُ |
| البتہ یقیناً | کفر کیا | ان لوگوں نے جن | سب نے کہا | بیشک اللہ | تیسرا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثَلٰثَةٍ ❷ | وَ | مَا | مِنْ اِلٰهٍ ❸ | اِلَّآ | اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ط |
| تین (میں) | حالانکہ | نہیں ہے | کوئی معبود | مگر | صرف ایک معبود |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ اِنْ | لَّمْ | يَنْتَهُوْا | عَمَّا ❹ | يَقُوْلُوْنَ |
| اور اگر | نہ | وہ سب باز آئے | (ان) سے جو | وہ سب کہتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَيَمَسَّنَّ ❺ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنْهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ (73) |
| البتہ ضرور چھوئے گا | ان لوگوں کو جن | سب نے کفر کیا | اُن میں سے | عذاب | دردناک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَفَلَا | يَتُوْبُوْنَ ❻ | اِلَى اللّٰهِ | وَ | يَسْتَغْفِرُوْنَهٗ ط |
| تو کیا نہیں | یہ سب رجوع کرتے | اللہ کی طرف | اور | وہ سب بخشش مانگتے اس سے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ (74) | مَا ❼ | الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ | اِلَّا | رَسُوْلٌ |
| حالانکہ | اللہ | بخشنے والا | مہربان ہے | نہیں | مسیح بن مریم | مگر | ایک رسول |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَدْ ❶ | خَلَتْ ❽ | مِنْ قَبْلِهِ | الرُّسُلُ ط | وَ | اُمُّهٗ | صِدِّيْقَةٌ ❷ ط |
| یقیناً | گزر چکے ہیں | اس سے پہلے | بہت سے رسول | اور | اسکی ماں | صدیقہ تھی |

### ضروری وضاحت

❶ "قَدْ" تاکید کی علامت ہے۔ ❷ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ "مِنْ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔
❹ "عَمَّا" دراصل "عَنْ+مَا" کا مجموعہ ہے۔ ❺ شروع میں "لَ" اور آخر میں "نَّ" میں تاکید کا مفہوم ہے "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔
❻ "يَتُوْبُوْنَ" اس فعل کا تعلق اگر اللہ سے ہو تو ترجمہ "توبہ قبول کرنا" اور اگر بندے سے ہو تو ترجمہ "توبہ کرنا" ہوتا ہے۔ ❼ "مَا" کے بعد اسی جملے میں "اِلَّا" ہو تو اس "مَا" کا ترجمہ "نہیں" کرتے ہیں۔ ❽ "تْ" واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| كَانَا يَاْكُلٰنِ الطَّعَامَ ؕ اُنْظُرْ | تھے وہ دونوں کھانا کھاتے ، (اے نبی) دیکھ |
| كَيْفَ نُبَيِّنُ لَهُمُ الْاٰيٰتِ | کیسے ہم بیان کرتے ہیں اُنکے لیے واضح دلائل |
| ثُمَّ انْظُرْ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿75﴾ | پھر دیکھ (ان دلائل کے باوجود) کیسے پلٹائے جارہے ہیں۔ ﴿75﴾ |
| قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ | (اے نبی) کہہ دیں کیا تم عبادت کرتے ہو اللہ کے علاوہ کی |
| مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ؕ | جو نہ اختیار رکھتا ہے تمہارے نقصان کا اور نہ نفع کا |
| وَ اللّٰهُ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿76﴾ | اور اللہ ہی خوب سننے والا ، جاننے والا ہے۔ ﴿76﴾ |
| قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا | (اے نبی) کہہ دیں اے اہل کتاب! حد سے مت بڑھو |
| فِيْ دِيْنِكُمْ غَيْرَ الْحَقِّ | اپنے دین میں ناحق (بات کہہ کر) |
| وَلَا تَتَّبِعُوْٓا اَهْوَآءَ قَوْمٍ | اور نہ پیروی کرو (ایسی) قوم کی خواہشات کی |
| قَدْ ضَلُّوْا مِنْ قَبْلُ | (جو) یقیناً پہلے سے گمراہ ہیں |
| وَاَضَلُّوْا كَثِيْرًا | اور انہوں نے گمراہ کیا بہت لوگوں کو |
| وَّضَلُّوْا عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ﴿77﴾ ع | اور وہ بھٹک گئے سیدھے راستے سے۔ ﴿77﴾ ع |

ع 10/11/14

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَاْكُلٰنِ | :اکل وشرب، ماکولات۔ | يَمْلِكُ | :ملک، املاک، مملکت۔ |
| اُنْظُرْ | :نظر کرم، منظور نظر، ناظرین کرام۔ | ضَرًّا | :ضرر رساں، مضر صحت۔ |
| كَيْفَ | :کیفیت، بہر کیف۔ | نَفْعًا | :نفع ونقصان کا مالک۔ |
| نُبَيِّنُ | :بیان، بین دلیل، مبینہ طور پر۔ | السَّمِيْعُ | :سمع وبصر، قوتِ سماعت۔ |
| الْاٰيٰتِ | :آیات قرآنی۔ | الْعَلِيْمُ | :علم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| قُلْ | :قول، اقوال، مقولہ۔ | تَغْلُوْا | :غلو فی الدین، غالی۔ |
| تَعْبُدُوْنَ | :عبد، معبود، عبادت۔ | ضَلُّوْا | :ضلالت وگمراہی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَانَا يَاْكُلٰنِ ❶ | الطَّعَامَ ؕ | اُنْظُرْ ❷ | كَيْفَ | نُبَيِّنُ |
| تھے وہ دونوں کھاتے | کھانا | دیکھئے | کیسے | ہم بیان کرتے ہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمُ | الْاٰيٰتِ ❸ | ثُمَّ | انْظُرْ ❷ | اَنّٰى | يُؤْفَكُوْنَ ﴿75﴾ | قُلْ |
| اُن کیلئے | واضح دلائل | پھر | دیکھئے | کیسے | وہ سب پلٹائے جارہے ہیں | کہہ دیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَ | تَعْبُدُوْنَ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ❹ | مَا لَا | يَمْلِكُ ❹ | لَكُمْ |
| کیا | تم سب عبادت کرتے ہو | اللہ کے علاوہ کی | جو نہیں | اختیار رکھتا | تمہارے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ضَرًّا | وَّلَا | نَفْعًا ؕ | وَاللّٰهُ | هُوَ السَّمِيْعُ ❺ | الْعَلِيْمُ ❻ ﴿76﴾ |
| نقصان کا | اور نہ | کسی نفع کا | اور اللہ | وہی خوب سننے والا | خوب جاننے والا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ | لَا تَغْلُوْا ❼ | فِيْ دِيْنِكُمْ | غَيْرَ الْحَقِّ |
| کہہ دیں | اے اہل کتاب! | مت تم سب حد سے بڑھو | اپنے دین میں | ناحق (بات کہہ کر) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَتَّبِعُوْٓا | اَهْوَآءَ قَوْمٍ | قَدْ | ضَلُّوْا | مِنْ قَبْلُ |
| اور | نہ تم سب پیروی کرو | خواہشاتِ قوم کی | (جو) تحقیق | سب گمراہ ہوگئے ہیں | پہلے سے |

10 ع 11 14

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَضَلُّوْا ❽ | كَثِيْرًا | وَّ | ضَلُّوْا | عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ﴿77﴾ |
| اور | ان سب نے گمراہ کیا | بہت لوگوں کو | اور | وہ سب بھٹک گئے | سیدھے راستے سے |

ضروری وضاحت

❶ "كَانَا" کے آخر میں "الف" اور "يَاْكُلٰنِ" کے آخر میں "ان" دونوں میں "دو" ہونے کا مفہوم ہے۔ ❷ شروع میں "ا" اور آخر میں "جزم" سے فعل میں حکم کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ "ات" جمع مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ "مِنْ" اور "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔
❺ "هُوَ" کے بعد "اَلْ" میں "ہی" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ اس سانچے میں ڈھلے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ شروع میں "لَا" اور آخر میں "وْا" میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❽ شروع میں "ا" معنی میں تبدیلی کیلئے ہے "ضَلَّ" وہ گمراہ ہوا "اَضَلَّ" اس نے گمراہ کیا۔

